علم تسخیرات و حاضرات پر دنیا کی مکمل واحد کتاب

# کاشانۂ حاضرات




قیمت :-/700 روپے

ISBN: 978-969-9571-57-2

مکتبہ آئینہ قسمت

کاشانۂ زنجانی D-125 گلبرگ 2 حضرت سید میراں حسین زنجانی روڈ نزد مین مارکیٹ، لاہور 54660







شہزادہ سید محمد علی زنجانی

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | کائنات حاضرات |
| مصنف | : | قیصر احمد بی۔اے |
| معاون | : | منجم شہزادہ حافظ سید حسن علی زنجانی |
| اشاعت سوم | : | جون 2016ء |
| کمپوزنگ ٹائٹل | : | شہزادشاکر |
| پرنٹرز | : | حیدری پریس، ریلوے روڈ، لاہور |
| پبلشرز | : | منجم شہزادہ سید محمد علی زنجانی |
| قیمت | : | -/700 روپے |
| صفحات | : | 264 |

ISBN: 978-969-9571-57-2

مکتبہ آئینہ قسمت

کاشانہ زنجانی، D-125، گلبرگ 2،

حضرت سید میراں حسین زنجانی روڈ نزد مین مارکیٹ، لاہور پوسٹ کوڈ 54660

فون نمبر: 35872277-35752277

برانچ آفس کاشانہ زنجانی آرام باغ روڈ، کراچی۔ فون 32217544





## انتساب

میں اپنی کتاب ''کائناتِ حاضرات'' اپنے استادِ گرامی خانوادہ سادات معصومینؑ **حضرت منجم اعظم سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی (مرحوم)** ماہر روحانیات اور **بانی گولڈن جوبلی میگزین ادارہ آئینہ قسمت لاہور** کے نام سے منسوب کرتا ہوں۔ آپ ہی کی عطا میں اپنی برسہا برس کی محنت کو جمع کر کے آپ کے فرزند ارجمند شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی چیف ایڈیٹر روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور کی نذر کر دیا ہے کہ وہ ''کائناتِ حاضرات'' کو اپنے خاندانی روحانی فیوض و برکات اور دربارِ مصطفائیؐ کا روحانی فیض اپنی اجازت سے جاری کریں۔ بلاشبہ جب تک باب العلمؑ سے کسی وسیلہ سے تمسک قائم نہ ہو، دربار مصطفائیؐ کا روحانی فیض جاری نہیں ہوتا۔

عامل قیصر احمد بی اے کراچی پاکستان

# پیش لفظ

منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی سلسلہ روحانیات حضرت سید میراں حسین زنجانی پیر بھائی داتا گنج بخش علی ہجویریؒ نے جس صدق خلوص، سچائی سے ادارہ آئینہ قسمت کی بنیاد رکھی۔ اب یہ مجر روحانیات وفلکیات 70 سال کا ہو چکا ہے۔ اس طویل سفر میں نسلوں کی محنت وریاضت اور شوق روحانیات شامل ہیں۔ مکتبہ آئینہ قسمت کی یوں تو 100 کے لگ بھگ علوم مخفیہ پر کتب موجود ہیں۔ جس سے ہر شعبہ روحانیات وفلکیات کے طلبہ واساتذہ فیض یاب ہوتے رہتے ہیں۔ علم نجوم کے بعد حاضرات کے موضوع پر پاکستان بھر میں یہ سعادت ہمارے ہی حصہ میں آئی کہ ہم نے حاضرات پر صدیوں پرانے نایاب عملیات کو پھر سے تازہ روح اور تازگی دی اور سب سے زیادہ اس موضوع پر کتب شائع کرنے کا اعزاز حاصل کر چکے ہیں۔

سلسلہ حاضرات، روحانیات پر اب تک شائع ہونے والی کتب **حاضرات کی دنیا، عالم حاضرات، بحر الحاضرات، حقائق حاضرات الارواح، محفل حاضرات** اور اب اس میں **کائنات حاضرات** کا خوبصورت اضافہ کیا جا رہا ہے۔ ایسے شائقین جو علم الحاضرات پر تلاش حق میں رہتے ہیں۔ ان کی روحانی لائبریری میں یہ ایک خوشگوار اضافہ ہوگا۔

ایڈیٹر روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور

سید انتظار حسین شاہ زنجانی

21-06-2016

# اجازت نامہ

اللہ تعالیٰ آپ کے روحانیات کے شوق کو سلامت تا قیامت رکھے۔ آمین

''کائنات حاضرات''، مکمل کتاب کی اجازت کا ہدیہ لنگر پانچ ہزار روپے ہے۔ ہدیہ ادا کر کے سجادہ نشین دربارِ عالیہ زنجانیہ **شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی** سے اجازت حاصل کریں۔

آپ کا ہدیہ بانی ادارہ حضرت سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی قبلہ کے مزارِ اقدس (درگاہ شاہ زنجانی) کی فلاح، سالانہ عرس اور لنگر میں شامل کیا جائے گا۔ وفات شاہ زنجانی **11** ربیع الاول **1392**ھ کی مناسبت سے سالانہ عرس جشن عید میلاد النبی ﷺ کے ساتھ ہر سال **11** ربیع الاول منایا جاتا ہے۔ عرس میں شمولیت کے لیے ہر خاص و عام کو دعوت عام ہے۔ درگاہ شاہ زنجانی صبح و شام مرجع و خلائق سبھی کے لیے ہے۔ درگاہ پر حاضری دینے والے مندرجہ نقشہ سے راہنمائی لیں۔

## خصوصی اجازت

تجربہ حاضرات کے لیے اس کتاب کا کوئی ایک عمل **6** کلو چینی کا صدقہ حشرات الارض کو ڈال کر بصد شوق کر سکتے ہیں۔

دعا گو

شاہ زنجانی

# فہرست مضامین

## خانوادہ سلسلہ روحانیات حضرت سید میراں حسینؒ شاہ زنجانی کے پیر بھائی داتا گنج بخشؒ کے روحانی جانشین



درویش صوفی بزرگ ماہر روحانیات عامل کامل منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی جن کے فیوض و برکات کا سلسلہ اِن کی درگاہ مرکز تجلیات شاہ زنجانی بھماں جھگیاں لاہور سے جاری ہے۔ کتب "حاضرات کی دنیا"، "عالم حاضرات" اور کتاب ہذا "کائنات حاضرات" بھی آپ کی درگاہ کے لیے وقف ہے۔

# تقریظ

روحانی اسکالر حکیم غلام سرور شباب ماہر علوم مخفی ''کائنات حاضرات'' کے بارے میں تحریر فرماتے ہیں۔ برادر عزیز جناب قیصر احمد بی۔ اے کا نام محتاج تعارف نہیں ہے۔ موصوف ایک عرصہ سے ملکی وغیر ملکی روحانی رسائل میں علوم و فنون لکھ رہے ہیں۔ اس سے قبل آپ کی علم الحاضرات پر دو عدد کتب شائع ہو چکی ہیں۔

1- حاضرات کی دنیا 2- عالم حاضرات

اور اب تیسری کتاب ''کائنات حاضرات'' آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ آپ کی کتب کی مقبولیت اس حد تک بڑھ چکی ہے کہ ہمارے ہمسایہ ملک بھارت میں بھی آپ کی کتب طبع ہو رہی ہیں۔ علم الحاضرات پر پاک و ہند میں اور کسی صاحب علم نے اتنا نہ لکھا ہے اور شاید آنے والے وقتوں میں بھی کوئی اتنا وسیع علم الحاضرات پر نہ لکھ سکے۔ یہ سعادت صرف قیصر احمد کے حصے میں ہی آنا تھی۔ علم الحاضرات کے حوالہ سے آپ کا ایک نام ہے۔

زیر نظر کتاب ''کائنات حاضرات'' جس میں تسخیر الارواح اور حاضرات الارواح 300 سے زائد اعمال موجود ہیں۔ ہر عمل اپنی مثال آپ ہے۔ موصوف نے ''کائنات حاضرات'' لکھ کر علم الحاضرات کو بازیچہ اطفال بنا دیا ہے۔ حاضرات و تسخیرات کے شائقین کے لیے یہ کتاب ایک انمول تحفہ ہے اور اس عظیم تحفہ کو آنے والی نسلیں ایک عرصے تک یاد رکھیں گی۔ اگر میں یہ کہوں کہ میرے نزدیک قیصر احمد صاحب نے ''کائنات حاضرات'' مرتب کر کے علم الحاضرات کا ایک انسائیکلو پیڈیا مرتب کر دیا ہے۔ جس میں حاضرات و تسخیرات کے بارے میں تمام تر معلومات موجود ہیں۔ جس پر عمل کر کے ایک عام آدمی بھی حاضرات کر سکتا ہے۔ اس کتاب کے بعد کوئی فرد حاضرات پر اس سے بہتر کتاب مرتب نہ کر سکے گا اور قیصر احمد صاحب بھی اگر حاضرات پر لکھنا چاہیں تو نہ لکھ سکیں گے اور کائنات حاضرات میں ایسی کوئی بات نہیں چھوڑی گئی۔ زیر نظر کتاب علم الحاضرات پر ایک مکمل دستاویز ہے۔ میرے دل سے ہمہ وقت اپنے عزیز قیصر موصوف کے لیے دعائیں نکلتی ہیں۔ اللہ زور قلم اور زیادہ کرے۔

**حکیم غلام سرور شباب**

ناظم اعلیٰ ادارہ فیضان روحانیہ پاکستان

چیئرمین تحریک تجدید روحانیت، ضلع اوکاڑہ (پاکستان)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۝ مَنْ لَا يُصْرِفُ السُّوْءَ اِلَّا هُوَ۝

## تقریظ نور عالم

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

مسودہ "کائنات حاضرات"

لوازم طباعت کے مراحل سے گزر کر آپ کے ہاتھوں میں ہے

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

اصل میں یہ جلوہ ریز حاضرات

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

لغوی ارتباط و اعتبار سے

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

حاضر کی صاف جمع مؤنث ہے

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

مگر مقبول جہاں حاضرات

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

علمِ روحانیت میں جن بھوت کو جمع کرنے کا ایک عمل ہے

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

جس کی مدد سے حیرت انگیز اور عجیب انواع کام لیے جاسکتے ہیں

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

**کائنات حاضرات** کا عطیہ

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

قارئین کے لیے تحفۂ اکتساب

۱۴ ہجری ۲۸

علمی اور تحقیقی تجلی

۱۴ ہجری ۲۸

اور حاضرات کے لیے سادہ فہم ہے

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

میں یوم جمعہ، نو فروری سنہ دو ہزار سات عیسوی کو

۲ ۰ عیسوی ۰ ۷

روحانی طبیب، محقق، حکیم محترم قیصر احمد صاحب سے ملا
۷ ۰ عیسوی ۰ ۲

موصوف نے اس اعلیٰ کتاب و نیک صاحب کتاب کے بارے میں لکھنے کو کہا
۷ ۰ عیسوی ۰ ۲

بابائے حاضرات بھائی قیصر احمد
۷ ۰ عیسوی ۰ ۲

سلیم الطبع عامل بھی ہیں، جفار بھی ہیں اور روحانی طبیب بھی ہیں
۷ ۰ عیسوی ۰ ۲

باوصفِ علم جفر میں علم الاعداد کی بنیادی حیثیت ہے
۷ ۰ عیسوی ۰ ۲

اسی لیے راقم نے اپنی موجودہ تحریر کی ہر سطر کو
۷ ۰ عیسوی ۰ ۲

علم الاعداد سے مرصع کرنے کی بڑی سعی کی ہے
۲۸ ہجری ۱۴

ہر سطر سے بحساب ابجد عیسوی یا ہجری سال احوال برآمد ہوگا
۲۸ ہجری ۱۴

کمال از سیّد انتخاب علی کمالؔ
۲۸ ہجری ۱۴

نگارِ زیبا بروز جمعرات، پندرہ فروری
۷ ۰ عیسوی ۰ ۲

# کتاب کائنات حاضرات

## تسخیر ہمزاد کا مجرب عمل

کسی بند کمرے میں جہاں مکمل تنہائی ہو یہ عمل کریں اور اس عمل کو نوچندی اتوار سے شروع کریں۔ عمل ہمیشہ نصف رات کو کریں اور لگا تار اس عمل کو 40 روز تک جاری رکھیں۔ جس کمرے میں عمل کریں وہاں جائے نماز، دو چادریں، ایک چراغ اور چراغ کا اسٹینڈ اس کے علاوہ کچھ نہ ہو۔ چادریں سرخ رنگ کی ہوں۔ روزانہ رات کو عمل سے فارغ ہونے کے بعد وہیں سو جائیں اور صبح کو کمرے سے نکلنے کے بعد کمرے میں تالہ لگا دیں تا کہ دورانِ چلہ کوئی اس کمرے میں آمد ورفت نہ کر سکے۔ جائے نماز بھی سرخ رنگ کی ہو۔ دورانِ چلہ جو کھانا کھائیں وہ ایک ہی ہو اور وہ خود اپنے ہاتھ سے پکایا ہو۔ دورانِ چلہ جب تک بیدار رہیں باوضو رہیں۔ دورانِ عمل چراغ اپنی پشت کی طرف رکھیں۔ نقش **یَا بَدُّوحُ** ایک گتہ پر چپکا کر سامنے دیوار پر لگائیں اور اپنا رخ بیت اللہ کی طرف رکھیں۔ عمل چوکڑی مار کر پڑھیں۔ ہر رات 21 سو مرتبہ **یَا بَدُّوحُ** پڑھیں اور اس نقش کے سیاہ دائرے میں نظر جمائے رکھیں۔ اکیسویں روز سے سیاہ دائرے میں ہمزاد کی شبیہہ ابھرنی شروع ہوگی۔ آخری دن دائرے میں ایک شخص نظر آئے گا جو بالکل عامل کی ہم شکل ہوگا۔ واضح رہے دورانِ عمل ہمزاد سے گفتگو نہ کریں۔ اگر وہ مخاطب بھی کرے تب بھی بات نہ کرے۔ عمل پورا ہونے پر اس سے بات چیت کریں اور معاہدہ کرلیں اور آئندہ بلانے کی ترکیب بھی پوچھ لیں۔ اس عمل میں دورانِ چلہ پرہیز جلالی رکھیں، ورنہ عمل میں کامیابی نہ ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

جبرائیلؑ ۷۸۶ میکائیلؑ













اسرافیلؑ عزرائیلؑ

❁❁❁

# تسخیر ہمزاد

## صدیوں پرانے سربستہ راز کا انکشاف
## دوسرے کے ہمزاد کو قابو کرنا

یہ مجرب اور بالکل صحیح عمل ہے۔ اس عمل کا عامل کشف و کرامت کا بادشاہ بن جاتا ہے اور ہر خواہش کو پلک جھپکنے میں سرانجام دے سکتا ہے۔ ہر آنے جانے والے شخص کا حال، نام و پتہ بتا سکتا ہے۔ 21 دن پرہیز جلالی و جمالی لازم ہے۔

طریقہ:

سب سے پہلے کسی ایسے آدمی کی قبر تلاش کریں جس مردہ کا نام اور اس کی ماں کا نام آپ اچھی طرح جانتے ہوں۔ بعد نماز عشاء تازہ غسل اور وضو کر کے پاک وصاف کپڑے پہنیں اور کپڑوں پر خوشبو لگا کر قبر پر پھولوں کا ہار چڑھائیں۔

**بخور**: اگربتی جلائیں اور اس مرحوم کی قبر کے پہلو میں دوزانو ہو کر بیٹھ جائیں۔ منہ مغرب کی طرف ہو۔ اول وآخر 21/21 مرتبہ درود تاج پڑھیں۔ پھر یہ عزیمت ایک سو مرتبہ 21 یوم تک پڑھیں۔

21 دن بعد ہمزاد حاضر ہوگا، قول وقرار کریں، ہر کام کرے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔ (آزمودہ است)

عزیمت یہ ہے:

**یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ سُخِّرَهُ ہمزاد فلاں بن فلاں یَا حَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ ط**

نوٹ: ہمزاد کے ہر عمل میں لازم ہے کہ ہمزاد کو پابند کریں کہ "میں جب بلاؤں اس وقت حاضر ہونا" ورنہ ہر وقت حاضر رہنے پر عامل کی زندگی اجیرن ہو جائے گی۔



### تسخیر مخفی ہمزاد (3 یوم)

**اَللّٰھُمَّ یَا خَبِیْرُ النُّوْرُ یَا ظَاھِرُ الْبَاسِطُ**

ترکیب:

نوچندی بدھ سے عمل شروع کریں۔ نصف رات کے وقت پہلے دو رکعت نماز نفل برائے حاجت پڑھیں اور

شمال کی طرف منہ کر کے مندرجہ بالا اسماء کو پندرہ مرتبہ تین دن پڑھیں۔ انشاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملتا رہے گا اور ہمزاد تابع ہو کر ہر جائز کام پل بھر میں سر انجام دے گا۔ دوران عمل روزانہ اپنے پیچھے سرسوں کے تیل کا نیا چراغ روشن کریں اور سایہ کی گردن پر ٹکٹکی باندھ کر مذکورہ بالا عمل کو پڑھیں۔

پرہیز: صرف بڑے کا گوشت نہ کھائیں۔



## تسخیر ہمزاد

ایک صاف ستھرا آئینہ اپنے سامنے رکھ کر اس میں اپنا منہ دیکھتے ہوئے 3125 مرتبہ چالیس یوم تک روزانہ یہ الفاظ پڑھے۔

(جو تو کہے وہ میں کروں)۔ دو چلہ کا عمل اسی طرح کرو۔ تیسرے چلہ کے شروع میں اول دن سے بکری کی دو نلیوں کے چار ٹکڑے کر کے دریا/سمندر کے کنارے جا کر رکھیں۔ جہاں آمد و رفت نہ ہو اور خود ان نلیوں کی طرف پشت کر کے کھڑا ہو کر ایک مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھے اور پیچھے مڑ کر نہ دیکھے اور واپس آ جائے۔ انشاء اللہ تیسرے چلہ میں ہمزاد حاضر ہو کر تابع و فرمان ہو گا۔ تینوں چلہ میں پڑھائی کا ناغہ نہ ہو۔

نوٹ: اس عمل میں پرہیز و حصار کی قطعاً ضرورت نہیں۔





## لاجواب عمل ہمزاد

پیر سید عبدالخالق شاہ بغدادیؒ فرماتے ہیں کہ اس سے بہتر اور مجرب و آزمودہ عمل دنیا میں نہیں باوضو ہو کر بعد نماز عشاء اپنی پشت پر چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر روشن کریں اور سامنے دیوار پر اپنے سایہ کی گردن پر نظر جما کر سو مرتبہ درود شریف صلوا علیہ و آلہٖ پڑھیں۔ پھر درج ذیل عمل 1140 بار اور آخر میں پھر سو مرتبہ مذکورہ درود شریف پڑھیں، چالیس یوم کا عمل ہے۔ دوران عمل عجیب و غریب مناظر سامنے آئیں گے مگر خوف قطعی نہ کریں۔ آخری یوم ہمزاد حاضر ہو گا اور تابعداری کرے گا۔ عمل یہ ہے۔

**ھُوَ الْاُسَامَۃُ سِرِّ نَاہٗ**



## تسخیر ہمزاد کا لاجواب عمل

یہ عمل سو فیصد درست ہے۔ متعدد احباب کا تجربہ شدہ ہے۔ بلا خوف و خطر کریں اور کامیابی سے ہمکنار ہو کر احقر کے لیے دعا فرمائیں۔

**لوازمات عمل:**

1-ایک مقررہ جگہ اور مقررہ وقت پر عمل پابندی سے کریں۔ 2-اس عمل کا اظہار کسی سے نہ کریں۔ 3-نماز پنجگانہ کی پابندی رکھیں۔ 4- گوشت ہر قسم، مچھلی، انڈہ، سگریٹ اور جماع سے لازمی پرہیز کریں۔ 5-بہتر ہوگا پرہیز جلالی و جمالی رکھیں۔ 6- عمل شروع کرنے سے قبل حصار ضرور کریں۔ 7-اختتام چلہ: اس عمل کو روزانہ باوضو کسی بھی وقت پڑھ لیا کریں۔ 8-مکان تنہا اور شوروغل سے پاک ہو اور اس میں سوائے عامل کے کوئی دوسرا نہ آئے۔ 9-ہمزاد سے سوچ سمجھ کر معاہدہ کریں اور کسی بھی قسم کا خوف نہ کریں۔ 10- کپڑے صاف ستھرے و پاکیزہ ہوں اوران پر عطر لگا ہو اور کمرہ خوشبو سے معطر ہو۔

**ترکیب عمل:**

نوچندی جمعرات کو بعد نماز عشاء تازہ وضو کریں اور خوشبو سے لباس معطر کریں۔ خوشبو وغیرہ لگائیں پھر قبلہ رخ بیٹھ کر اپنی پشت پر نیا مٹی کا چراغ خالص سرسوں کے تیل کا جلائیں۔ یاد رہے کہ آپ کا سایہ سامنے دیوار پر نمایاں طور پر نظر آئے۔ اب رگ گردن (کنٹھ) پر نظر جما کر اپنے نام کے اعداد کے مطابق مندرجہ ذیل عمل پڑھیں۔ نویں دن سے اثر شروع ہو جاتا ہے۔ چلہ کی میعاد چالیس یوم ہے۔ عمل یہ ہے:

**یَا سَمِیْعُ یَا بَصِیْرُ اَللّٰھُمَّ سَخِّرْلِی ھَمْزَاد بِحَقِّ سمسائیل وَسَخِّرْلِیْ ھَمزَادِ بِحَقِّ رَفْتَمَائِیلُ وَسَخِّرْلِیْ ھَمزَادِ بِحَق لُومَائِیلُ اُحْضُرُوْ اُحْضُرُوْ (حاضر ھو) ھٰذا الوَقْتُ وَ اُحْضُرُوْ مِنَ الوَقْت الْحَاجَاتُ بِحَقِّ حَضرت سُلیمَان بنِ داؤد علیه السلام بِحَقِّ یَابُدُّوحُ ط**



## برائے کشف در خواب

مندرجہ ذیل عمل کو 5334 مرتبہ دس روز تک پڑھیں اور عمل نوچندی جمعرات سے شروع کریں۔ لگاتار دس یوم تک درمیان میں ناغہ نہ کریں۔ عمل کے اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ دسویں دن سوا کلو بتاشے کم سن بچوں میں تقسیم کر دیں۔ انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اس کے بعد جس بات کا جواب مطلوب ہو اس کا تصور کر کے 5334 مرتبہ عمل پڑھ کر سو جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی رات میں ایک بزرگ خواب میں آ کر سوال کا جواب دیں گے۔ عمل یہ ہے۔

**اَلْعَلِیْمُ اَلْعَلَّامُ شَمُوْشٍ وَطِیْغُوْغٍ وَکَاغُوْغٍ**



(کتاب عالم حاضرات چوری، دفینہ، خزانہ اور گمشدہ کا سراغ صفحہ نمبر 150)

## انکشاف خزانہ غیب

اگر حقیقت کی کھوج کرنی ہو تو سات سو (700) مرتبہ حرف ''ز'' پڑھ کر سفید مرغ کے کانوں میں پھونک دیں اور مرغ کو چھوڑ دیں۔ انشاء اللہ مرغ دفینہ کی جگہ جا کر اذان دینے لگے گا اور اگر کوئی شخص اس حرف کو روزانہ پانچ سو مرتبہ پڑھے گا تو دشمنوں کے خوف سے محفوظ رہے گا۔



## تسخیر جن بچہ

بِسْمِ اللّٰہ کافی بِسْمِ اللّٰہ معافی بِسْمِ اللّٰہ شَافِی بِسْمِ اللّٰہ صافی۔

طریقہ:

عروج نوچندی پیر پرہیز جمالی کرتے ہوئے مندرجہ بالا عمل کو روزانہ 1556 بار بعد نماز عشاء، 21 یوم تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی بھی پڑھیں۔ 21 دن بعد جن کا بچہ حاضر ہوگا اور تابعداری کرے گا۔ روزانہ عمل کے اختتام پر درج ذیل تعویذ اپنے پاکیزہ تکیہ کے نیچے رکھ کر سوئے۔ تعویذ یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۸۸ | ۳۹۲ | ۳۹۵ | ۳۸۱ |
| ۳۹۴ | ۳۸۲ | ۳۸۷ | ۳۹۳ |
| ۳۸۳ | ۳۹۷ | ۳۹۰ | ۳۸۶ |
| ۳۹۱ | ۳۸۵ | ۳۸۴ | ۳۹۶ |

جن بچہ فوراً حاضر ہو بحکم اللہ تعالیٰ



## تسخیر شیخ سدو

شیخ سدو بی بی آسیہ کے لاڈلے مدھیہ کے فوجدار ہاتھ لٹکا کمر زنجیر جھومتا آئے شیخ سدو پیر۔

تعداد: 121 بار اکیس یوم۔

ترکیب: بروز نوچندی منگل یا نوچندی ہفتہ کو عمل شروع کریں اور روزانہ رات کو تخلیہ میں پڑھیں۔

**توشہ:** پانچ عدد میٹھے گلگلے ثابت پان لگا ہوا اس پر دو عدد لونگ اور دو عدد چھوٹی الائچی اور ناریل کے 5 عدد ٹکڑے اپنے آگے روزانہ رکھا کرے عمل ختم ہو جانے پر صبح کو دریا برد کیا کرے۔

21 یوم بعد حاضری ہوگی، عہد و پیان کرلیں، ہر کام کرے گا۔



## حاضری مؤکل

یا قہارُ 303 بار چوراہے کے عین بیچ میں ایک پیر پر کھڑا ہو کر دوپہر بارہ بجے پرہیز جمالی وجلالی کرتے ہوئے سات یوم، گیارہ یوم یا 21 یوم پڑھیں۔ موکل سفید گھوڑے پر سفید لباس میں حاضر ہوگا، سلام کریں اور قسم لے لیں۔ اگر موکل پوچھے کہ کیوں بلایا ہے؟ کہیں کہ آپ کا دیدار کرنا تھا اور آپ سے دوستی کا متمنی تھا اور پھر مدد کی درخواست کریں۔ تسخیر کا ہرگز نہ کہیں، غلط کام کے لیے نہ کہیں، ورنہ جان جائے گی۔

❁❁❁

# حاضرات برائے ارواح

## برائے کشف والہام

کشف والہام کے لیے مندرجہ ذیل عزیمت کو نوچندی جمعرات سے روزانہ ایک مرتبہ پڑھیں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں۔ ایک چلہ کے بعد عامل کی روحانی قوتیں بیدار ہونی شروع ہو جائیں گی۔ اس عمل کو لگاتار تین چلوں تک جاری رکھیں۔ تین چلہ کے بعد روزانہ سو مرتبہ (100) پڑھیں اور چلتے پھرتے بلا تعداد بھی پڑھتے رہیں۔ عامل کو ہر آنے والے واقعات کا قبل از وقت علم ہونے لگے گا۔ کشف الہام کے دروازے کھل جائیں گے۔ عزیمت یہ ہے۔

**هُوَ الْاَسَامَۃُ سِرْنَاهُ یَا کَرِیْمُ۔**





## برائے کشف حالت بیداری

نوچندی جمعرات سے مندرجہ ذیل آیت قرآنی 372 مرتبہ 41 یوم تک لگاتار پڑھیں۔ آگے پیچھے گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔ 41 دن میں انشاءاللہ زکوۃ ادا ہو جائے گی۔ اس کے بعد کشف والہام کا عجیب وغریب سلسلہ شروع ہو گا۔ قوت ادراک حد سے زیادہ بڑھ جائے گی اور قلب ونگاہ میں ایسی بصیرت پیدا ہوگی کہ دنیا حیران و پریشان ہوگی۔ آیت یہ ہے۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُهَاۤ اِلَّا هُوَ ؕ وَیَعْلَمُ مَا فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ؕ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا یَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِیْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیْ كِتٰبٍ مُّبِیْنٍ ۝**

(واذا سمعوا۔ پارہ ۷۔ سورۃ الانعام۔ آیت ۵۹)

## انکشاف خزانہ غیب دفینہ نظر آنا

کوے کی زبان اور ہد ہد کا دل سایہ میں خشک کر کے پیس لو اور شہد میں ملا کر دونوں آنکھوں میں ایک ایک سلائی لگاؤ تو زمین کے اندر خزانے فوراً نظر آنے لگیں گے۔ مجرب المجرب ہے۔





## انکشاف خزانہ غیب و دفینہ

اِسمَ اللّٰہُ الصَّمَدُ کو پانچ دن تک سات ہزار مرتبہ نوچندی جمعرات کو بار ہیز پڑھیں اور مندرجہ ذیل نقش اَللّٰہُ الصَّمَدُ کو لکھ کر بازو پر بھی باندھیں۔ ایک شخص سے ملاقات ہوگی جو مطلوبہ علم کی اطلاع دے گا اور حقیقت سے آگاہ بھی کرے گا۔ نقش مندرجہ ذیل ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٥٧ | ٦٠ | ٦۴ | ٥٠ |
| ٦٣ | ٥١ | ٥٦ | ٦١ |
| ٥٢ | ٦٢ | ٥٨ | ٥٥ |
| ٥٩ | ٥۴ | ٥٣ | ٦٥ |



## زبان کا غسل

زبان کشادم بنام کریم بے جگر من راست در گنج حکیم ہے۔ اللہ کو سجدہ استاد کو تعظیم ہے۔ اسم اللہ جسم فقیر۔ اسم پنجتنؑ پاک بفضل نعرہ حیدری یا علیؑ فقیروں کا کہنا اٹل ہے۔ تا درست گو بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ہے۔

**طریقہ:**

جب بھی کوئی تسخیر کا عمل، یا حاضرات کا عمل کرنا ہو تو مندرجہ بالا رباعی کو گیارہ یا سات بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی بھی پڑھیں۔ انشاء اللہ ہر عمل میں سو فیصد کامیابی ہوگی۔ شائقین عملیات و اہل علم کے لیے لاجواب و قابل قدر تحفہ ہے۔



## ہوا سونگھ کر جادو کا پتہ چلانا

مندرجہ ذیل عمل کو تین ہزار بار روزانہ چالیس دن تک ماہ عروج میں پڑھیں۔ اول و آخر 11-11 بار درود شریف بھی پڑھیں۔ عمل کرنے کے بعد ہمیشہ 75 بار ورد میں رکھیں تاکہ عمل ہمیشہ قابو میں رہے۔

بعد میں جب بھی ضرورت ہو اور جس جگہ جادو کا شبہ ہو اس جگہ اس عمل کو صرف 75 بار پڑھیں۔ اگر جادو کیا گیا ہوگا تو فضا بدبودار ہو جائے گی۔ عمل یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَا اِلٰہَ اِلَّا لِمَۃِ الرَّفِیعُ جَلَالُہٗ یَا اِلٰہُ



## تسخیر سُدھو بُدھو (سچا عمل)

سُدھو بُدھو دونوں بھائی ہیں۔ لیکن اوصاف کے لحاظ سے دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ ان کا تعلق قوم جنات سے ہے۔

سدھو مسلم ہے اور بدھو غیر مسلم ہے لیکن حاضری ایک ہی وقت میں دونوں کی ہوتی ہے۔ سدھو نیکی کے کاموں کے لیے ہمہ وقت تیار رہتا ہے جبکہ بدھو غیر شرعی کاموں کے لیے یہ دونوں قوتیں ایک ہی وقت میں عامل کو میسر ہوتی ہیں۔ اگر آپ نے شرع کے اندر رہ کر کام کرنا ہے تو سدھو کی خدمات حاصل کرنا ہوں گی۔

جہاں تک بدھو کا تعلق ہے یہ اس قدر شریر فطرت ہے کہ خدا کی پناہ! آپ کے سامان کو اِدھر سے اُدھر کرتا پھرے گا۔ البتہ تخریبی کاموں میں سر فہرست ہے۔ جس آدمی کو چاہیں فوراً اٹھا کر لے آئے گا۔ لیکن واپس نہیں چھوڑے گا۔ اس کے لیے آپ کو سدھو کی خدمات حاصل کرنا ہوں گی۔ سدھو کسی کو ناحق تکلیف نہیں دے گا۔ اگر آپ نے کوئی رقعہ یا خط بدھو کے حوالے کیا تو یہ خط اس آدمی تک پہنچ تو ضرور جائے گا۔ لیکن خط دیتے ہی خط کو پھاڑ دے گا۔ لیکن سدھو بحفاظت پہنچا کر آئے گا۔ سدھو ہر وقت نیک مشورہ سے عامل کو نوازتا ہے۔ اگر عامل سدھو سے کہے کہ فلاں شخص یا عورت کو اٹھا لاؤ تو عورت کے معاملے میں خصوصاً ہدایت کرے گا کہ دیکھیں اگر آپ کی ماں، بہن کو کوئی اس طرح اٹھا کر لے جائے تو آپ پر کیا گزرے گی۔ لیکن بدھو فوراً اس کام پر آمادہ ہو جائے گا اور مطلوبہ عورت یا مرد یا کسی بھی چیز کو فوراً عامل کی خدمت میں حاضر کر دے گا۔ لیکن جب اس کو واپس کرنا ہوگا تو اس کے لیے آپ کو سدھو کی خدمات حاصل کرنا ہوں گی۔ کیونکہ یہ کام نیکی کا ہے اور بدھو یہ کام ہرگز نہیں کرے گا۔ ان دونوں قوتوں سے عقل کی بنا پر عامل حیرت انگیز کام لے سکتا ہے۔ بدھو اس قدر شریر اور بدمعاش ہے کہ شر کے کسی پہلو کو کرنے سے گریز نہیں کرے گا۔ عموماً مار پیٹ کا بہت شوقین ہے۔ اگر آپ کو کسی سے انتقام لینا ہے تو اس آدمی کی خیر نہیں عامل کے اشارہ کرنے کی دیر ہے۔ جب تک یہ عامل کے پاس حاضر رہے گا کوئی نہ کوئی شرارت کرتا رہے گا۔ اگر آپ کسی دعوت پر گئے تو تمام کھانا کھا جائے گا اور مہمان منہ دیکھتے رہ جائیں گے۔ ان دونوں کو تسخیر کرنے کی مدت 21 یوم سے 41 یوم تک کی ہے۔ ان کا عمل قبرستان یا مکان کی چھت پر کیا جاتا ہے تعداد عمل اتنی زیادہ نہیں ہے عمل کا وقت ٹھیک رات 12 بجے ہے، سدھو تو آسانی سے شرائط مان لیتا ہے۔ لیکن بدھو کے ساتھ تھوڑی سی سختی کرنی پڑتی ہے۔ عمل کے اثرات گیارہویں روز سے شروع ہو جاتے ہیں۔ عامل کو بہت سے مشاہدات سے واسطہ پڑتا ہے۔ لیکن ان سب باتوں سے کوئی ایسی خاص بات نہیں ہے جس سے عامل کو کوئی خطرہ لاحق ہو۔ یہ زندہ عمل ہے۔ جس کا جی چاہے آزمائے اور زندگی بھر عیش و مزے اُڑائے لیکن احقر کو دعا میں ضرور یاد فرمائے! مجھے امید ہے جو حضرات اس بات کا شکوہ کرتے ہیں کہ حاضری نہیں ہوتی۔ وہ حضرات اس بات کا شکوہ ہرگز نہیں کر پائیں گے۔ یہ عمل سینہ بہ سینہ ہے جو بھی کرے گا داد دیے بغیر نہ رہے گا۔ دعا گو ہوں اللہ تعالیٰ سب کو کامیابی دے آمین ثم آمین! اس عمل کی خاص بات یہ ہے کہ

ہر آدمی کے ہرہمزاد کے مطابق اس کی پڑھائی کرنی پڑتی ہے جس کو استخراج کرنا پڑتا ہے۔ لیکن استخراج کے بعد عمل اس قدر پر اثر ہو جاتا ہے کہ فوری اثرات نمودار ہو جاتے ہیں۔ ان مافوق الفطرت جنات سے عہد و پیمان کرتے وقت ذرا احتیاط سے کام لینا ہوگا۔

ان کی مستقل حاضری وبال جان بن جاتی ہے۔ جب سدھو حاضر ہوگا تو سدھو بدھو بھی حاضر ہوگا۔ سدھو کو حضرت سلیمان علیہ السلام کی قسم دینی ہوگی۔ لیکن بدھو کو لکشمن کی سوگند (قسم) دینی ہوگی۔ حاضر ہونے کے طریقے سے لے کر تمام شرائط کو ذہن میں رکھنا ہوگا تا کہ تسخیر کے بعد آپ کو کسی قسم کی پریشانی نہ ہو۔

تعداد عمل: 303 بار۔ مدت عمل 41 روز

پرہیز جمالی: بڑا گوشت، انڈہ، مچھلی، پیاز، لہسن، مولی اور بدبودار کوئی چیز استعمال نہیں کرنی چاہیے۔

توشہ: 5 عدد گلاب کے پھول، شراب، شیرینی روزانہ پاس رکھیں، صبح بچوں کو بانٹ دیں۔

بخور: لوبان و گوگل ملا کر جلائیں۔ رات ٹھیک بارہ بجے نوچندی منگل کو باحصار عمل کریں۔

عمل یہ ہے:

منہ کو باندھ جبرائیل۔ تن کو باندھ اسرافیل۔ رزق کو باندھ میکائیل حیات کو باندھ بحکم اللہ عزرائیل اللہ محمد کی کمان۔ جو نہ منے میری آن۔ اس نوں پین پینتر غضب دے بان۔ لَآ اِلٰـهَ اَلْیَسَ اِلَّا اللّٰهِ وَلَیْسَ بَحَقٌ یَا بُدُّوحُ یَا فَتَّاحُ پھرے منتر چلے واچہ دیکھوں بدھو سدھو تیرے علم کا تماشہ۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔





## حاضرات نورانی مؤکل

مندرجہ ذیل عمل بہت زیادہ نورانی طاقتور ہے۔ شریعت کا پابند رزق وحلال والا کرے۔

(1) اَللّٰهُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط

(2) اَللّٰهُ اللّٰهُ

باپرہیز جلالی و جمالی ترک حیوانات ولذات۔

### ترکیب:

خلوت میں چودہ دن پڑھا جائے۔ ہر نماز کے بعد ایک ہزار بار اسم (پاک) اللہ اور پچاس بار اَللّٰهُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط پڑھے اور رات میں تہجد کے وقت پچاس بار اَللّٰهُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط دس ہزار بار اسم (پاک) اللہ پڑھیں۔ چودھویں روز معلوم ہوگا کہ تمام مکان نور میں ڈوب رہا ہے اور آپ بھی نور میں ڈوب رہے ہیں دل کو مضبوط رکھیں۔ یہ حالت پانچ سیکنڈ سے زیادہ نہیں ہوتی اس کے بعد ایک مؤکل آئے گا اس سے ہرگز ہرگز نہ ڈریں۔ یہ بہت خوبصورت ہے آپ کو سلام عرض کرے گا۔ آپ اس کو جواب دے کر مودبانہ بیٹھ جائیں کیوں کہ یہ بڑی

شان وشوکت وعظمت والا موکل ہے اور ہر وقت اللہ اللہ کرتا ہے۔ وہ آپ کو ایک خادم دے کر رخصت ہو جائے گا۔ آپ اس کا شکریہ ادا کریں اور ہر وقت اللہ سے ڈرتے رہیں اور مخلوق خدا کی ہر وقت خدمت کرنا اور اپنے اوپر جنت واجب کرنا کیوں کہ طاقت کا مالک اللہ تعالیٰ ہے اور اس کے پاس ایک نہ ایک دن ضرور جانا ہے وہ پورا انصاف کرتا ہے۔

بخور: لوبان وسفید صندل کا جلائیں۔

۞۞۞

## حاضرات

فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيدٌ گیارہ مرتبہ اور یَا بَاسِطُ یَا بَاسِطُ یَا نَصِیْرُ یَا عَزِیْزُ یَا فَتَّاحُ سات مرتبہ جن و پری بادشاہ حاضر ہو۔

**طریقہ:**

جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائیں اور مندرجہ بالا عزیمت گیارہ بار پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور بچہ کو سیاہ ناخن میں دیکھنے کو کہیں تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ اپنے مقصد کے بارے میں سو فیصد درست و سچی معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

۞۞۞

## حاضرات آصف بن برخیا (خود بینی)

سورۃ یٰسین گیارہ مرتبہ اور سورۃ جن ایک بار آیت کریمہ 94 بار نوچندی جمعرات کو با پرہیز بعد نماز عشاء 21 یوم تک پڑھیں، انشاء اللہ زکوۃ ادا ہو جائے گی۔ پھر روزانہ مذکورہ بالا عمل کو 8 مرتبہ پڑھ لیا کریں تا کہ عمل قابو میں رہے۔ اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو ایک صاف ستھرا آئینہ ہاتھ میں لے کر گیارہ بار آیت کریمہ پڑھ کر آئینہ پر دم کریں اور جو سوال ہو اسے دل میں سوچیں یا جو پوچھیں گے آئینہ میں صاف نظر آئے گا۔ اگر بچہ پر حاضرات کرنی ہو تو بچہ پر گیارہ مرتبہ آیت کریمہ لَا اِلٰـهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پڑھ کر دم کریں اور کہیں کہ آصف بن برخیا کی عدالت لگائی جائے۔ عدالت کے بعد سوال و جواب کریں، معقول سو فیصد درست جواب ملے گا۔ پھر عدالت کو شکریہ کے ساتھ برخاست کریں۔

۞۞۞

## حاضرات

پردہ اٹھا دے مولا کہتے ہیں تجھ کو ناظر

یا قوی قادر حاضرات کو کر حاضر

طریقہ:

پہلے دو رکعت نماز نفل برائے حاجت پڑھیں۔ پھر کھڑے کھڑے دست بستہ عمل آنکھیں بند کر کے 313 بار پڑھیں۔ بمعہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ کل 21 یوم کا عمل ہے۔ عمل عروج ماہ نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء کریں۔ بعد ازاں روزانہ 21 بار عمل بالا کو ورد میں رکھیں تاکہ عمل قابو میں رہے۔ اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو ایک صاف آئینہ لے کر اس پر 28 بار مذکورہ بالا عمل پڑھ کر دم کریں جو بھی دل میں سوچیں گے یا جو پوچھیں گے آئینہ میں صاف نظر آئے گا۔

❁❁❁

## حاضرات سندونی

سندونی کی حاضرات کا آسان عمل پیش خدمت ہے۔ یہ طریقہ میرے معمولات میں سے ہے۔ اس حاضرات کے لیے پندرہ سال سے کم عمر کی لڑکی کی ضرورت پیش آتی ہے۔ لڑکیوں کے علاوہ یہ حاضرات اور کسی پر نہ ہوگی۔ اگر کوئی ایسی لڑکی جس کی عمر 15 سال سے کم ہو تو ایسی لڑکی کو سب سے پہلے کہیں کہ وہ گیارہ مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت اور اول و آخر 3/3 بار درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ لیکن اس عزیمت کو پڑھنے سے پہلے لڑکی پر ایک بار آیت الکرسی دم کر کے اس پر پھونک دیں۔ لڑکی کو پڑھوانے کی عزیمت یہ ہے۔ گیارہ مرتبہ پڑھوائیں۔

**رَهِینَا سَرِیْنَا بَرِیْنَآ سَفْرِیْنَا کَجَّ اَوْ کَجَّ سِرَیْ سَنْدُونِی نَتْصُرْ سَوْهَا نَنْ بَرُّوْ جَا یَا غَوثَ الثَّقْلَیْن یَا قُطْبِ رَبَّانِی سَیِّد مُحِیُ الدِّیْن جِیلَانِی بِاَحْضَرِ السَّاعَةِ بِاِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰی۔**

اب بچی کو بٹھا دیں اور اس کی آنکھیں بند کروا کر اس پر اسم اللہ کی توجہ دیں اور ساتھ اسم اللہ کا مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس کے سر پر رکھ دیں۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦ | ١٩ | ٢٢ | ٩ |
| ٢١ | ١٠ | ١٥ | ٢٠ |
| ١١ | ٢٤ | ١٧ | ١٤ |
| ١٨ | ١٣ | ١٢ | ٢٣ |

تقریباً 5 منٹ کے بعد بچی پر حاضرات شروع ہو جائے گی۔ اسم اللہ کی توجہ سے آپ کو سندونی حاضر کرنا ہے۔ اس بات کو ذہن میں رکھیں کہ سب سے پہلے بچی کو سرسبز و شاداب کھیت اور باغ نظر آئے گا اور موسلا دھار بارش ہوگی۔ بارش کے بعد ایک میدان نظر آئے گا اور وہاں سندونی سیاہ کپڑوں میں ملبوس نظر آئے گی۔ وہ ہاتھ باندھے گی اور کہے گی

کہ مجھے چھوڑ دیں۔ آپ کو توجہ مرکوز رکھنی ہے اور بچی سے کہنا ہے کہ اس کو روکے اس کے بعد وہ مختلف لباس پہن کر آئے گی، رقص وسرور کی محفل ہوگی۔ اس کے بعد اس کے ہاتھ میں ایک کتاب ہوگی۔ جو وہ معمول (بچی) کو دکھائے گی۔ جس میں اس کے قبیلے کے مختلف افراد کی مختلف تصاویر ہوں گی۔ اس کے بعد وہ ایک دوسری کتاب دکھائے گی۔ بچی کو کہیں کہ وہ غور سے دیکھے اس میں کیا لکھا ہے۔ غور سے دیکھنے پر معلوم ہوگا کہ سورۃ اخلاص ہے۔ بس حاضری مکمل اب آپ اس سے پوچھیں کہ تمہارا نام کیا ہے؟ اس وقت اس نے پہلے سے اچھا اور عمدہ قسم کا خوبصورت لباس زیب تن کیا ہوگا۔ وہ اپنا نام ''تنزیل'' بتائے گی۔ اب آپ اس سے جو بات پوچھیں گے وہ آپ کو اس کا سو فیصد درست جواب دے گی اور جو کام اس کے سپرد کریں گے، وہ فوراً بجالائے گی۔ وہ لڑکی (بچی) کو کوئی میٹھی چیز جیسے حلوہ، مٹھائی وغیرہ بھی کھانے کو دے گی۔ جس سے بچی کا منہ باقاعدہ میٹھا ہو جائے گا۔



## کتاب عالم حاضرات چوری، دفینہ، خزانہ اور گمشدہ کا سراغ صفحہ نمبر 150

## انکشاف خزانہ غیب ودفینہ

(1) اول گیارہ سو مرتبہ اسم اَلرَّحِیْمُ پڑھے اور بعد ختم 10 روپے کی برفی یا بتاشے بچوں میں تقسیم کرے اور نیت کرے کہ اس کا ثواب اولیاء اللہ کو پہنچے بس اب آپ اس عمل کے عامل ہو گئے۔ بوقت ضرورت ایک پرچہ پر صرف اَلرَّحِیْمُ لکھ کر رات کو پاکیزہ تکیہ کے نیچے رکھے۔ خواب میں جو معاملہ مثلاً خزانہ وغیرہ دیکھنا ہوگا۔ معلوم ہوگا دیگر اسی اسم کو آپ استخارہ میں بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

کسی بھی مشکل مسئلہ کا حل معلوم کرنا ہو تو اس اسم کو 1100 مرتبہ پڑھیں، اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔ جو پوچھیں گے بذریعہ خواب معلوم ہو جائے گا انشاء اللہ یا کوئی بیداری میں آکر بتائے گا۔ یہ عامل پر منحصر ہے کہ وہ اپنی فہم وفراست سے معلوم کرے کہ بتانے والا کون ہے۔ بہرحال بہترین ولا جواب استخارہ ہے۔



## دریافت دفینہ وخزانہ غیب

(2) 15 بار درود شریف پڑھے اور ثواب حضور غوث پاکؒ کو بخشے۔ بروز جمعرات یہ عمل کرے غسل کر کے لباس تبدیل کر کے خوشبو لگائے دن میں روزہ رکھے تو بہتر ہے۔

گیارہ بار درود شریف پڑھ کر یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ یَا کَاشِفُ الْغَرَائِبِ

گیارہ سو بار پڑھے۔ پھر بغیر کلام کیے سو جائے جو بھی مقصد ہوگا خواب میں معلوم ہوگا۔ مثلاً دفینہ وخزانہ یا گمشدہ کا پتہ چلانا چوری وغیرہ کا معلوم کرنا غرض ہر مقصد میں کارآمد ہوگا۔ مجرب المجرب ہے۔





## (کتاب عالم حاضرات باب ہمزاد صفحہ 139)

## تسخیر ہمزاد کا مجرب عمل

یہ عمل میمونہ پری کا بتایا ہوا ہے جو کہ آزمایا ہوا ہے۔ ایسے شخص کو تلاش کریں جو کہ منگل کے دن فوت ہوا ہو۔ غسل دینے کے بعد جو روئی مردہ کے کان، منہ اور ناک میں دی جاتی ہے۔ اس میں سے صرف دائیں کان کی روئی لیں اور کان میں کہیں کہ "میں رات کو آؤں گا تمہیں میرے ساتھ آنا ہوگا اور میرا ہر حکم ماننا ہوگا"۔ جب میت قبرستان جائے تو آپ ساتھ جائیں اور روئی کو عطر لگا کر کسی ڈبیہ میں بند کر دیں۔ اب ٹھیک رات 12 بجے قبر پر جائیں اور روئی کو ڈبیہ سے نکال کر ہوا لگائیں مردہ کا ہمزاد فوراً قبر سے اٹھے گا۔ آپ قبر پر سے سیدھے اپنے گھر آئیں وہ ساتھ ہی آئے گا اور کہے گا میری امانت دو۔ آپ ہرگز نہ دیں بلکہ اپنی بات منوائیں کہ میں جو حکم دوں گا وہ ماننا ہوگا پہلے انکار کرے گا لیکن پھر مان جائے گا۔ اب جب بھی ضرورت ہو روئی کو ہوا لگائیں، فوراً حاضر ہوگا۔ کام لے کر اسے واپس بھیج دیں اور روئی کو سنبھال کر رکھیں۔

نوٹ: اس عمل میں شرط یہ ہے کہ اگر روئی جب بھی غائب ہوگئی تو ہمزاد بھی ہمیشہ کے لیے آزاد ہو جائے گا۔ لہٰذا روئی کو ہمیشہ سنبھال کر رکھیں۔





## حاضرات حضرت خضر علیہ السلام (حل المشکلات)

**طریقہ:**

صبح سویرے دریا یا سمندر کے کنارے جائیں اور ایک کلو آٹے کی گولیاں اور ایک پاؤ میٹھا قلاقند۔ 5 عدد گلاب کے پھول اور ایک عدد پان لگا ہوا الائچی والا۔ تمام چیزیں دائیں ہاتھ سے دریا یا سمندر میں ڈالیں اور کہیں کہ السلام علیکم یا حضرت خضر علیہ السلام یہ آپ کا توشہ ہے اسے قبول فرمائیں اور اللہ کے حکم سے آپ کے طفیل میں میرا کام ہو جائے۔ پھر یہ شعر بہتے ہوئے پانی اور موجوں کو دیکھتے ہوئے 313 بار پڑھے۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ کے اندر اندر کیسا بھی سخت و مشکل کام ہوگا۔ اللہ کے حکم سے پورا ہو جائے گا۔ آزمائش شرط ہے۔

واضح رہے عمل جب کریں جب صبح سورج ہلکا ہلکا طلوع ہو رہا ہو اور شعر کو موجوں کو دیکھتے ہوئے پڑھے، ورنہ عمل کارگر نہ ہوگا۔ عمل یہ ہے۔

واہ واہ دریا لال
دے مجھ کو زوال
یہی ہے میرا سوال
کر دے مجھ کو مالا مال

## (کتاب عالم حاضرات عمل تسخیر موہنی صفحہ نمبر 223)

## عمل تسخیر موہنی

معزز قارئین کرام یہ عمل ان لوگوں کے لیے ہے جو یہ کہتے پھرتے ہیں کہ دنیا میں حب کا اور کیمیا کا عمل نہیں واضح رہے دنیا میں ہر چیز ہے اور ہر بیماری کا علاج بھی موجود ہے۔ مگر شرط یہ ہے جستجو وتلاش کرے۔

ڈھونڈنے اور کوشش کرنے سے تو خدا بھی مل جاتا ہے۔

بے کوشش و بے جہد ثمر کس کو ملا ہے۔

بے غوطہ زنی گنج گہر کس کو ملا ہے۔

بے خاک کے چھانے ہوئے زر کس کو ملا ہے۔

بے کاوش جاں علم و ہنر کس کو ملا ہے۔

لیجیے عمل حب حاضر خدمت ہے۔ جس کا جی چاہے آزمائے اور جوانی کے مزے اُڑائے۔

### عمل:

ایک رنگ سیاہ بلی (جوان) جو جفتی نہ کھائی ہوئی ہو اسے پکڑ کر تین دن بھوکا پیاسا رکھیں۔ پھر اس کو ایک پاؤ گائے کا اصلی گھی کھلائیں فوراً کھائے گی اور تھوڑی ہی دیر بعد قے (اُلٹی) کر دے گی۔ اس قے اور گھی کو جمع کر کے دھیمی آگ پر چڑھائیں، برتن چھوٹا ہو۔ پھر اس میں ایک تولہ سیاہ سرمہ ڈال دیں تھوڑی ہی دیر میں یہ سرمہ کاجل کی شکل اختیار کر جائے گا۔ بس اب آپ اسے چولہے سے اتار لیں۔ لیجیے کاجل حب تیار ہے۔ یہ وہی کاجل ہے جس کے پیچھے دنیا سرگرداں و ماری ماری پھرتی ہے اور کوئی بھی عامل یا عام شخص بتانے سے گریز کرتا ہے۔ احقر کی دریا دلی و فیاضی کو داد دیجیے کہ بلا بخل لاکھوں روپے کا عمل قارئین کی نذر کر دیا ہے۔

### ترکیب استعمال:

جس کسی سے شادی کا ارادہ ہو ایک سلائی دونوں آنکھوں میں لگائیں اور پھر چشمہ لگائیں۔ بس چشمہ اتار کے محبوب سے آنکھیں ملائیں، آنکھ ملتے ہی بس آپ کا کام ہوگا۔

ہر منظر تو ایک سا منظر ہوتا ہے
جادو سارا آنکھ کے اندر ہوتا ہے

امید واثق ہے کہ اب کوئی یہ نہ کہے گا کہ دنیا میں حب کا عمل نہیں ہوتا۔

نوٹ: اس عمل میں یہ خاصیت ہے کہ آنکھ میں کاجل لگانے کے بعد آپ جس کو دیکھیں گے وہ آپ کا شیدائی ہو جائے گا۔ لہٰذا پہلے آنکھوں پر چشمہ لگائیں پھر چشمہ اتارنے کے بعد جس کو اپنے اوپر فریفتہ کرنا ہو اسے دیکھیں۔ نظر ملتے ہی آپ کا دیوانہ ہو جائے گا۔

ترکیب: طالب ومطلوب کا جو نام لکھا جائے گا اس میں خواہ جس پر فریفتہ ہو اس کا نام وغیرہ لکھا جائے۔ (طالب بمعہ والدہ مطلوب بمعہ والدہ) یا جس کا جی چاہے نام لکھ دیں۔



## تسخیر محبوب شرطیہ عمل

ہاتھ پساروں مکھ ملوں کا چی مچھلی کھاؤں
آٹھ پہر چونسٹھ گھڑی جگت منہ کر جاؤں

ہولی یا دیوالی کی رات 5 قسم کی مٹھائی اور نصف گز سرخ کپڑا اور ایک عطر کی پھریری اور قدرے چنبیلی کا تیل اور پان چھالیہ، الائچی، لونگ تھوڑی تھوڑی رکھ کر لوبان کی دھونی سلگا کر ایک سو ایک بار ایک پرچہ پر اوپر کا منتر لکھا جائے اور پھر پرچہ کی پشت پر طالب ومطلوب کا نام بمعہ والدین لکھا جائے (رات بارہ بجے تنہائی میں بیٹھ کر لکھے) اور ایک سو ایک 101 بار مندرجہ بالا عمل پڑھے۔ اب مٹھائی معہ دیگر سامان کپڑے میں باندھے معہ عطر چھالیہ لونگ وغیرہ کے بہتے پانی میں ڈال دے اور گھر واپس چلا آئے۔ سامان جب وقت ملے تو اس وقت ڈال آئے وقت کی کوئی قید نہیں۔ اب یہ عمل ایک سال تک کام دے گا۔



ترکیب:

طالب ومطلوب کا جو نام لکھا جائے گا اس میں خواہ جس پر فریفتہ ہو اس کا نام وغیرہ لکھا جائے۔ (طالب معہ والدہ مطلوب معہ والدہ) یا جس کا جی چاہے نام لکھ دیں۔

طریقہ:

عطر پر یا الائچی پر یا پان، مٹھائی پر سات مرتبہ مذکورہ بالا منتر کو معہ فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں پڑھ کر کھلائے یا لگائے لازمی مسخر ہوگا۔ مثلاً کسی سے نکاح کرنا منظور ہے اور شادی کے واسطے اعزا و اقرباء رضامند نہیں یا لڑکی کے والدین شادی نہیں کرنا چاہتے یا آپ کے ہی گھر والے رضامند نہیں ہیں۔ اس وقت ان کے کپڑوں پر عطر لگاؤ اور پھر تماشا دیکھو کہ کس طرح فوراً رضامند ہوتے ہیں اور اگر مطلوبہ کے عطر لگا دیا تو جان چھڑانا مشکل ہو جائے گی۔ لہٰذا سوچ سمجھ کر کام کرنا چاہیے۔ اس لیے کہ انسان عشق میں دیوانہ ہوتا ہے بدنامی کا ٹوکرا یا شرافت میں بٹہ نہ آ جائے۔ اس عمل کو تماشہ نہ بنائیں۔



## جڑی بوٹی کے ذریعہ مطلوب کو غلام اور مخلوق کو فرمانبردار کرنا

(سنکھا ہولی کی جڑ) ہولی کے دن جب آگ لگانے کے واسطے لوگ آتے ہیں تو گھی کا چراغ ساتھ لاتے ہیں یا تیل چراغ میں ڈال کر لاتے ہیں اور ہولی کی آرتی وغیرہ کر کے چراغ جلتا ہوا چھوڑ جاتے ہیں یا دیوالی کے روز عام طور

پر چراغ جلا کر روشنی کرتے ہیں۔ اگر ہولی کے دن کا چراغ گل کر کے اپنے ساتھ اس مقام پر لے جاؤ جس مقام پر یہ جڑی بوٹی موجود ہے وہاں پہنچ کر اس چراغ کو دیا سلائی کی مدد سے روشن کرو اور پانچ منٹ تک جلتا رہنے دو۔ اس کے بعد اس جڑ کو نوکدار لکڑی کی مدد سے کھودو اور پوری جڑ کو نکالو۔ تقریباً پون بالشت کھودنے سے پوری نکل آتی ہے۔ اس کے بعد چراغ گل (بجھا دو) کر دو اور جڑی کو اس چراغ میں رکھ کر گھر لے آؤ۔ پھر اس کو بلا پانی پتھر پر پیسو اور تھوڑا تھوڑا تیل اور گھی جو اس چراغ میں ہو ڈال کر پیس کر رکھ لو۔ یہ کاجل سا رقیق ہو جائے گا اور جس پتھر پر پیسا ہے اس کو اچھی طرح پانی سے خوب دھو ڈالو۔ اگر دیوالی کا موقع ہے تو تیلی کے یہاں کا چراغ لاؤ۔ تیلی کے مکان پر پہنچ کر موقع سے ایک چراغ گل کر دو اور اپنے ساتھ لے آؤ یہ خیال رہے کہ اگر تیلی نے ٹوک دیا یا کسی اور نے ٹوک دیا کہ کیا کرتے ہو؟ سمجھ کہ عمل پورا نہ ہوگا۔ اس وقت اگر ایسی صورت پیش آئے تو فوراً واپس آ جاؤ اور پھر نصف گھنٹہ کے بعد جاؤ۔ نیز یہ خیال رکھو کہ ایک چراغ لا سکتے ہو۔ دوسرا چراغ نہیں لا سکتے۔ موافق مذکورہ بالا کے عمل کو کر کے ایک ڈبیہ میں محفوظ کر لو۔

اب جس کسی کو فرماں بردار بنانا منظور ہو تو اس پر ذرا سا کاجل انگلی میں لگا کر چھڑک دو۔ ایک اشارہ ہی کافی ہے، بس اس کو علم نہ ہو۔ بس وہ اب آپ کا عمر بھر فرماں بردار رہے گا۔



## سنکھا ہولی کی جڑ کا امتحان کرنا

اول دو بانس کی قمچیاں باریک کمانی دار چھیل کر رکھو اور دو آدمی کھڑے کرو۔ ایک کے کولہے کی طرف ایک سرا لگا دو اور دوسرے سرے کو دوسرے آدمی کے کولہے کی طرف لگا دو اور دوسری قمچی کو دوسری طرف دونوں کے لگا دو اور تازہ سنکھا ہولی کی جڑ لے کر ایک سرے پر لگا دو۔ دونوں قمچیاں آہستہ آہستہ دس منٹ کے اندر اندر جھکتی ہوئی آپس میں مل جائیں گی۔ اور ایک دوسرے سے رگڑنے لگیں گی۔ اس سے آپ کو یقین کامل ہو جائے گا کہ در حقیقت یہ کامیاب جڑی ہے۔ ہر جگہ ملتی ہے، کوری کے مثل سفید پھول ہوتا ہے زمین پر پھیلی ہوتی ہے۔ پیلی زمین پر اس کی پیدائش ہے۔ صبح آٹھ بجے پھولی ہوئی ملتی ہے۔ عام طور پر مشہور ہے۔ واضح رہے کہ پرانی بانس کی لکڑی پر یا پرانی جڑی یا دو چار دن کی ہو جائے تو یہ عمل نہ ہوگا۔ یہ وصف تازہ جڑی میں ہے۔ ڈبیہ میں جب جڑی (سنکھا ہولی کی جڑ) تیار کر کے بمطابق مذکورہ بالا رکھ لی تو یہ جڑی ایک سال تک کام کرے گی۔ قارئین کرام یہ ایک انمول تحفہ ہے۔



## محبوب کو علیحدہ کرنے کی ترکیب

تم جب چاہو کہ محبوب یا کوئی شخص ہم سے جدا ہو جائے تو یہ ترکیب عمل میں لاؤ۔ کسی ہندو کا جنازہ جب مرگھٹ پر جائے تو اس کے بند جو کٹھڑی میں لگے ہوتے ہیں ایک دو جو وقت پر مل جائیں لے کر جلا کر خاک اس کے اپنے پاس رکھ لو۔ ذرا سی خاک علیحدہ دو جڑی پسی ہوئی سے نکال کر اب اس خاک کو اس میں ملا کر اس آدمی پر چھڑک دو یا لگا دو۔ بس

وہ آپ کی محبت سے علیحدہ ہو جائے گا۔ مطلوب کے واسطے اور عامہ خلائق میں سے جس کو اپنی محبت میں دیوانہ یا تڑپانا اور فرمانبردار بنانا منظور ہو تو یہ عمل ان کے لیے جادو ہوگا۔ یہ عمل تیز بہدف و تجربہ شدہ ہے۔ جس کا جی چاہے آزمائے اور جوانی کے مزے اُڑائے۔

۞۞۞

## تسخیر ہمزاد کا تین روزہ مجرب عمل

عروج ماہ نوچندی جمعرات کو تین دو گانہ تہجد کے روزانہ تین دن پڑھیں۔ پھر چوتھے روز رات کو بعد نماز عشاء دو عدد دیگچی بکرا سوا دو فٹ تانبہ کا ٹکڑا اور ایک عدد پیالہ (بغیر پھول نقش و نگار والا) لیں اور اس میں پانی بھر لیں۔ یہ تمام سامان اپنے روبرو رکھیں اور پیالہ میں پانی پر نظر جما کر "یَا حَاضِرُ یَا نَاظِرُ" اے میرے ہمزاد فوری حاضر ہو۔ کم از کم ڈیڑھ گھنٹہ پڑھیں اور اپنی پشت پر سرسوں کے تیل کا چراغ جلائے۔ ہمزاد پیالہ میں درشن کرے گا۔ جب ہمزاد پیالہ میں ظاہر ہو تو اس کو کہیں کہ مجھے دریا/سمندر پر فلاں وقت ملو اور میری شکل میں آ کر ملو۔ اب اس دن سمندر پر جاتے ہوئے "یَا حَاضِرُ یَا نَاظِرُ" بلا تعداد برابر پڑھتا رہے اور اپنے ساتھ سات رنگ کی دالیں اور آدھا کلو بکرے کا گوشت لے کر جائے۔ تمام چیزیں کسی کنارے پر رکھ کر کہے کہ اے ہمزاد یہ تمہارا توشہ ہے اسے قبول فرمائیں۔ تھوڑی ہی دیر میں ہمزاد حاضر ہوگا اس سے عہد و پیمان کرائیں ہر کام کرے گا۔

نوٹ: اگر ہمزاد تین دن میں حاضر نہ ہو تو پھر یہ عمل برابر نو دن کریں، انشاء اللہ تسخیر ہوگا۔

۞۞۞

## حاضرات بر قرآن مجید

**طریقہ:**

ایک چھوٹا سا قرآن لیں۔ درمیان میں ایک لمبی قینچی کھڑی کریں اور قینچی کو دونوں شہادت کی انگلیوں پر اٹھائیں اور پھر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمؑ اور سورۃ یٰسین مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ تک پڑھیں اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ آیت پڑھنے کے بعد سوال اپنی زبان پر لائیں۔ قرآن مجید نہ میں نہیں گھومے گا اور ہاں میں تیزی سے گھومے گا۔ مثلاً آپ کا سوال یہ ہے کہ فلاں بن فلاں جو کہ تین سال سے غائب ہے زندہ ہے یا مردہ؟ اگر مفرور زندہ ہوگا تو قرآن مجید تیزی سے گھومے گا اگر مردہ ہوگا تو قرآن مجید نہیں گھومے گا۔ اسی طریقے سے آپ ہر جائز سوال کا جواب معلوم کر سکتے ہیں۔ (حصار کر کے عمل کریں ہر حاضری کے بعد حصار ضرور کریں)۔

نوٹ: ہر سوال شریعت و اسلامی اصول کے مطابق ہو۔ غیر شرعی سوال کی ممانعت ہے۔

۞۞۞

## حاضرات حضرت فاطمہ زہراؑ

**قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ بِحَقِّ محمدؐ علیؑ حسنؑ حسینؑ فاطمہؑ غازی عباسؑ علمدار۔**

اگر آپ کی کوئی جائز خواہش ہو یا کوئی مصیبت و پریشانی ہو تو نوچندی جمعرات کو گیارہ بجے کے بعد پاکیزگی و طہارت کے ساتھ مندرجہ بالا عزیمت کو 1002 مرتبہ پڑھو اور 70 مرتبہ آیت کریمہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ اس کے بعد 40 دفعہ یہ عمل پڑھیں۔ یا فاطمہ زہرہؑ امداد کن فی سبیل اللہ۔ انشاء اللہ گیارہ یوم میں حضرت فاطمہ زہرہ علیہ السلام باوقار پر رونق چہرہ میں اپنے تخت عدالت پر جلوہ افروز نظر آئیں گی اور آپ کی دلی مراد کا اٹل فیصلہ سنا دیں گی۔

خصوصی نوٹ: اس عمل کے لیے عامل کو صوم وصلوٰۃ ورزق حلال کا پابند ہونا لازمی ہے۔ ورنہ رجعت و جان کا خطرہ ہے۔ عامل کے لیے ضروری ہے کہ اس کے دل میں نورانیت قلب کے ساتھ عشق خداوندی بھی موجزن ہو اور کثرت سے درود کا ورد بھی کرتا ہو۔ اس کے علاوہ تمام امور شرعی کی پابندی لازمی ہے۔ نورانیت قلب کے ساتھ عشق رسولؐ و پنجتن پاکؑ بھی موجزن ہو۔





## تسخیر جمیلہ پری

**اَلْقَوِیُّ الْقَادِرُ جمیلہ پری کو کر حاضر بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

**طریقہ:**

عمل نوچندی جمعرات کو باپرہیز اکیس سو (2100) بار اکیس یوم تک پڑھیں۔ رات بارہ بجے پڑھیں۔ پری حاضر ہو کر اطاعت و فرمانبرداری کرے گی۔ عہد و پیمان و شرائط سوچ سمجھ کر کریں۔

**بخور:**

دھنیا خشک، گوگل اور اگربتی سلگائیں۔

**خصوصی نوٹ:**

واضح رہے کہ تسخیر روحانیات کے کسی بھی عمل کے لیے تین چلہ کو مدنظر رکھنا چاہیے۔ اگر ناکامی ہو تو عامل کو جان لینا چاہیے کہ اس میں قوت تسخیر روحانیت نہیں ہے اور اس کی فطرت و قسمت میں مادہ تسخیر موجود نہیں ہے۔ لیکن اگر دوران عمل شواہد ملیں جو عمل کے باا‌ثر ہونے پر دلالت کریں تو عمل جاری رکھنا چاہیے۔





# حاضرات جامِ جہاں نما

## (خواص الحیوانی کا عجیب وغریب عمل)

اس عمل کے لیے سب سے پہلے ایک چاندی کی ڈبیہ بنوا کر رکھیں۔ بعد ازاں موسم کنوار جون (اسوج) میں سر کنڈوں کے اوپر شگوفے نکل آتے ہیں اور ان پر بے شمار کیڑے نمودار ہوتے ہیں۔ اتوار کے دن صبح کے وقت قبل طلوع آفتاب بالکل برہنہ ہو کر جہاں سرکنڈے ہوں وہاں جا کر ایک پاکیزہ رومال لے کر سرکنڈوں کے خوشوں کے کیڑوں کو پکڑ کر ڈبیہ میں ڈالتے جائیں۔ کم از کم 5/10 کیڑے ہوں۔ ڈبیہ کو بند کر دیں اور کپڑے پہن کر چلے آئیں۔

واضح رہے کہ دوران عمل جاتے اور آتے وقت کسی سے بھی بات نہ کریں ورنہ عمل کارگر نہ ہوگا۔ ڈبیہ کو حفاظت سے رکھیں ورنہ غائب ہو جائے گی۔

**فوائد:**

شائقین انعامی بانڈز، ریس وسٹہ سے دلچسپی رکھنے والے حضرات کے لیے لاثانی تحفہ ہے۔ ڈبیہ کو داہنے پیر کے نیچے دبائیں یا اپنے دائیں ہاتھ میں دبا کر رکھیں اور کسی بھی امر کے بارے میں سوچیں تمام احوال معلوم ہو جائے گا۔ خاص کر حکیموں کے لیے بہترین تحفہ ہے۔ کسی مریض کی نبض دیکھنے سے قبل ڈبیہ کو داہنے پیر کے نیچے دبا لیجیے اور پھر کچھ دیر ٹھہر کر مریض کی نبض پر ہاتھ رکھیں۔ آپ کو مریض کے تمام حالات خود بخود ظاہر ہونے لگیں گے۔ غرض ہر مقاصد کے لیے یہ بہترین عمل ہے۔ دنیا ایک کھلی کتاب کی طرح آپ کے سامنے ہوگی۔ یہ عمل حرف بہ حرف سو فیصد درست ہے جس کا جی چاہے آزما لے۔



## اعمال اخفاء

کوے کو پنجرہ میں بند کر کے اس کو مسکہ کھلائیں اور روئی میں اس کی بیٹ (پیخال) ملا کر کورے چراغ میں روشن کریں اور آدمی کی کھوپڑی میں اس کا کاجل اتاریں۔ اگر انسان کی کھوپڑی میسر نہ ہو تو سوکھا ناریل کی کھوپڑی لے کر اس میں کاجل اتاریں۔ اب جس وقت غائب ہونا ہو تو یہ کاجل آنکھوں میں لگائیں۔ نظر مَردُم سے غائب رہے گا۔

ایضاً کالے کوے کا دل اور زبان جلا کر اصلی گھی میں لا کر اس کا کاجل بنائیں اور آنکھوں میں لگائیں تو سب کی

نظروں سے غائب رہے اس کے علاوہ دفینہ بھی دیکھ سکے۔

نوٹ: دنیا میں جتنے بھی اعمال اخفاء ہیں وہ قمر در عقرب میں کریں ورنہ کامیابی نہ ہوگی۔



## تل اوٹ پہاڑ ہے

یہ ایک سینہ کا راز تھا جو بلا بخل پیش کر رہا ہوں۔ ممولہ کو پنجرے میں بند کر کے ہر روز گیہوں کا آٹا روغن میں خمیر کر کے 6 ماہ تک کھلاتے رہیں۔ اس کے سر پر چوٹی ظاہر ہوگی اور وہ پنجرہ میں نظر نہیں آئے گی۔ اس کی چوٹی کاٹ کر سونے یا چاندی کے تعویذ میں لوبان کی دھونی دے کر اپنے منہ میں رکھو تو سب کی نظروں سے غائب رہو گے۔ تم سب کو دیکھو گے مگر کوئی تم کو نہ دیکھ سکے گا۔

ایضاً کالی بلی کو اس قدر گائے کا گھی کھلائے کہ وہ قے (الٹی) کر دے۔ اگر یہ قے چراغ میں جلائے اور اس کا کاجل حاصل کر کے آنکھوں میں لگائے تو اس کا اثر باقی رہنے تک کوئی شخص اس کو نہ دیکھ سکے گا۔

ایضاً دل وزبان زاغ سیاہ (کوا) اور ہدہد کا دل تمام کو گھی میں بھون کر خشک کر کے باریک پیس کر آنکھوں میں لگانا اور بیدا انجیر کے پتے پشت چشم پر باندھنا جہاں خزانہ مدفون ہو رات کے وقت دیکھے تو خزانہ نظر آ جائے گا۔ مجرب ہے۔



ایضاً سورۃ شعراء کاغذ پر لکھ کر پاک ڈوری سے باندھ کر سفید مرغ تاجدار کی گردن میں باندھیں اور گرم پانی ساتھ رکھیں جہاں یہ مرغ بے ہوش ہو جائے۔ گرم پانی مرغ پر چھڑکیں تو مرغ ہوش میں آ جائے گا اور اس جگہ کھودنے سے دفینہ مل جائے گا۔

ایضاً بروز اتوار یکھ پچھتر یا قمر در عقرب میں ایک کالی بلی مار کر زمین میں گاڑ دیں۔ پھر اسے چالیس دن بعد نکال لیں اور اس کی تمام ہڈیاں لے کر دریا میں ڈالیں یا کسی بڑے پانی کے طشت میں ڈالیں جو ہڈی پانی میں تیر جائے اسے لے کر ماتھے پر لگائیں۔ بس وہ شخص سب کو دیکھے گا اس کو کوئی نہ دیکھ سکے گا۔ مجرب المجرب ہے۔



## انسان کا سب کے سامنے سے غائب ہو جانا

### (حلفیہ مجرب عمل)

جس دن بروز اتوار یکھ پچھتر پڑے یا قمر در عقرب ہو یا قبرستان سے خاک لائے اور اس کو جنگل میں دفن کرے اس پر حرمل (کالا دانہ) بوئے اور اس کی حفاظت کرتا رہے۔ جب اس میں بیج پیدا ہوں اور پک جائیں تو دوپہر کو جا کر اپنی نر انگشت کا خون اس پر ڈالے پھر اتوار کی رات کو میٹھے چاول پکا کر اس پودے کے نیچے رکھ آئے اور دعوت دے دوسرے روز جا کر برہنہ ہو کر اس عمل کو پڑھے۔ عمل پڑھنے سے درخت میں ایک شکل پیدا ہوگی وہ اس کا ہمزاد ہوگا اور

اسی کی شکل کا ہوگا۔ اس کو یہ کہے کہ "اے بردار غائب ہو"۔ ان الفاظ کو تین مرتبہ کہے الفاظ کہتے ہی وہ شکل غائب ہو جائے گی۔ پھر وہ ظاہر ہو کر تم کو اجازت دے گا کہ تم اس درخت کے بیج لے جاؤ۔ پھر بوقت ضرورت ایک بیج پر یہ منتر سو (100) مرتبہ پڑھے اور منہ میں رکھ لے۔ بس جب تک بیج منہ میں رہے گا۔ وہ سب کو دیکھے گا اس کو کوئی نہ دیکھے گا۔ مگر ایک بیج صرف ایک مرتبہ کام آئے گا پھر کام نہ آئے گا۔ جب بیج منہ سے نکالے گا وہ بے کار ہو جائے گا پھر اس بیج کو چلتے ہوئے دریا میں ڈال دے اور ایک چھٹانک بتاشے بھی ڈال دے۔ منتر یہ ہے:

بھوت ماتا بھوت پتا اور بھوت اُڑ جا کالی ناگنی الوپ جاگے۔ آج راج تیرا تیلی تیرا تو الوپ ہو جا۔ جاگ جے تو الوپ نہ ہوئے تو ماتا پتا سو بار جالاگ۔ سو مرتبہ لاگ لاگ کہے۔

خدا وحدہٗ لاشریک کی قسم ہے عمل سو فیصد درست ہے۔ سو فیصد درست ہے۔

ایضاً اتوار کے دن جب اماوس ہو تب گھوگھو کی پاؤں کی پنڈلی کا تیل نکالے اور پارہ اور تانبہ کا سفوف ایک ایک ماشہ تیل کے ساتھ خوب باریک کھرل کرے جو اس انجن کو لگائے اس کو کوئی نہ دیکھے۔ جب تک کہ گائے کے پیشاب سے آنکھیں نہ دھوئے یا پھر عرق گلاب سے آنکھیں دھوئے۔

ایضاً اتوار کے دن جب اماوس ہو تب گھوگھو اور بلی کی آنکھوں کو سرسوں کے تیل میں ملا کر خوب باریک پیس کر جو شخص اپنے بدن میں لگا کر جہاں چاہے جہاں چلا جائے کوئی شخص اس کو نہ دیکھے گا جب گائے کے پیشاب سے آنکھیں دھو ڈالے گا تو جیسا کا تیسا ہو جائے گا یا پھر ایضاً خالص عرق گلاب سے آنکھیں دھوئے۔

ایضاً مینسل اور ہڑتال کو پیس کر گولی بنا کر مور کو سات یوم کھلائے۔ ساتویں دن اس کی بیٹ ہاتھ میں مل لے تو کسی کو نظر نہ آئے۔

ایضاً پرندہ اُلو کی چوٹی اور مولے کے ناخن سورج گرہن یا قمر در عقرب میں لے کر کسی پاک وصاف کپڑے میں باندھ کر تعویذ بنائے اور اپنے پاس رکھے تو اس کو کوئی نہ دیکھے اور وہ سب کو دیکھ سکے گا۔



## عجیب وغریب تحیر خیز وتعجب انگیز سرمہ

بلی کا دودھ ایک تولہ کو کھرل میں ڈال کر اسی بلی کا پتہ (مرارہ) اور آدھا تولہ سیاہ سرمہ تمام ملا کر کھرل کریں۔ یہاں تک کہ تینوں اشیاء خشک ہو جائیں بس سرمہ تیار ہے۔ اگر سرمہ کو رات کے وقت آنکھوں میں لگا کر اندھیرے میں جائیں تو تمام چیزیں اندھیرے میں پڑی ہوئی بشکل روز روشن نظر آنے لگتی ہیں۔ جس طرح بلی اندھیرے میں بخوبی دیکھ سکتی ہے۔ دیگر اسی سرمہ کو آنکھوں میں لگا کر آپ مدفون خزانہ بھی باآسانی دیکھ سکتے ہیں۔

نوٹ: سرمہ کو پکھ نچھتر یا قمر در عقرب میں بنائیں ورنہ کارگر نہ ہوگا۔



## ایضاً انسان کا سب کے سامنے سے غائب ہو جانا

ہد ہد پرندہ (مرغ سلیمان) جب کسی درخت کے تنہ میں انڈے دے تو اس کے بچے نکلنے کا انتظار کریں۔ جب بچے پیدا ہوں اور ہد ہد روزانہ ان کے لیے دانہ دنکا کیڑے کوڑے وغیرہ چگنے کے لیے جائے گا۔ بس آپ تاک میں رہیں۔ جب وہ گھونسلا سے باہر جائے تو آپ اس درخت کے تنے کو کسی مضبوط ٹین کی چادر سے کیلیں ٹھونک کر بند کر دیں۔ ہد ہد ایک گھنٹہ بعد آئے گا اور اپنا گھر بند دیکھے گا وہ فوراً اس کو کھولنے کے لیے پتھر لینے جائے گا۔ بس آپ اس وقت درخت کے نیچے ایک صاف ستھری سفید چادر بچھا دیں اور چھپ جائیں۔ تھوڑی ہی دیر بعد ہد ہد اس ٹین کی چادر پر چونچ مارے گا فوراً ہی چادر کا ٹکڑا نیچے گر جائے گا اور اس کی چونچ میں جو پتھر ہوگا وہ بھی نیچے گر جائے گا۔ بس اب آپ اس پتھر کو منہ میں رکھ لیں۔ انشاء اللہ پتھر منہ میں رکھتے ہی آپ انسانوں کے سامنے سے غائب ہو جائیں گے۔ آپ سب دیکھیں گے مگر آپ کو کوئی نہ دیکھے گا۔ دیگر اس پتھر سے آپ بند تالہ بھی با آسانی کھول سکتے ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ کسی بھی بند شدہ تالہ پر یہ پتھر زور سے رگڑیں۔ بند تالہ فوراً ہی کھل جائے گا۔ جس کا جی چاہے اس عمل کو آزمائے عمل سو فیصد درست ہے۔

ایضاً آدمی کی کھوپڑی زمین میں دفن کرے اور اس میں کالا دانہ بوئے جب اسپند اُگ آئے اور دانہ پک جائیں۔ فوراً رکھ لے وقت حاجت کے سات دانے منہ میں رکھ کر جہاں چاہے چلا جائے کوئی اس کو نہ دیکھے۔

❁❁❁



## نوع دیگر آدمی غائب ہو جانے کا منتر

ارنڈی کے تیل میں الو پرندہ کی بیٹ حل کر کے اس تیل کو اپنے اوپر لگاؤ جس انسان پر لگا دو گے وہ لوگوں کو نظر نہ آئے گا مگر یہ عمل اس وقت کریں جب قمر در عقرب آخری دنوں میں آئے ورنہ عمل کارگر نہ ہوگا۔ حل اوٹ پہاڑ ہے۔

### نوع دیگر:

شروع ماہ میں منگل کے دن آدھی رات کو ننگا ہو کر مرگھٹ میں جائے اور ایک کھوپڑی مردے کی لے کر مشک اور کافور اور تخم روغن انکول میں ملا کر اس میں ڈالے اور جلتی ہوئی چتا میں پکائے پھر اس کو نکال کر تانبہ کے تعویذ میں رکھیں۔ جس وقت یہ تعویذ منہ میں رکھے گا وہ آدمی کسی کو دکھائی نہ دے گا۔ جب منہ سے تعویذ نکالے گا تو دکھلائی دے گا۔

### نوع دیگر:

شروع ماہ اتوار کے دن تنہا برہنہ ہو کر مرگھٹ میں جا کر تیلی کی چتا کی خاک لائے پھر سرسوں سفید اس میں ملا کر روغن انکول میں تر کرے اور بخور دھوپ (اگر بتی) اور لوبان کا دے کر تانبہ کے تعویذ میں بند کر کے حفاظت سے رکھے وقت ضرورت جب غائب ہونا ہو تو اس تعویذ کو منہ میں رکھے، غائب ہو جائے گا۔

❁❁❁

## آدمی غائب ہونے کا نقش

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ / ٣٨٠ | ١١ / ٣٨۴ | ١۴ / ٣٨٧ | ١ / ٣٧٣ |
| ١٣ / ٣٨٦ | ٢ / ٣٧۴ | ٧ / ٣٧٩ | ١٢ / ٣٨۵ |
| ٣ / ٣٧۵ | ١٦ / ٣٨٩ | ٩ / ٣٨٢ | ٦ / ٣٧٨ |
| ١٠ / ٣٨٣ | ۵ / ٣٧٧ | ۴ / ٣٧٦ | ١۵ / ٣٨٨ |

### طریقہ:

مندرجہ بالا نقش کو قمر درعقرب جو آخری دنوں میں آئے اس میں 21 نقش روزانہ اکیس یوم تک لکھیں اور ہر نقش پر اسم دھائیل 21 دفعہ پڑھ کر دم کریں پھر تمام نقوش کو زمین میں دفن کر دیں۔ واضح رہے نقش مربع ہے اور چال خاکی ہے۔ اس کے بعد مندرجہ ذیل آیت کو روزانہ 743 بار 21 یوم تک روزانہ پڑھے اور 56 بار ورد میں رکھے اس کے بعد ایک نقش الگ لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے اور جب غائب ہونا ہو تو عزیمت کو 21 دفعہ پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے۔ تمام مخلوق کی نگاہ سے غائب ہو جائے گا۔ وہ سب کو دیکھے گا، اسے کوئی نہیں دیکھے گا۔ عزیمت یہ ہے۔

اَجِبْ دَهَائِیلُ وَزَائِیلُ حَطَائِیلُ اَیَائِیلُ بِحَقِّ یَا دَیَّانُ یَا وَاجِدُ یَا حَمِیْدُ یَا اَللّٰهُ

### نوع دیگر:

ہدہد کے خون میں روئی تر کرو جب وہ تین دن میں سوکھ جائے تو پھر اسی بتی کو الو کے خون میں تر کرو۔ پھر سوکھ جائے تو قمر درعقرب یا سورج گرہن میں مردہ کی کھوپڑی میں یا ناریل کی کھوپڑی میں گائے کا گھی یا چنبیلی کے تیل میں تر کر کے بتی جلاؤ اور کاجل بناؤ۔ ایک ایک سلائی دونوں آنکھوں میں لگاؤ اور غائب ہو جاؤ۔ صحیح حالت میں آنے کے لیے عرق گلاب یا گائے کے پیشاب سے آنکھیں دھوئیں۔

### نوع دیگر:

جو شخص امیروں، بادشاہوں، وزیروں کے پاس جانا چاہے اور یہ چاہے کہ اسے کوئی نہ دیکھے تو ہدہد کی آنکھ اور پتہ دونوں چنبیلی کے تیل میں ملا کر پورے بدن پر مالش کرے کہ جسم کا کوئی حصہ باقی نہ بچے پھر اس کی پوری کھال کے دو ٹکڑے کر کے دائیں ٹکڑے کو اپنے پاس رکھے تو خدا کے سوا اسے کوئی دوسرا نہ دیکھے۔

**نوع دیگر:**

بلیغ کا چھڑا (کھال) اور بھیڑیے کا پوست اپنے پاس رکھے تو اس کو کوئی شخص نہ دیکھ سکے گا۔ وہ سب کو دیکھے گا مگر شرط یہ ہے کہ اس عمل کو قمر در عقرب کے آخری دنوں میں کرے ورنہ عمل کارگر نہ ہوگا۔



## تسخیر ٹھاکر

عَبْدُل سَبْدُل بھرو تلاؤ جس میں جھولے بھگوڑہ تیلی بامن مرا ایک سو ساٹھ (160) دوسرا بامن دکھڑا باچے انہیں دیدی میری مینڈی گائے سوسو پوڑہ اوبی کھائے۔ سوسو پوڑہ بیٹھی ۸ کھائے ٹینڈ حاپہ دھنیں کھائے۔ گھی کی لپٹی گھوڑا کھائے ٹیٹو رارے چوبارے ناگو گونچے بگر درے ٹھاکر لیل یاری لیل پچھیری بنگا لواو جھار۔

**طریقہ:**

عمل نوچندی منگل یا نوچندی اتوار کو کرے ایک سو ایک بار سات یوم کرے اگر سات یوم میں کامیابی نہ ہو تو پھر 21 یوم کرے۔ سرخ لنگوٹ باندھ کر حصار کر کے پڑھے۔ چراغ روزانہ سرسوں کے تیل کا جلائے عمل ٹھیک رات بارہ بجے کرے بخور گوگل کا جلائے۔



**توشہ:**

چند عدد گلاب کے پھول، پانچ رنگ کی مٹھائی یا پھر 5 عدد لڈو روزانہ رکھے۔

**پرہیز:**

انڈہ۔ گوشت۔ مچھلی۔ جماع اور عورت کے ہاتھ کی پکی روٹی نہ کھائے۔ چائے کی جگہ قہوہ پیے۔ تسخیر ہونے پر دنیا کا ہر کام پل بھر میں کرے گا۔



## تسخیر ہمزاد مسانی (سات یوم)

ایک چاقو لے کر مرگھٹ جائے اور حصار باندھ کر ٹھیک رات بارہ بجے منہ شمال کی طرف کرے اور عمل 1008 بار روزانہ برابر سات یوم تک پڑھے۔ ہمزاد تسخیر ہو کر دنیا کا ہر کام پل بھر میں کرے گا۔ اگر عمل گھر پر کرنا چاہے تو یہ کرے کہ آدھا پاؤ مسان (مرگھٹ) کی راکھ لا کر اپنے سامنے رکھ کر عمل پڑھے۔ عمل یہ ہے:

اُڑ اُکڑ اُلو ہے کا گوا جدھر پھینکوں اُدھر ہی کھڑا

**پرہیز:** صرف گائے کا گوشت نہ کھائیں۔

**نوٹ:** اجازت لینا لازمی ہے۔

## تسخیر سیّد برہنہ (۴۰ یوم)

سیّد برہنہ بھولا بھالا۔ ننگی پیٹھ قُلا نہ گھوڑا۔ سوا سیر کا توشہ کھائے۔ اسی کوس کا دھاوے جاوے۔ ایک ھن گھوڑا ایک ھن سوار۔ لنکا گھری دَسیُون دوار۔ ہیرُ ڈن میں بیر۔ پیروں میں پیر۔ ہاتھ میں کوڑا کمر میں زنجیر۔ جھومتا ہوا آئے میرا برہنہ پیر نہ آئے تو قسم ہے تجھے پنجگانہ نماز کی تیس روزوں کی دہائی حضرت سلیمان علیہ السلام کی۔

ترکیب: بروز نوچندی جمعرات کو غسل کر کے کپڑوں پر عطریات وغیرہ لگائیں۔ گیارہ پھول خوشبودار اور گیارہ چھوٹی الائچی اور گیارہ عدد لونگ اور ایک عدد عطر کی شیشی دوران عمل ہمراہ رکھیں۔

توشہ: سوا سیر میدہ یا سوا پاؤ میدہ قدرے دودھ گھی اور سفید تل ملا کر گوندھیں۔ پھر دو عدد پیڑے بنا کر ان کی روٹی پکائے اور اس پر گھی اور چینی لگا کر اور دو عدد اگربتی سلگا کر کسی پاکیزہ چنگیری میں رکھ کر مغرب کے وقت دریا/سمندر میں چھوڑ دے اور کہے کہ "اے سیّد پیر برہنہ صاحب یہ آپ کا توشہ ہے اسے قبول فرمائیں۔" توشہ ہر جمعرات کو اسی طریقہ سے دیں۔ عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نمازِ عشاء اگربتی سلگا کر مذکورہ بالا عمل تنہائی میں بیٹھ کر دیوار پر نظر رکھ کر 313 بار 40 یوم تک با پرہیز پڑھے۔ چالیسویں دن سیّد پیر برہنہ تشریف لائیں گے اور عامل سے باتیں کریں گے کہ کیا کام ہے؟ ہم کو بتلا تو عامل جواب دے کہ میرا ذاتی کوئی کام نہیں۔ آپ سے دوستی چاہتا ہوں۔ وہ جواب دیں گے اچھا جب تم کو کوئی ضرورت ہو تو ہم کو طلب کرنا۔

۞۞۞



## دفینہ معلوم کرنا

عروج ماہ اتوار کے دن بیخ (جڑ) درخت اگست کی لائے پھر اس کو عرق انکول میں گھس کر دونوں آنکھوں میں لگائے اور جنگل ویرانے میں جا کر دیکھے جس جگہ گڑا دفینہ ہوگا۔ انشاء اللہ لازمی دکھلائی دے گا۔ لاجواب عمل ہے اور قابل قدر تحفہ ہے۔



## عمل موہنی

اُوم دھولی دھویشوری گھوری ماتا پرمیشوری جہاں لاگ وِن لاگے تو رام چندر کی آگیا۔ اسے متھیا مانے تو پشُو سے پریکشا لیں۔

طریقہ:

عورت کے بائیں پیر کی مٹی اور مرد کے دائیں پیر کی مٹی اور چوراہے کی مٹی اتوار کو لا کر تمام کو ملائے اور گوگل کی دھونی دے اور مٹی پر مذکورہ بالا عمل 1008 بار پڑھ کر دم کرے پھر جس کو اپنا مطیع کرنا ہو تو اس پر یہ مٹی پھینک دے فی الفور مطیع ہوگا۔

۞۞۞

## مردوں کی روحوں کو بلانا اور ملاقات کرنا

طریقہ:

نوچندی جمعرات کو چاول کا خشکہ پکوا کر اس پر دہی ڈال کر قبرستان میں جائے اور جس مردہ کی روح کو بلانا مقصود ہو اس کی قبر پر بیٹھ کر ایک لاکھ مرتبہ اسم ''یا کریم'' کا وظیفہ کرے۔ اس کے بعد وہ خشکہ اس قبر پر رکھ کر آواز دے کہ اے شخص فلاں بن فلاں آج نوچندی جمعرات ہے۔ اس لیے میں تیرے مکان پر آیا ہوں اور تجھے دعوت دیتا ہوں کہ آج رات کو فلاں وقت اتنے بجے فلاں مقام پر تشریف لا کر مجھے سرفراز فرمائیں۔ یہ کہہ کر وہ خشکہ قبرستان میں جو فقیر سب سے پہلے ملے اس کو اپنے روبرو کھلائے اور سیدھا اپنے مکان کو چلا آئے۔ راستہ میں کسی شخص سے ہم کلام نہ ہو جو وقت ملاقات کے لیے مقرر کیا ہو اس وقت تنہا کمرہ میں پاکیزہ ہو عطریات اور لوبان سے معطر ہو اور طرح طرح کے لذیذ کھانے وہاں تیار رکھے۔ ٹھیک وقت مقررہ پر اس شخص کی روح مجسم وہاں آئے گی اور تم سے ہم کلام ہوگی جو تم سوال کرو گے اس کا جواب سو فیصد درست بتائے گی۔ سوائے ان باتوں کے جن سے قانون قدرت کا راز ظاہر ہوتا ہو۔ سب کچھ تم کو بتائے گی روح کو بلانے سے قبل مندرجہ ذیل نقش اس کمرہ کی چوکھٹ پر لگا دیں تا کہ روح کو معلوم ہو جائے کہ میری دعوت کا یہی کمرہ ہے۔ نقش یہ ہے:



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقدیر ۱ | یاقدیر ۱۴ | یاقدیر ۱۱ | یاقدیر ۸ |
| یاقدیر ۱۲ | یاقدیر ۷ | یاقدیر ۲ | یاقدیر ۱۳ |
| یاقدیر ۶ | یاقدیر ۹ | یاقدیر ۱۶ | یاقدیر ۳ |
| یاقدیر ۱۵ | یاقدیر ۴ | یاقدیر ۵ | یاقدیر ۱۰ |

''اے ارواح حاضر شو''



## حاضرات الجنات

بعض مریضوں پر جنات کا سایہ ہوتا ہے اور سایہ کی حاضری بہت مشکل سے ہوتی ہے اور مسلط چیزیں جانے کا نام ہی نہیں لیتیں۔ جو بھی عمل مریض پر کیا جائے وہ کارگر نہیں ہوتا۔ اسی لیے اس چیز کو مدنظر رکھتے ہوئے قارئین کرام کے لیے چند مفید اور تجربہ شدہ اعمال لکھے جا رہے ہیں۔ ان اعمال کے تجربات مختلف آسیبی مریضوں پر کیے گئے جو اللہ کے حکم سے سو فیصد درست و سچے ثابت ہوئے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ / ۶۳۹ | ۱۱ / ۶۴۳ | ۱۴ / ۶۴۶ | ۱ / ۶۳۲ |
| ۱۳ / ۶۴۵ | ۲ / ۶۳۳ | ۷ / ۶۳۸ | ۱۲ / ۶۴۴ |
| ۳ / ۶۳۴ | ۱۶ / ۶۴۸ | ۹ / ۶۴۱ | ۶ / ۶۳۷ |
| ۱۰ / ۶۴۲ | ۵ / ۶۳۶ | ۴ / ۶۳۵ | ۱۵ / ۶۴۷ |

ابلیس تلبیس نمرود مردود شداد بیداد فرعون بے عون ہامان بے سامان ابوجہل لعین
ہاروت و ماروت و سامری بنام آں لعنیاں سحر جادو ٹونہ و بندش سفلی و علوی ہمہ قسم
نذر آتش شود و اثرات ادور بحر غرقاب شوند۔

ابلیس تلبیس نمرود مردود شداد بیداد فرعون بے عون ہامان بے سامان ابوجہل لعین ہاروت و ماروت و سامری بنام آں لعنیاں سحر جادو ٹونہ و بندش سفلی و علوی ہمہ قسم نذر آتش شوند و اثرات ادور بحر غرقاب شوند۔

ترکیب:

مندرجہ بالا نقش کو لکھ کر اس کی بتی بنائیں اور جس طرف سے نقش شروع ہوتا ہے۔ اس کو آگ لگا کر مریض کو دھونی دیں۔ انشاء اللہ نتیجہ آپ کی مرضی کے مطابق نکلے گا۔ مریض تو مریض رہا۔ اس علاقے سے تمام فرقہ مخالفین بھاگ جائیں گے۔ اس نقش کی خوبیاں احاطہ تحریر سے باہر ہیں۔ جس گھر میں جنات رہتے ہوں یا اثرات ہوں یا بندش ہو، گھر میں بے سکونی، لڑائی جھگڑا ہو۔ اس نقش کو لکھ کر مغرب سے پہلے روزانہ تین روز تک سرسوں کے تیل میں جلائیں۔ جادو سحر کے اثرات ہوں یا بندش ہو جادو اور سحر کے اثرات زائل ہو جائیں گے اور بندش فوراً ٹوٹ جائے گی۔

فائدہ:

اس نقش کا فائدہ یہ ہے کہ اگر کسی نے کسی پر جنات مسلط کیے ہوں گے یا سحر جادو بندش وغیرہ کی ہو گی تو اس نقش کو جلاتے ہی اثرات اس شخص کی طرف فوراً لوٹ جائیں گے۔ جس نے جادو سحر یا بندش کی ہو گی۔ نہایت ہی طاقتور نقش ہے۔ کرنے پر اس کی خوبیاں معلوم ہوں گی۔ نقش کی چال مربع آتشی ہے۔ اس نقش کی زکوۃ بھی نہیں ہے۔ یہ نقش کتنا معمولی سا اور آسان ہے لیکن اس کے اثرات بندوق سے نکلی ہوئی گولی سے بھی تیز ہیں۔



## برائے جادو سحر جنات کا اثر

اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو یا جنات وغیرہ مسلط ہوں یا تعویذات کا اثر ہو تو گھر میں یہ نقش ایسی جگہ دفن کریں۔ جہاں پر پانی کا اثر ہرگز نہ ہو۔ بلکہ گہرائی میں دفن کریں تا کہ بارش کے پانی کا اثر نہ ہو۔ ورنہ اثر ختم ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

| ۷۸۶ | | |
| --- | --- | --- |
| ۲۱۸ | ۲۱۱ | ۲۱۶ |
| ۲۱۳ | ۲۱۵ | ۲۱۷ |
| ۲۱۴ | ۲۱۹ | ۲۱۲ |

یاجبرائیل ۷۸۶ یامیکائیل

| | | |
| --- | --- | --- |
| ۸ / ۱۱۷۰ | ۱ / ۱۱۶۲ | ۶ / ۱۱۶۷ |
| ۳ / ۱۱۶۴ | ۵ / ۱۱۶۶ | ۷ / ۱۱۶۹ |
| ۴ / ۱۱۶۵ | ۹ / ۱۱۷۱ | ۲ / ۱۱۶۳ |

یاعزرائیل ۹۲ جنات آسیب دیو پریاں بسوزند بحق ایں نقش یااسرافیل

## ترکیب:

ایسا مریض جس پر جنات مسلط ہوں یا کسی طرح کے اثرات ہوں تو مندرجہ بالا نقش کو لکھ کر کسی برتن میں حرمل (کالا دانہ) ڈال کر اور اس نقش کو بھی ساتھ ڈال کر جلا دیں اور مریض کو اس کا دھواں دیں۔ مریض پر جو جنات ہوں گے وہ فوراً جل جائیں گے اور اگر اثرات ہوں گے تو وہ بھی زائل ہو جائیں گے اور بفضل خدا مریض ٹھیک ہو جائے گا۔

تین نقش لکھنے ہیں جو نقش جلانے والا ہے اس پر موکلات کے نام نہ لکھیں۔ ایک نقش مریض کو پینے کے لیے دیں اور ایک نقش گلے میں پہنا دیں۔ مریض جب ٹھیک ہو جائے تو موکلوں کی فاتحہ ضرور دلوائے، تاکید ہے۔

| | | | |
| --- | --- | --- | --- |
| نمرود | قارون | فرعون | تمراد |
| بدان | م آن | دبدن | شیوان |
| تیایت | آسات | داط | دان |

## ترکیب:

ایسا مریض جس پر جنات کے اثرات یا سایہ ہو یا جنات مریض کو نہ چھوڑتے ہوں یا وقتی طور پر مریض کو چھوڑ کر پھر آ جاتے ہوں تو مندرجہ بالا نقش کو پانی میں گھول کر پلائیں۔ صرف دس سیکنڈ میں سایہ ہٹ جائے گا اور تمام اثرات زائل ہو جائیں گے۔ اگر جنات جسم کے اندر ہوں یا اوپر مسلط ہوں سب بھاگ جائیں گے۔ نہایت ہی لاجواب نقش ہے۔

نکتہ:

اس نقش کا صرف یہی فائدہ نہیں ہے بلکہ کئی اور بھی راز پوشیدہ ہیں۔ میری دلی دعا ہے کہ یہ علم نااہلوں کے ہاتھ نہ لگے۔ یہ سارے شیاطین کے نام ہیں اور بطور دشمنی یہ شیاطین لوگوں پر بھی مسلط کیے جاتے ہیں۔ جس طرح اثر دس سیکنڈ میں بنتا ہے۔ اسی طرح اثرات دس سیکنڈ میں لگائے جاتے ہیں۔ دیکھنے میں کتنا معمولی سا نقش ہے لیکن اثرات میں مقناطیسی طاقت رکھتا ہے۔ نہ تو اس نقش کی چال ہے نہ ہی زکوٰۃ کی ضرورت ہے۔

سفلی عمل کے ذریعہ جس شخص پر سایہ یا اثرات لگائے گئے ہوں یا جناتی اثرات ہوں تو مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر مریض کو دے دیں اور کہیں کہ وہ اس پر پیشاب کرے۔ جب خشک ہو جائے تو اس کو جلا دیں۔ نقش یہ ہے:

| | |
|---|---|
| فرعون | ہامان |
| قارون | انیسوان |
| شیجوان | جاات |

برائے جادو سحر آسیب جنات



ترکیب:

تین نقش دیں۔ ایک گلے میں پہننے کے لیے، دوسرا پینے کے لیے، تیسرا نہانے کے لیے۔ مریض پہلے اچھی طرح نہائے اور جسم خشک کرے۔ پھر یہ نقش اتنے پانی میں گھولے جس سے تمام جسم تر ہو جائے یاد رہے کہ یہ پانی کسی نالی یا گٹر میں نہ جائے بلکہ کسی کیاری یا پودہ میں ڈال دیں۔

| ۷۸٦ | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۸ | ۲۳۲ | ۲۲۸ | ۲۲۵ |
| ۲۲۹ | ۲۲۴ | ۲۱۹ | ۲۳۱ |
| ۲۲۳ | ۲۲٦ | ۲۳۴ | ۲۲۰ |
| ۲۳۳ | ۲۲۱ | ۲۲۲ | ۲۲۷ |
| یا قابض اقبض جمیع او اثرات سحر جادو (بیماری کا نام) و آسیب و نظر بد بحق یا قابض العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا | | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فرعون | قارون | ہامان | سعیان |
| نمرود | بے ایمان | ابلیس | بیداد |
| حدسو | بیداد | ہامان | ملیس والیمین |
| ترملین | ترابلیس | قارون | ترابلیس |

ترکیب:
کسی بھی قسم کا ہوائی اثر ہو تو مندرجہ بالا نقش کو لکھ کر اس شخص کے جسم پر پھیر کر مل کر آگ لگا دیں یا پھر چراغ میں جلا دیں۔ نقش جلتے ہی اثرات انشاء اللہ ختم ہو جائیں گے۔



## ہر بیماری کے لیے نقش پنجتن پاک



ترکیب:
یہ نقش پنجتن پاک کا ہے۔ نہایت ہی مجرب المجرب ہے۔ جادو سحر کے لیے تیر بہدف ہے۔ نقش لکھ کر مریض کو چند روز تک پلائیں، انشاء اللہ شفاء کاملہ ہوگی۔ یہ نقش سینکڑوں مرتبہ کا آزمودہ ہے۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۵ | ۱۴۸ | ۱۵۲ | ۱۳۸ |
| ۱۵۱ | ۱۳۹ | ۱۴۴ | ۱۴۹ |
| ۱۴۰ | ۱۵۴ | ۱۴۶ | ۱۴۳ |
| ۱۴۷ | ۱۴۲ | ۱۴۱ | ۱۵۳ |



## تصحیح



کتاب ''عالم حاضرات'' صفحہ نمبر 179، عمل نمبر 51 اس کا نقش اور چال درست کر کے اس طرح لکھیں۔

نقش یہ ہے

جبرائیل ۷۸۶ دردائیل

| یا بدیعُ | العجائب | بالخیر | یا بدیعُ |
|---|---|---|---|
| ۸۴۵ | ۹۶ | ۹۸ | ۱۰۷ |
| ۹۵ | ۸۴۲ | ۱۱۰ | ۹۹ |
| ۱۰۹ | ۱۰۰ | ۹۴ | ۸۴۳ |

میکائیل عزرائیل

چال نقش یہ ہے

جبرائیل ۷۸۶ دردائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

میکائیل عزرائیل



## تسخیر نارسنگھ بیر

پھول کھلے پھول ہنسے۔ پھول پر نارسنگھ بیر بسے۔ چلے منتر پھر وباچا۔ دیکھوں نارسنگھ بیر تیری حاضری کا تماشا۔ حاضر ہو کر میرے بھی کام سنوار۔

707 بار روزانہ 40 یوم تک پڑھیں۔ عروج ماہ نوچندی منگل یا ہفتہ کو رات بارہ بجے عمل کریں۔



**توشہ:**

کباب گوسفند کے شراب۔ سیندور کی ڈبیہ۔ عطر کی شیشی۔ ٹھیک رات بارہ بجے سرسوں کے تیل کا چراغ روشن کریں اور بخور گوگل کا روشن کریں۔

عبارت عمل کو 707 بار نارسنگھ کی حاضری کا تصور کر کے چراغ کی لو پر نگاہ رکھ کر پڑھیں۔ صبح سورج طلوع ہونے سے قبل کباب کو کسی چوراہے یا جنگل یا کھلے میدان میں رکھ کر واپس آ جائیں۔ پیچھے مڑ کر ہرگز نہ دیکھیں۔ ہر منگل کو کباب کی بھینٹ لازمی دینا ہو گی۔ آخری دن یعنی چالیسویں روز بھی کباب لازمی رکھیں۔ چالیسویں دن عمل کے اختتام پر نارسنگھ کی حاضری ہو گی۔ پہلے آپ اس سے معاہدہ قول وقرار کر لیں۔ پھر اس کو کباب اور شراب کی بھینٹ دیں۔ عمل کی کامیابی کے بعد روزانہ چراغ و بخور گوگل کا روشن کیا کریں۔ ہر آٹھویں دن منگل کے روز بھینٹ دیا کریں۔ نارسنگھ آپ کی ہر قسم کی مدد کے لیے تیار رہے گا۔



## عمل حصولِ دفینہ

مندرجہ ذیل شکل کو چاندی کی تختی پر لکھ کر سفید مرغ کی گردن میں باندھیں اور جس جگہ خزانہ کا امکان ہو یا گمان ہو۔ اس جگہ اس مرغ کو چھوڑ دیں۔ مطلوبہ جگہ کو وہ مرغ اپنی چونچ سے کریدے گا اور اذان دے گا۔ تختی پر کندہ کرنے کا نقش یہ ہے۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ک۵ | | | ک۵ |
| ک | ک | ک | ک |
| ک | ک | ک | ک |
| ک | ک | ک | ک |
| ک | | | ک |



## تسخیر ساون سنکھ

ساون سنگھ جوانا۔ نہ منئے چٹھی نہ منئے پروانہ۔ کتیاں بلیاں جال تماری وچہ ملیاندے واسہ۔ ملیاندے وچہ دوڑ الادیں۔ سیکھین چاپڑ۔ کباب بناویں۔ مارلیادیں اک باشہ۔ ساون سنکھ گندھیلا۔ یا ساون سنگھ باوریا۔ دیکھاں تیرے علم کا تماشا۔

707 مرتبہ روزنہ 21 یوم۔ بخور گوگل ولوبان کا جلائے۔

عروج ماہ یا نوچندی منگل یا نوچندی ہفتہ کو یہ عمل جنگل یا کسی کھلے میدان میں کیا جاتا ہے۔ حصار کرکے باپرہیز پڑھیں۔ اپنے پاس شراب کی بوتل رکھیں اور چار عدد سیخ کباب بھی رکھیں۔ چند دن بعد حاضری شروع ہو جاتی ہے۔ مؤکل فوجی وردی میں ہوتا ہے، ہاتھ میں ڈنڈا ہوتا ہے۔ ڈرنے گھبرانے کی قطعی ضرورت نہیں۔ عمل باحصار حوصلہ وہمت سے پڑھیں۔ آخری دن یہ مؤکل ایک بکرے کی بھینٹ مانگے گا آپ کہیں کہ میں غریب آدمی ہوں صرف دوکلوگوشت دے سکتا ہوں وہ مان جائے گا۔ اگلے دن اسے دوکلوگوشت دے دیں۔ شراب پہلے دن مانگنے پر دے دیں اور اس سے حاضری کا طریقہ وغیرہ پوچھ لیں۔ یہ زبردست طاقتور مؤکل ہے ہر کام لمحہ بھر میں کرتا ہے۔ جو بھی اس عمل کو کرے گا وہ اپنا دامن خوشیوں وموتیوں سے بھر لے گا، لاجواب عمل ہے اور قابل قدر تحفہ ہے۔





# حاضرات سفلی

## ریس، سٹہ، انعامی بانڈز و دیگر بین الاقوامی لاٹریاں

مندرجہ ذیل حاضرات کسی جادو سے کم نہیں، یہ الہامی حاضرات ہیں۔ اس کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ گویا یہ ایک گوہر نایاب ہے۔ اس حاضرات کی قدر و قیمت تجربہ کرنے پر معلوم ہوں گی۔ زیادہ تعریف لکھنا دانشمندی کے خلاف ہے۔ ریس، سٹہ، انعامی بانڈز کے حصول کے لیے لوگوں کی عمریں بیت گئیں مگر گوہر نایاب حاصل نہ کر سکے۔ یہ سفلی حاضرات اس سلسلہ میں آپ کی دلی مراد پوری کر سکتی ہے۔ جس کا جی چاہے آزما لے۔ جو بھی اس حاضرات کو کرے گا وہ اپنا دامن خوشیوں و موتیوں سے بھرے گا۔ یاد رکھیں سچائی تجربہ کی محتاج ہوتی ہے۔ ایک مرتبہ آزمائیں اور بار بار فیض اٹھائیں۔ جوں جوں آپ حاضرات کرتے جائیں گے۔ اسی طرح آپ اس پر عبور حاصل کرتے جائیں گے۔ ہر چیز محنت و کوشش سے حاصل ہوتی ہے۔ یاد رکھیں حاضرات میں تجربہ فہم و ادراک کی ضرورت ہوتی ہے۔ حاضرات کرنا اور اس کو سمجھنا ہر کس و ناکس کی بات نہیں اس میں تجربات سے گزرنا پڑتا ہے۔

### طریقہ حاضرات:

سیاہ خانہ میں تھوڑا سا عطر لگائیں اور بچہ کو سیاہ خانہ میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور آپ (عامل) بچہ اور نقش دونوں پر ''اے عزازیل اے سعیان نمبر دکھا'' اس وقت تک پڑھ پڑھ کر پھونکتا رہے جب تک حاضرات نہ کھلے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا جس سے آپ سٹہ کا نمبر انعامی بانڈز کے نمبر ریس و بین الاقوامی لاٹریوں کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ شرطیہ نمبر اور اٹل نمبر پوچھنا یہ عامل کی صوابدید پر منحصر ہوتا ہے۔ یاد رکھیں حاضرات کا علم کسی کرامت سے کم نہیں۔ اگر حاضرات سے صحیح لطف و فائدہ حاصل کرنا چاہے تو حاضرات ٹھیک دن کے بارہ بجے کرے اور اپنی دلی مراد حاصل کرے۔

### بخور:

لوبان اور گوگل زیادہ سے زیادہ جلائے۔ اگر عامل خود حاضرات کا مشاہدہ کرنا چاہے تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ سیاہ دائرہ میں ''اے عزازیل اے سعیان نمبر دکھا'' کم از کم ایک گھنٹہ تک پڑھ پڑھ کر پھونکے اور اس عمل کو متواتر تین یوم تک ٹھیک دن کے بارہ بجے کرے، سیاہ خانہ میں شرطیہ نمبرز آئیں گے۔ لوبان اور گوگل زیادہ سے زیادہ جلائے۔ حاضرات کا نقش یہ ہے۔




''اے عزازیل اے سعیان نمبر دکھا''



## عملِ اخفاء

قمر در عقرب میں جو بچہ (لڑکا) پیدا ہو اس کے سر پر دو چوٹیاں ہوں گی ان کو کاٹ لیں اور لوبان کی دھونی دے کر دائیں بازو پر باندھ لیں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ کوئی بال زمین پر نہ گرے تمام مخلوق کی نگاہ سے غائب ہو جائے گا اور جب تعویذ بازو پر سے اتارے تو نظر آئے گا۔ (مجرب است)



## تسخیر جل پری

عمل:

یَا هَلْجَ یَا مَلْجَ یَا حَلْجَ یَا جَلْ پَرِیُ اُحْضُرُوْ بِحَقِّ حَا وَ بِحَقِّ حضرت سُلَیْمَان عَلَیْهِ السَّلَام۔

طریقہ:

نوچندی جمعرات یا عروج ماہ نوچندی منگل ماہ ثابت میں پاک و طاہر ہو کر باوضو دریا کے کنارے یا سمندر کے کنارے اگربتی جلائیں پھر حصار مذکورہ بالا عبارت کو بعد نماز عشاء 3125 مرتبہ پڑھیں۔ کل 40 یوم تک اور ہر قسم کے گوشت، مچھلی، انڈہ و مباشرت سے پرہیز کریں۔ عمل کے پہلے دن اور آخری دن روزہ لازمی ہے۔ انیس دن کے بعد

عجائبات وغرائبات کا ظہور ہونا شروع ہو جائے گا۔ کسی قسم کا خوف نہ کھائیں دل کو مضبوط رکھیں۔ اکثر ایسا ہوتا ہے سیلاب آ رہا ہے مگر آپ بلاخوف وخطر قائم مزاجی و مستقل مزاجی اور یکسوئی سے عمل برابر پڑھتے رہیں، عامل کے پاس کوئی چیز نہ آئے گی۔ آخری یوم یعنی چالیسویں دن ''جل پری'' آپ کے سامنے حاضر ہوگی اور کہے گی کہ مجھے کیوں یاد فرمایا ہے؟ بس عامل اپنا مدعا بیان کرے اور مناسب معاہدہ طے کرے اور حاضری کا طریقہ بھی دریافت کرلے ہر کام پلک جھپکتے ہی سرانجام دے گی۔



## تسخیر نیلم پری

اس سے قبل کہ ہم تسخیر پری کا عمل بیان کریں لفظ ''پری'' پر تفصیلی روشنی ڈالیں گے۔

جنات میں مختلف طبقات ہوتے ہیں۔ جنات میں جو عورتیں بدکردار اور بدقماش ہوتی ہیں۔ وہ چڑیلیں کہلاتی ہیں۔ یا پھر بدروحوں کو چڑیل کہا جاتا ہے۔ جنات میں شاہی گھرانوں کی عورتوں کو ''پری'' سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ کیونکہ یہ معیاری خاندانوں سے تعلق رکھتی ہیں اور بالعموم خوبصورت بھی ہوتی ہیں۔ ''پری'' کے لفظی معنی خوبصورت کے ہیں۔ خوبصورت لڑکی، پری چہرہ، پری پیکر اور اچھے گھر کو ''پری خانہ'' کے الفاظ عام طور پر استعمال کیے جاتے ہیں۔ جہاں تک اُڑنے کی بات ہے تو جنات کو اللہ تعالیٰ نے اُڑنے کی صلاحیت دی ہے۔ ''پری'' سے مراد پروالی عورت نہیں ہے۔ بلکہ ''پری'' سے مراد خوبصورت اور خاندانی جنتی ہے۔ جسے محاوراتی زبان میں ''پری'' کہا جاتا ہے۔ پری کے جو دو پر تصویروں میں بنائے جاتے ہیں وہ محض تخیلاتی چیز ہیں۔ اللہ نے جنات میں جو اڑنے کی صلاحیت رکھی ہے، وہ صلاحیت پروں کی محتاج نہیں ہے۔ ان کے بازو خود پروں کا کام کرتے ہیں۔ لیکن تصویروں میں پریوں کے پر دکھائے جاتے ہیں جو صرف تصوراتی وخیالی چیزیں ہیں۔

پری کا پروں سے کوئی تعلق نہیں۔ پری کے پر نہیں ہوتے بلکہ ''پری'' کے معنی خوبصورت کے ہیں۔ اکثر آپ نے سنا ہوگا یا دیکھا ہوگا کہ بعض لوگ کسی عورت کو محبت وجذبات میں آ کر کہتے ہیں کہ آپ ''پری'' ہیں۔ یہاں پری کے معنی محاوراتی زبان میں خوبصورت کے ہیں، پری پر شعر ملاحظہ فرمائیں۔

ہے فصل بہار، بہتا دریا، سبزا
پریوں کا بھی جھرمٹ ہے آہاہاہا!

اب ہم اپنے خاص مقصد کی طرف آتے ہیں۔ یعنی تسخیر ''نیلم پری''۔

عمل:

لَا اِلٰہَ کا کوٹ اِلَّا اللّٰہ کی کھائی

### نیلم پری جلد حاضر ہو تجھے کلمہ محمدؐ کی دھائی

**طریقہ زکوٰۃ:**

نوچندی جمعرات کو رات بارہ بجے بہتے پانی دریا/نہر کے کنارے بیٹھ کر مذکورہ بالا عمل کو 2583 بار 40 یوم تک باپرہیز پڑھیں۔ اول و آخر 101 بار درود شریف پڑھیں۔ دوران عمل خوفناک مناظر سامنے آئیں گے مگر آپ ان پر بالکل توجہ نہ دیں بلکہ عمل جاری رکھیں۔ اکثر ایسا ہوتا سیلاب آ رہا ہے مگر آپ بلا خوف وخطر قائم مزاجی اور یکسوئی سے عمل پڑھتے رہیں۔ عامل کے پاس کوئی چیز نہ آئے گی۔ آخری یوم یعنی چالیسویں دن ''نیلم پری'' آپ کے سامنے حاضر ہو گی اور کہے گی کہ مجھے کیوں بلایا ہے؟ بس عامل اپنا مدعا بیان کرے اور مناسب معاہدہ طے کرے اور حاضری کا طریقہ بھی دریافت کرلے ہر کام پلک جھپکتے ہی سرانجام دے گی۔



# حاضرات الجنات

## جنات کا علاج، جنات کی حقیقت اور ان کا وجود

جَنَّ ۔ یَجُن ۔ یہ جنُّ سے مشتق ہے۔ جس کے معنی چھپنے اور چھپانے کے ہیں۔ یہ اسم جمع ہے۔ اس کا واحد جِنّی اور جمع جِـنَّـۃ ہے۔ اہل لغت کہتے ہیں کہ عربی میں جہاں ج۔ ن آتا ہے۔ وہاں پوشیدگی اور ڈھانپنے کے معنی پائے جاتے ہیں۔ جیسے جنین اس بچہ کو کہتے ہیں جو ماں کے پیٹ میں ہو۔ جنّۃ۔ باغ۔ بہشت اس کو جنت اس لیے کہتے ہیں کہ وہاں گھنے درخت ہوتے ہیں جو ہر چیز کو چھپا لیتے ہیں۔ جَنَّ عَلَیْهِ اللَّیْلُ۔ جب رات نے اس کو چھپالیا۔ یعنی اندھیرا چھا گیا۔ جَنِیْن قبر کو بھی کہتے ہیں۔ کیونکہ وہ مردہ کو چھپالیتی ہے۔ کیونکہ یہ مخلوق انسانوں کی آنکھوں سے عموماً مَسْتُور (چھپی) رہتی ہے۔ اس لیے جن کہتے ہیں یہ لفظ اسی معنی میں مختلف قوموں کی زبانوں میں پایا جاتا ہے۔ فرنچ میں جنی (Genee) اسی مفہوم میں ہے۔ عربی جنی دیو۔ بھوت۔ پلیت ہے۔ تفسیر جلالین میں جن کی تعریف اس طرح کی ہے۔

جِسْمٌ نَارِیَۃٌ ھَـوَائِیَۃٌ لَھَا قُدْرَۃُ التَّشْکِلَاتِ بِالصُّوَرِ الشَّرِیْفِ وَالْخَسِیْسَۃِ ط وَ تَحکُمُ عَلَیْھِمُ الصُّوْرَۃُ

حقیقت جن:

جن اللہ تعالیٰ کی ایک مستقل مخلوق ہے۔ جس کی پیدائش انسانوں سے پہلے ہوئی اور یہ آگ سے بنائے گئے ہیں۔ قرآن میں ہے کہ

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَإٍ مَّسْنُوْنٍ ط وَ الْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ط

اور ہم نے آدمی کو کھنکھناتے سڑے ہوئے گارے سے پیدا کیا اور جنوں کو اس سے پہلے لو کی آگ سے پیدا کیا۔ وَ خَلَقَ الْجَآنَّ مِنْ مَّارِجٍ مِنْ نَار۔ اور اس نے جنوں کو آگ کی لو سے پیدا کیا۔ قرآن حکیم کی بہت سی آیات میں اس بات کی تصدیق ہوتی ہے کہ جن ایک مخلوق ہے۔ جس میں نیک و بد بھی ہیں، عیسائی بھی ہیں اور مشرک بھی۔ ان میں توالد و تناسل کا سلسلہ بھی ہے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ مُـکَـلِّف مخلوق ہے۔ قرآن کی یہ آیتیں ان ہی حقائق کو پیش کر رہی ہیں۔

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنْسَ إِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ط

اور نہیں پیدا کیا ہم نے جن و انس کو مگر یہ کہ وہ ہماری عبادت کریں۔

قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۙ یَّهْدِیْٓ اِلَی الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۙ

ترجمہ: اور اے پیغمبر سب لوگوں کو جتا دو کہ میرے پاس خدا کی طرف سے اس بات کی وحی آئی ہے کہ جنات میں سے چند شخصوں نے مجھے قرآن پڑھتے سنا اور انہوں نے پیچھے اپنے لوگوں سے جا کر کہا کہ ہم نے عجیب طرح کا قرآن سنا جو نیک راہ دکھاتا ہے۔ سو ہم اس پر ایمان لائے اور ہم تو کسی کو اپنے پروردگار کا شریک نہیں ٹھہرائیں گے۔

وَ اَنَّا مِنَّا الْمُسْلِمُوْنَ وَمِنَّا الْقٰسِطُوْنَ اِنَّهٗ یَرٰىكُمْ وَ قَبِیْلُهٗ مِنْ حَیْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ وَ كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ

اور بلاشبہ کچھ ہم میں سے فرمانبردار ہیں اور کچھ بے انصاف۔ بے شک وہ (شیطان) اور اس کی ذریات تم کو ادھر سے دیکھتے ہیں۔ جدھر سے تم ان کو نہیں دیکھتے اور نہ تھا (ابلیس) جنات میں سے پس نافرمانی کی اس نے اپنے رب کی۔ غرض یہ کہ قرآن حکیم اور رسول اکرم ﷺ نے ہم کو یہ اطلاع دی ہے کہ جن اگر چہ ہماری نظروں اور نگاہوں سے پوشیدہ ہیں۔ لیکن وہ ایک مُکَلّف (تکلیف دیے گئے) مخلوق ہیں۔ یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ انسانی مشاہدات میں غلطی کی گنجائش ہوتی ہے اور بارہا ایسی غلطیاں سرزد ہوتی رہتی ہیں۔ لیکن وحی الٰہی اور نبیؐ برحق کی اطلاع میں غلطی کی ہرگز گنجائش نہیں۔ لہٰذا ہمارا ایمان ہے کہ جنات ایک مستقل مخلوق خدا ہے اور اس میں بھی ہر طرح کے لوگ موجود ہیں۔ رہا یہ امر کہ وہ ہمارے مشاہدات و محسوسات سے باہر ہیں اور ہم ان کو نہیں دیکھ سکتے۔ تو یہ انکار کی کوئی معقول وجہ نہیں۔ آج کی اس دنیا میں بے شمار چیزیں ایسی ہیں جو ہمیں نظر نہیں آتیں۔ مگر ہم ان کے قائل ہیں اور ان کو مانتے ہیں۔ یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ کسی چیز کا نظر نہ آنا اس کے باطل ہونے کی دلیل نہیں۔

علم دو طرح سے حاصل ہوتا ہے۔ ایک علوم وفنون کے ذریعے جو کسب و اکتساب کا محتاج ہے اور دوسرے وحی الٰہی کے راستے سے حاصل ہوتا ہے۔ پس اگر کوئی شے علوم وفنون کی راہ سے ہم معلوم نہ کر سکیں اور وحی الٰہی اس کی تصدیق کرتی ہو تو ہر عقل مند شخص کا فرض ہے کہ وہ اسے قبول کرے۔ شیخ بدرالدین شبلیؒ نے ایک خاص کتاب جنوں کے حالات پر لکھی ہے۔ اس کا نام آکام المرجان فی احکام الجان ہے اور مولانا بدیع الزمان صاحب نے ایک مسلمان جن سے ایک حدیث سنی تھی۔ جنہوں نے خاص آنحضرت ﷺ سے سنی تھی۔ اس کا نام غالباً شاہ سکندر تھا۔ اس کے علاوہ شاہ ولی اللہؒ نے جنوں کو دیکھا اور ان سے حدیث سنی ہے اور شیخ عبدالعزیز محدث دہلویؒ بیان کرتے ہیں کہ ایک جن ان کے پاس حدیث پڑھنے آتا تھا۔ بہر حال جنوں کا انکار کرنا قرآن وحدیث اور اجماع امت سے انکار ہے۔ ابن عربیؒ نے کہا ہے کہ مسلمانوں کا اجماع ہے کہ جن کھاتے پیتے ہیں، نکاح کرتے ہیں اور ان کی اولادیں ہوتی ہیں۔

## جنات کے بارے میں چند دلچسپ معلومات

جناب حضرت قریشی صاحبؒ نے جنات کے متعلق یہ فرمایا کہ جن سو سال میں بالغ ہوتا ہے۔ مدینہ سے جنات کی جماعت کراچی چند لمحوں میں پہنچ جاتی ہے۔ ابھی بھی مدینہ میں جنات کے ایک بزرگ ہیں۔ جن کے لاکھوں مرید ہیں۔ ان بزرگ کا نام قاری عبدالعلیم ہے۔ صالح جنات کی غذا خوشبو ہے۔ خوشبو سونگھ کر ان کا پیٹ بھر جاتا ہے، ان میں دیو بھی ہوتے ہیں۔ ایک دیو ڈھائی لاکھ جنات پر بھاری ہوتا ہے اور ایک موکل ڈھائی لاکھ دیو پر بھاری ہوتا ہے۔ قرآن مجید میں سورہ مزمل کے موکلین سب سے زیادہ طاقتور ہوتے ہیں۔ ایک دفعہ انہوں نے ایک دیو سے کہا کہ میرے مرنے کے بعد تم کیا خدمت کرو گے؟ تو دیو عبدالسلام نے کہا کہ میرے تیس لڑکے ہیں۔ ایک ایک سپارہ سب کو پڑھوا کر بخشوا دوں گا۔ وہ پہلے سال میں ایک بار صحابی کی دعوت کرتے اور ان سے دعا کرواتے تھے۔ لیکن آخری عمر اختلاف علماء کے سبب سے انہوں نے چھوڑ دیا تھا۔ انہوں نے یہ بھی فرمایا کہ ہر جن ایک ہزار جادو کے عکس چھوڑ سکتا ہے۔ جس سے مریض اور عامل یہ سمجھتے ہیں یہ جن ہے اور کوئی اس کو پکڑ نہیں سکتا کیونکہ وہ عکس ہوتا ہے، وہ جادو کا عکس صرف موکلین کو نظر آتا ہے اور اگر اس کو جلا دیا جائے تو جن تڑپ تڑپ کر مر جاتا ہے۔

## جنات کی خیالی قوت

جنات کی قوت کے متعلق شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ "فتح العزیز" میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ایسی مخلوق بھی پیدا فرمائی ہے کہ جس کے وہم وخیال کی قوت وطاقت، عقل شہوت اور غضب پر غالب ہے اور یہ غلبہ اس حد تک ہے کہ ان کے ہر اختیاری فعل میں عقل شہوت یا غضب ان کے وہم وخیال کے تابع ہو کر رہتی ہے اور اس مخلوق کا جسم آگ اور ہوا سے مرکب ہے۔ مادہ کی لطافت کے اعتبار سے اس مخلوق کے جسم انسان کی روح ہوائی کے مشابہ ہیں۔ جنات کے جسم اور انسان کی روح ہوائی میں یہ فرق ہے کہ انسان کی روح ہوائی عناصر اربعہ کا خلاصہ ہوتی ہے اور جنات کے جسم آگ اور ہوا کے مرکب ہوتے ہیں۔

## جن کی مختلف شکلیں کیسے ممکن ہوتی ہیں

جن اپنی شکلیں بدلتے رہتے ہیں، کبھی جانوروں کی شکل اور کبھی انسانوں کی صورت میں آجاتے ہیں۔ یہ اپنا قد اگر لمبا کرنا چاہتے ہیں تو آسمان تک پہنچا دیتے ہیں اور ہمارا یہ بھی مشاہدہ اور تجربہ ہے کہ اگر یہ چھوٹے ہونا چاہتے ہیں تو جراثیم کے برابر چھوٹے ہو جاتے ہیں۔ یہاں ایک اہم شبہ پیدا ہوتا ہے کہ جب جنات شکلیں بدلتے ہیں تو یہ کیسے پتہ چلے گا کہ کون کس کا رشتہ دار ہے۔ کوئی بھی کسی روپ میں آجائے کون سا جن کس کے قریب چلا گیا، کون پہچانے گا تو اس کا حل خود اللہ تعالیٰ نے کر دیا ہے کہ جو شیاطین ہیں ان کی پیشانی پر سیاہ داغ پڑ جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے وہ پکڑے جاتے ہیں اور کسی مسلمان کے گھر نہیں جا سکتے۔ اس کے برعکس مسلمان جنات کی پیشانیاں روشن اور چمکدار ہوتی ہیں۔ وہ جب صافے باندھتے ہیں تو اپنی پیشانی بالکل واضح کر کے رکھتے ہیں اور پیشانی صاف، چمکدار دکھائی دیتی ہے۔ حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اس بارے میں ارشاد فرماتے ہیں کہ جنات کا ظاہری جسم انسان کی روح ہوائی کی طرح لطیف

ہے۔ روح کے ساتھ اختلاط سے اصل کی لطافت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ یہی سبب ہے کہ ان کا جسم مختلف شکلیں اختیار کر سکتا ہے۔ ظاہری جسم کا تغیر خوف یا گھبراہٹ کے عالم میں یا سرور ومسرت کے موقع پر انسان میں بھی مشاہدہ ہے۔ بہر حال یہ مخلوق کبھی اصل صورت پر باقی رہ کر مسامات اور رگوں کے ذریعہ جسم انسانی میں داخل ہوکر تغیرات کا باعث ہوتی ہے اور کبھی کوئی کثیف جسم اختیار کر کے ایک بڑی یا ہولناک شکل وصورت میں ظہور میں آتی ہے۔

### آسیب زدہ کا مجرب علاج

جس شخص پر جن، بھوت یا چڑیل کا اثر ہوتو اس کے گلے میں مندرجہ ذیل دعا لکھ کر ڈالیں اور بسم اللہ ملا کر سات مرتبہ پڑھ کر مریض پر بھی دم کریں، بہت ہی مجرب ہے۔

**اِنَّـمَا صَنَعُوْا اِکَیْدُ سَاحِرٍ وَّلَا یُفْلِحُ السَّاحِرُ حَیْثُ اَتٰی اَهُوْ سَاانَا هُوْ هُوْ مَا اَبْرَهُوْ مَا اَهْیًا اَشْرَاهِیًا۔**

### آسیب جلانے کا نقش

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر فتیلہ بنائیں اور سرسوں کے تیل کے چراغ میں روئی لپیٹ کر آسیب زدہ کے سامنے روشن کریں۔ آسیب اور جنات جل جائیں گے۔

| ۷۸۶ |
|---|
| ج د اا د ج د اا د ح |
| بحقِ یا بُدوحُ یا لنکفیلُ |

### جن جلانے کا ایک مجرب فلیتہ

جب کسی شخص کو جنات نظر آتے ہوں یا تنگ کرتے ہوں یا جنات کے اثر سے کوئی اور تکلیف ہوتو چاہیے کہ یہ فلیتہ بنائیں اور مریض کو روزانہ وقت مقررہ پر چراغ جلا کر دکھائیں۔

اَللّٰهُمَّ احرق الشیاطین

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۱۳ | ۳ | ۲ | ۱٦ | |
| | ۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ | |
| کلھم بحق | ۱۲ | ٦ | ۷ | ۹ | اجھزط |
| | ۱ | ۱۵ | ۱۴ | ۴ | |

ھذا التکیر

## دفع جنات کے لیے سورۃ الجن کا نقش

مندرجہ ذیل نقش سورہ جن کا ہے۔ اسے لکھ کر بچوں کے گلے میں ڈالیں تو بچے جن کے شر سے محفوظ رہیں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۶ | | |
| ۷۸۲۴ | ۷۸۱۷ | ۷۸۲۲ |
| ۷۸۱۹ | ۷۸۲۱ | ۷۸۲۳ |
| ۷۸۲۰ | ۷۸۲۵ | ۷۸۱۸ |



## برائے دفع آسیب

آسیب کے دفع ہونے کے واسطے کڑوے تیل میں اجوائن ملا کر اس پر سات دفعہ یہ اسم پڑھیں۔ ''تُرْبَتْ'' اور آسیب زدہ کے تمام بدن پر مالش کریں اور ایک ایک قطرہ دونوں کانوں میں ڈالیں۔ بخار بھی ہو تو صرف مریض کے ہاتھ اور پاؤں مالش کریں۔ انشاءاللہ دو تین مرتبہ یہ عمل کرنے سے مریض فوراً اچھا ہو جائے گا، مجرب المجرب ہے۔

## جن وشیاطین جلانے کا مجرب ترین عمل

اس عمل سے اب تک ہزاروں جنات جل چکے ہیں۔ اگر کسی شخص پر جن چڑھ جائے اور دورے کی کیفیت پیدا ہو جائے تو مریض کی آواز بدل جائے یا مریض کے سر میں جن کے اثر کی وجہ سے درد ہوتا ہے تو مندرجہ ذیل فلیتہ کو سنگھائیں، انشاءاللہ جن ضرور جل جائے گا یا بھاگ جائے گا۔ فلیتہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِیْنُہٗ فَاُمُّہٗ ھَاوِیَۃٌ وَمَا اَدْرٰکَ مَاھِیَہْ نَارٌ حَامِیَۃٌ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | العجل | ۱۹ | ۱۷ | ۲۶ | ۸ | ۲۹ | ۱ |
| باقیِ | العجل | ۲۱ | ۱۱ | ۱۴ | ۲۸ | ۱۲ | ۶ |
| مِن | العجل | ۱۳ | ۲۲ | ۳۵ | ۲۴ | ۷ | ۱۰ |
| کلِّ | العجل | ۲۷ | ۴ | ۳ | ۲۰ | ۱۵ | ۵ |
| فَانَ | العجل | ۱۴ | ۲ | ۹ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۵ |

اس بتی پر نیلا کپڑا لپیٹیں:۔ پھر مریض کو تھوڑی دیر سنگھائیں اور پھر بجھا کر رکھ دیں۔

## شیاطین کوجلانے کاایک نایاب نقش

۷۸۶
۹۹۲

| | | |
|---|---|---|
| ٦ / ٢٣ | ١ / ١٨ | ٨ / ٢٥ |
| ٧ / ٢٤ | ٥ / ٢٢ | ٣ / ٢٠ |
| ٢ / ١٩ | ٩ / ٢٦ | ٤ / ٢١ |

اللّٰھم احرق الشّیاطین و الجنّ و الخبیث و ترتلا ورقتا و القفتا
و السحر و امّ الصّبیان جمیع ام الشّیاطین سوختہ درشو

بحق علیقا بلیقا تلیقا انتَ تعلمُ ما فی قلوبھم ملیقاً

٢٣ ١٨ ٢٥
٢٤ ٣٠
٢٦
١٩ ٢١

ابقرالحریق بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام بقھرالریق

اَلصَّمَد اَلصَّمَد اَلصَّمَد
اسامہ اسامہ اسامہ
الواحا الواحا الواحا
یَابَدُّوحُ یَابَدُّوحُ یَابَدُّوحُ

طریقہ:

مٹی کے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر بتی پر روئی لپیٹ کر سات رات تک یہ چراغ مریض کو دکھائیں۔ مریض کو جنات چلتے ہوئے نظر آئیں گے۔ چراغ بجھنے نہ دیں اور نہ ہی نظر ہٹنے پائے۔

۞۞۞

## آسیب بھگانے کے لیے

آسیب زدہ کو مندرجہ ذیل نقش کاغذ، چینی کی پلیٹ یا ہاتھ پر لکھ کر دکھائیں۔ انشاء اللہ آسیب بھاگ جائے گا۔

△ ۹۹۹ ۱۱۱۸۹

۞۞۞

## آسیب جلانے کے لیے نقش

حسب ذیل نقش کو کاغذ پر لکھ کر صاف روئی میں لپیٹیں اور فلیتہ بنا کر آسیب زدہ کے سامنے رات کے وقت روشن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب جل جائے گا۔

۷۸۶

عصحح عصحح

۞۞۞

## آسیب زدہ کے لیے گلے میں باندھنے کا نقش

مندرجہ ذیل نقش آسیب زدہ کے گلے میں باندھیں یا اس کے تکیہ میں رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت فائدہ ہوگا۔

بسم اللہ ۷۸۶ الرحمٰن الرحیم

یا جبرائیل — یالطیف یا اللہ — یا میکائیل

یا اللہ

یا محمدؐ

سحوا

سہاا

یا عزرائیل — سہاا سہو ق — یا اسرافیل

۞۞۞

## برائے دفع شیاطین

درج ذیل نقش شیاطین نظر بد، آسیب، جن، پری سے محفوظ رہنے کے لیے انتہائی مفید ہے۔ اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۴۹ | ۱۱۰ | ۵۲۰ | ۹۲ | ۹۶ |
| ۹۶ | ۲۴۹ | ۱۱۰ | ۵۲۰ | ۹۲ |
| ۹۲ | ۹۶ | ۲۴۹ | ۱۱۰ | ۵۲۰ |
| ۵۲۰ | ۹۲ | ۹۶ | ۲۴۹ | ۱۱۰ |
| ۱۱۰ | ۵۲۰ | ۹۲ | ۹۶ | ۲۴۹ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | | ۲۵ |
| | ۱۱ | |
| ۲۵ | | ۲۵ |

۞۞۞

## آسیب زدہ کے لیے ایک مجرب دعا

درج ذیل دعا کو آسیب زدہ پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ مریض فوراً اچھا ہو جائے گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرحمن الرحیم ۝ الٓمٓ الٓمٓصٓ طٰہٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ کٓھٰیٰعٓصٓ یٰسٓ ۝ وَالقُرآنِ

الْحَكِيْمِ ط حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْن۔



## جن جلانے کے لیے ایک مجرب فلیتہ

آسیب کے دفع کے واسطے یہ فلیتہ بھی مجرب ہے۔ اس کو جلا کر مریض کی ناک میں دھواں پہنچائے۔

فرعون، ہامان، شداد، ثمود، نمرود، ابلیس، قارون، شیطان، ضحاک، ابولہب، قابیل، دقیانوس، یاجوج و ماجوج، سعیان، شجوان، سواع، یغوث، یعوق، نائلہ، بیداد، كُلُّهُمْ فِي نَارِ جهنم سعير سقر لظى فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ دوزخ شمر۔



## جن، پری، دیو اور آسیب کے لیے مجرب فلیتہ

اگر کسی شخص پر جن کا دخل ہو تو اس شخص کی ناک میں مندرجہ ذیل فلیتہ کو کاغذ پر لکھ کر دھواں دیں۔ انشاءاللہ جن کا دخل فوراً دور ہوگا۔

یکے ٩_٦٦٨٦٥

اماج ددد د ٧٨٦ع ٢٣٢



ذیل کے عمل کو دریا یا نہر سے پانی لے کر اس پر پڑھ کر جن زدہ پر ماریں یا اس عبارت کو کاغذ پر لکھ کر سرسوں کے چراغ میں جلائیں۔ جیسے ہی بتی جلنے لگے گی جن بھاگ جائے گا۔ عمل یہ ہے۔

**عَلِيْقًا مَلِيْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَلِيْقًا طَلِيْقًا۔**

یہ تعویز برائے دفع جن و بھوت وغیرہ کے لیے اکسیر ہے، لکھ کر بتی بنائیں اور سرسوں کے چراغ میں جلائیں۔ بتی جلتے ہی جن وغیرہ کا دخل فوراً جاتا رہے گا۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھا | ١٠ | ح | را |
| ٧ | ١٣ | ١٣ | ١٢ |
| ٨ھ | ٦ | ٣ | ١٦ |
| ھ | اع | ١٥ | ع |

جن، پری، دیو، شیاطین و آسیب کے لیے مجرب رقعہ

اگر کسی شخص پر جن پری وغیرہ کا اثر ہو تو یہ رقعہ مریض کو لکھ کر دکھائیں۔ رقعہ دیکھتے ہی جن و آسیب فوری بھاگ جائے گا۔ رقعہ یہ ہے:

جناب سیّد احمد صاحب کو امام زماں اکابر حق کو بچ جانتے ہو تو اس رقعہ کو دیکھتے ہی رخصت ہو جاؤ زیادہ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی یَا اَیُّهَا الْجَانُّ عَلَیْکُمْ عَهْدَ دَاوٗدَ وَ سُلَیْمَانَ۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ وَلَا یَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَ هُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ



## شیاطین جلانے کا نایاب نقش

مندرجہ ذیل نقش مجھے جن عبدالقدوس سے ملا ہے اس نقش کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے اس کی مثال ملنا بہت ہی مشکل ہے مریض پر جن برسوں سے ہی کیوں نہ مسلط ہوں اس نقش کو جلاتے ہی جن ایسے بھاگتا ہے جیسے مچھر تیز ہوا سے۔ مندرجہ ذیل تین عدد نقش لکھیں۔ ایک نقش مریض کے گلے میں ڈالیں، دوسرا نقش پانی میں ڈال کر روزانہ پلائیں، تیسرا نقش لکھ کر بتی بنائیں اور سرسوں کے چراغ میں جلائیں اور مریض کو دکھائیں۔ مریض کو جنات جلتے ہوئے نظر آئیں گے۔ چراغ جلنے نہ دیں اور مریض کو ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی لو پر نظر جما کر دیکھتا رہے۔ انشاء اللہ ہر قسم کے خبیث اثرات ہمیشہ کے لیے ختم ہو جائیں گے اور مریض ہمیشہ کے لیے تندرست ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔



یااللہ
٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٥٩ | ٣٦٢ | ٣٦٥ | ٣٥١ |
| ٣٦٤ | ٣٥٢ | ٣٥٨ | ٣٦٣ |
| ٣٥٣ | ٣٦٧ | ٣٦٠ | ٣٥٧ |
| ٣٦١ | ٣٥٦ | ٣٥٤ | ٣٦٦ |

یااللہ (بائیں) — سبوح (دائیں)

سبوح

شیاطین والجن والخبیث خاکستر شو



## حاضرات

**یَا نَصِیْرُ یَا نَصِیْرُ یَا نَصِیْرُ یَا بَاسِطُ یَا بَاسِطُ یَا بَاسِطُ جن پری، دیو، سب حاضر شو حاضر شو حاضر شو بِحَقِّ سُلَیْمَان بِنْ داؤد علیہ السّلام۔**

طریقہ: عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء با پرہیز مندرجہ بالا عزیمت کو 110 بار روزانہ 21 یوم تک پڑھیں معہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمؑ بھی پڑھیں، زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ پھر روزانہ 21 مرتبہ عمل کو ورد میں رکھیں تا کہ عمل ہمیشہ قابو میں رہے۔ اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو 12/10 سال کے بچہ کو لٹائیں اور

اس پر سفید چادر ڈال دیں اور عمل مذکورہ بالا کو صرف 21 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور بچے سے پوچھیں کہ روشنی نظر آئی یا کوئی شخص آپ کو نظر آ رہا ہے۔ جب بچہ کہے ہاں کوئی شخص نظر آ رہا ہے تو عامل بچے سے کہے کہ وہ مجھے بادشاہ سلامت کے دربار میں لے چلو آپ کی مہربانی ہوگی۔ جب بادشاہ کے دربار میں پہنچ جائے تو بچہ اور عامل بادشاہ سلامت کو سلام عرض کرے اور جو بھی اپنا عرض مدعا ہو بیان کرے ہر سوال کا جواب انشاء اللہ تعالیٰ سو فیصد درست دے سکے گا۔



## حاضرات

**بَزْجَلْ طَوتِیائِیلُ مَھْلُودَہٖ شَلْتَمُوخْ بَرَاخْ بَرْجَلِیْس طَویَا عَلُوْن مَھْلُودَہٖ شَلْتَمُوخْ بَرَاخْ۔**

### طریقہ

عروج ماہ نوچندی جمعرات کو بعد نماز عشاء باپرہیز مندرجہ بالا عزیمت کو روزانہ 313 بار 21 یوم پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی بھی پڑھیں، زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ عمل کو ہمیشہ قابو میں رکھنے کے لیے روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھیں۔

اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو سات عدد لونگ مندرجہ بالا عزیمت سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور کسی بھی شخص یا بچہ کی مٹھی پکڑ کر مٹھی بند کروا دیں اور تاکید کریں کہ مٹھی بالکل نہ کھولے۔ مذکورہ بالا عزیمت پڑھ پڑھ کر مٹھی پر دم کریں۔ مٹھی کندھے سمیت اٹھی رہے یعنی بازو (کندھا) سیدھا کھڑا رکھیں، کسی چیز کا سہارا نہ لیں، کندھا سیدھا رکھیں، بازو اور مٹھی کو ٹکائے نہیں۔ جب کندھا اور مٹھی بھاری وزنی ہو جائیں تو پھر کسی بھی چیز پر یا اپنے ہی گھٹنے پر ٹکا دیں پھر عامل معمول کو کہے کہ وہ اپنی دونوں آنکھیں بالکل بند کر لے اور اب عامل مذکورہ بالا عبارت کو معمول سے پوچھتا رہے کہ روشنی نظر آئی یا نہیں؟ آنکھیں بند رکھے اور ہاتھ کی مٹھی نہ کھولے۔ جب روشنی تیز نظر آئے تو عامل معمول سے کہے کہ بادشاہ سلامت کو حاضر کرو اور ان سے ملاقات کرواؤ۔ جب بادشاہ سلامت کی حاضری ہو جائے تو عامل معمول کے ذریعہ اپنا اور معمول کا سلام بادشاہ سلامت کو عرض کرے اور جو بھی عرض مدعا ہو بیان کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست و تسلی بخش مل جائے گا۔ جب سوال و جواب کا سلسلہ ختم ہو جائے تو شکریہ کے ساتھ سلام عرض کر کے بادشاہ سلامت کو جانے کی اجازت دیں۔



## تسخیر ہمزاد تین روزہ گارنٹی شدہ عمل

مندرجہ ذیل عمل میرا تجربہ شدہ ہے۔ راقم نے یہ عمل 20 سال قبل جوانی کے عالم میں کیا تھا۔ ہمزاد سے جو وعدہ تھا وہ وفا نہ ہو سکا۔

وہ امید کیا جس کی ہو انتہا
وہ وعدہ نہیں جو وفا ہو گیا

اس لیے ہمزاد چھوٹ گیا کیونکہ احقر کی طبیعت شروع ہی سے عاشقانہ ہے۔ ہمزاد سے یہی وعدہ ہوا تھا کہ ایک تو عشق نہ کرنا اور دوسرے کچھ مشاغل تھے جن کے کرنے کی ممانعت تھی۔ شروع سے ہی طبیعت عاشقانہ رہی۔

اچھی صورت جہاں نظر آئی
بن گئے دیکھتے ہی سودائی

اس لیے ہمزاد آزاد ہو گیا۔ اس کے بعد پھر طبع ہمزاد کی طرف مائل ہوئی مگر جواب ملا کہ نقصان اٹھاؤ گے۔ مگر میں نے پھر ہمزاد کا عمل شروع کیا اور ابھی چند ہی روز عمل کیا تھا کہ پاؤں میں فریکچر ہو گیا۔ اس کے بعد میں ابھی تک ہمزاد کا عمل نہیں کیا۔ لہٰذا جو حضرات اس عمل کو کرنا چاہیں وہ بصد شوق اجازت لے کر کریں۔ انشاء اللہ ہر حال ہر صورت میں یقینی کامیابی ہوگی۔ کوئی وجہ نہیں کہ ہمزاد تابع نہ ہو۔ عمل یہ ہے۔

عَزَمْتُ وَاَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالْاَرْوَاح، بِحُرْمَتِ حضرت سليمان عَلَيه السلام بِنْ داؤد عَلَيه السَّلام اُحْضُرُو اُحْضُرُ اُحْضُرُ يَا قَوْمِ هَمزَاد حَاضر شو بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اَلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّى كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِينَ ؕ وَبِحَقِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ ؕ

طریقہ

عروج ماہ ثابت میں جب قمر در عقرب نہ ہو۔ ایک نئے چراغ میں چنبیلی کا تیل لے کر پاکیزہ روئی کی موٹی بتی ڈال کر چراغ روشن کر کے اپنی کمر کے پیچھے رکھیں۔ رات بارہ بجے اپنے سایہ پر نظر جما کر 3125 مرتبہ مندرجہ بالا مذکورہ عمل پڑھیں۔ دوران عمل ہر قسم کا گوشت، انڈہ، کیک، لہسن، مولی، ہینگ وغیرہ سے پرہیز کریں۔ سبزیاں ہر قسم کی پکا کر کھا سکتے ہیں۔ مونگ کی دال اور ہر قسم کی دالیں پکا کر کھا سکتے ہیں۔ بیسن کی روٹی، چاول کی روٹی، مکئی کی روٹی، جو کی روٹی، گندم کی روٹی پکا کر کھا سکتے ہیں۔ چنے ابال کران پر نمک مرچ ڈال کر کھا سکتے ہیں۔

قہوہ سے روٹی کھا سکتے ہیں۔ حیض والی عورت کے ہاتھ کا پکا کھانا یا روٹی وغیرہ ہرگز نہ کھائیں۔ صرف تین یوم کا عمل ہے اگر یکسوئی و توجہ قائم مزاجی سے پڑھا جائے تو تیسرے روز ہمزاد حاضر ہوگا۔ اگر ہمزاد اتفاق سے حاضر نہ ہو تو مزید تین یوم اور عمل کریں، نو دن آخری انتہا ہے۔ ایک خالی بوتل پاس رکھیں۔ جب ہمزاد حاضر ہوگا تو سب سے پہلے آپ کو السلام وعلیکم کہے گا، سلام کا جواب دے کر آپ اسے کہیں کہ ''اے ہمزاد اس بوتل میں گھس جاؤ'' وہ بوتل میں چلا جائے گا۔ اب آپ اس بوتل کو کارک سے بند کر دیں اور پھر اس سے عہد لیں کہ جب میں آپ کو بلاؤں تو فوراً حاضر ہونا اور ہر کام کرنا اور اسے بلانے کی ترکیب بھی پوچھ لینا، وہ آپ کو ترکیب بتا دے گا۔ اب آپ بوتل کا منہ کھول دیں وہ چلا

جائے گا۔ قسم حضرت سلیمانؑ اور حضرت سیّد شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کی لیں اور نشانی بھی لیں۔

توشہ: دورانِ عمل روزانہ 5 روپے کی لونگ، 10 روپے کی چھوٹی الائچی رکھنا ہوگی۔

بخور: لوبان کا جلائیں۔ ہمزاد کو قابو کرنے کے بعد مندرجہ بالا عمل کو روزانہ 382 مرتبہ پڑھنا لازمی ہے۔ ورنہ ہمزاد نقصان پہنچا سکتا ہے۔

### ضروری نوٹ

بغیر اجازت عمل شروع کرنے اور دورانِ عمل باقاعدہ پرہیز نہ کرنے سے شدید نقصان رجعت و پاگل پن کا خدشہ ہوسکتا ہے، لہٰذا اجازت لینا ضروری ہے۔ اجازت لینا گویا کامیابی و کامرانی کی دلیل ہے۔

### ضروری تاکید

بوتل کا کارک کھولنے سے قبل قسم عہد و پیمان و نشانی ضرور لے لیں۔ نشانی انگوٹھی دے گا، بلانے کا طریقہ بھی پوچھ لیں۔



## لاثانی حاضرات



### سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ؕ

سورہ یٰسین کی یہ آیت حاضرات میں بھی استعمال ہوتی ہے اور اس آیت کے موکلات عامل کی درست رہنمائی کرتے اور بھرپور روحانی مدد بھی کرتے ہیں۔ یہ نایاب و لاثانی عمل حاضرات ہے۔ حاضرات کے شوقین یہ عمل ضرور کریں اور بھرپور فائدہ اٹھائیں، انشاء اللہ تعالیٰ ناکامی نہیں ہوگی۔



### طریقہ زکوٰۃ

نوچندی جمعرات بعد نمازِ عشاء اول و آخر گیارہ گیارہ بار درودِ ابراہیمیؑ اور آیت مبارکہ گیارہ گیارہ سو مرتبہ متواتر اکیس یوم تک پڑھیں۔ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ مگر شرط یہ ہے کہ پڑھائی کا وقت اور جگہ ایک ہونا نہایت ضروری ہے۔ آخری یوم برفی پر تمام انبیاء و اولیائے کرام و موکلات کی فاتحہ دیں اور شیرینی معصوم بچوں میں بانٹ دیں۔ اس کے بعد بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی ایسے معمول کو منتخب کریں جس پر حاضرات ہوتی ہو عمر کی کوئی قید نہیں ہے، خواہ چھوٹا ہو یا بڑا۔ معمول کی ہتھیلی پر یا کسی صاف آئینہ پر حاضرات کا کاجل لگائیں اور اسے اس پر نظر جما کر دیکھنے کو کہیں اور عامل اکیس مرتبہ مندرجہ بالا آیت پڑھ کر معمول پر دم کرے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا اور آپ کے ہر سوال کا جواب سو فیصد درست و تسلی بخش ملے گا۔ اس کے علاوہ یہ حاضرات ایسے مریضوں پر کی جاتی ہے

جن پر کوئی ذی روح مسلط ہو طریقہ یہ ہے کہ مریض پر یہ آیت مبارکہ اکیس مرتبہ یا اٹھائیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں جو کوئی ذی روح ہوگی فوراً حاضر ہو کر ہم کلام ہوگی پھر یہ عامل پر منحصر ہے کہ وہ خواہ اسے جلائے، قید کرے یا دوبارہ نہ آنے کی قسم لے کر آزاد کرے۔ (آزمودہ است)



## مجرب حاضرات

یہ عمل حاضرات بھی گو ہر نایاب ہے۔ اس سے خزانہ، مفرور اور چور وغیرہ کی معلومات سو فیصد درست ملتی ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ سرمہ لے کر اس میں عطر چنبیلی ملا لیں، یہ کاجل بن جائے گا۔ اب کسی طفل نابالغ کی داہنی ہتھیلی پر گول دائرہ بنائیں اور اسے اس میں دیکھنے کو کہیں اور خود عامل سورۃ یٰسین کی تلاوت شروع کرے۔ چند لمحوں بعد حاضرات کا نزول ہوگا اور جو کچھ پوچھیں گے ہر بات کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔



## حاضرات یَا اَوْ اَجْلُھَا

سب سے پہلے ایسے قبرستان کا انتخاب کریں جو آبادی سے دور ہو اور اس کے بعد ایک درخت کی لکڑی جو کہ لاٹھی نما اور سانپ کی شکل کی ہو حاصل کریں اب وقت اور جگہ مقرر کر لیں اور تہجد کے وقت روزانہ درج ذیل عبارت تعداد کے مطابق پڑھیں۔

-1 لا الہ الا اللہ 1575 مرتبہ
-2 قُل ھُو اللہ 925 مرتبہ
-3 اَجِبْ یَا اَوْ اَجْلُھَا 625 مرتبہ

اس تعداد کو 40 یوم تک پڑھیں، پس عامل ہو جائیں گے۔ عمل عروج ماہ قمری نیک ساعت میں شروع کریں۔ عمل کے بعد ایک بکرا صدقہ ضرور کریں۔ دورانِ عمل پرہیز جمالی کریں اور عمل کے وقت چھڑی مذکورہ سامنے رکھا کریں اور اس پر روزانہ دم کرتے رہا کریں۔

### طریقہ حاضرات

چلہ پورا کرنے کے بعد حاضرات کا طریقہ درج ذیل ہوگا۔ 10 سے 27 سال تک کے لڑکے کو اپنے سامنے بٹھا کر اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر مندرجہ ذیل عمل پڑھیں۔ یعنی لَا اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ 500 بار، قل ھُو اللّٰہ 300 بار اور اِجبْ اِوْ اِجلُھَا 200 بار پڑھیں۔ لڑکے کی آنکھیں خود بخود بند ہو جائیں گی۔ دوران عمل چھڑی مذکورہ آہستہ آہستہ پھیرتے جائیں۔ جب آنکھیں بند ہو جائیں تو لڑکے سے کہیں کہ وہ حجاب میں ہی کمرے سے باہر نکلے، لڑکا کہے گا نکل گیا ہوں، پھر لڑکے سے کہیں کہ قریبی قبرستان میں جا کر کسی بزرگ کو ساتھ لے۔ پہلے وہ صاحب مزار سے اجازت لیں پھر

ان کی مدد لے کر کام کرے۔ جب صاحب مزارمل جائے اور لڑکا ہمراہ ہو جائے تو پھر حاضرات سے کام لیا جا سکتا ہے۔

## معمول کو ہوش میں لانے کا طریقہ

مندرجہ ذیل عمل ہر قسم کے معمول کو ہوش میں لانے کے لیے مجرب ہے۔ عمل یہ ہے:

بَخ بَخ اَخ اَخ لَاخ لَاخ رَمْلِیْخ رَمْلِیْخ هَفْتَهِي بِخ بِسَلَام ط

اس حیرت انگیز اور مجرب عزیمت کو سات مرتبہ پڑھ کر معمول پر دم کریں، معمول فوراً ہوش میں آ جائے گا۔



## حاضرات

پکھ پنچھتر (ساعت) میں بڑے اُلو کے دماغ کا بھیجا حاصل کریں اور ریشمی کپڑے میں سی لیں۔ جب بھی تسخیرات حاضر کرنا مقصود ہو تو ریشمی کپڑے کو سر پر تالو پر رکھ کر باندھ لیں اور آنکھیں بند کر لیں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا۔ یہ حاضرات عامل کے ہر سوال کا جواب سو فیصد درست دے گی۔



## تسخیر ہمزاد



ساعت عطارد میں بڑے الو کو ذبح کریں پھر اس کا خون اور اپنا خون دونوں ہم وزن لیں اور دونوں کو باہم ملا کر سایہ میں خشک کر لیں اور پھر اس میں سرمہ سیاہ ملا لیں اور عروج ماہ بروز نوچندی جمعرات یا نوچندی اتوار کو روزہ رکھیں۔ پھر کسی خلوت میں جا کر دل کو مضبوط رکھ کر یہ سرمہ ایک ایک سلائی اپنی دونوں آنکھوں میں لگائیں تو آپ کا ہمزاد آپ کے سامنے حاضر ہوگا۔ آپ اس سے کسی بھی قسم کی معلومات حاصل کریں یا ذاتی مسائل کے حل کے لیے مدد طلب کریں یہ کرے گا۔ مگر عمل تین دن برابر جاری رکھیں۔ حد تیسرے دن ہمزاد لازمی حاضر ہوگا۔ آپ اس سے کسی بھی قسم کی معلومات حاصل کریں یا ذاتی مسائل کے حل کے لے مدد طلب کریں، یہ کرے گا۔ مگر عمل تین دن برابر جاری رکھیں، حد تیسرے دن ہمزاد لازمی حاضر ہوگا۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔



## زیارت حضرت خواجہ خضر علیہ السلام

اس سے قبل کہ ہم عمل لکھیں۔ حضرت خواجہ خضر علیہ السلام کے بارے میں چند مفید و معلوماتی کارآمد باتیں بتاتے ہیں۔ خضر کے معنی سبز کے ہیں۔ آپ کی بادشاہت پانی پر ہے اور بھٹکے ہوئے لوگوں کو جنگلوں، ویرانوں، بیابانوں میں راستہ بتاتے ہیں۔ حضرت خضر علیہ السلام کا نام بلیا بن ملکان ہے، کنیت ابوعباس ہے، لقب مُہر اکسان ہے۔

### حاضراتؒ

**یَا جبرائیلُ یا میکائیلُ یا اسرافیلُ یا تنکافیلُ ازدو شکرو کُل موجودات۔ حاضِر شُو حَاضِر شُو بِحَقِّ یَا بَدُّوحُ یَا بَدُّوح یَا بَدُّوح۔**

درمیان مغرب وعشاء 121 بار ایک ہفتہ پڑھیں۔ پھر دوسرے ہفتہ میں 121 بار پڑھیں، تیسرے ہفتہ میں 11 بار پڑھیں، چوتھے ہفتہ میں صرف ایک بار پڑھیں۔ اس طرح جب چار ہفتے پورے ہوجائیں تو فاتحہ اللہ پاک کو پیش کرے۔
جب حاضرات کی ضرورت ہو تو نقش حوا جو کہ مندرجہ ذیل ہے لکھ کر اس کے بیچ میں سیاہ دائرہ بنائے اور اس دائرہ پر تھوڑا سا تیل وعطر لگا کر کسی نابالغ بچہ کے ہاتھ میں دے کر مندرجہ بالا عزیمت 28 بار پڑھ کر سر پر پھونکے اور دریافت کرے کہ کیا نظر آتا ہے۔ تھوڑی ہی دیر بعد بچہ کو سیاہ دائرہ میں انسانی شکل نظر آئے گی۔ پھر جو چاہے پوچھے ہر سوال کا جواب تسلی بخش وسو فیصد درست ملے گا۔ (حاضرات کا نقش یہ ہے۔)

یامیکائیلؑ ۷۸٦ یاجرائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

یاتنکافیلؑ یااسرافیلؑ



## حاضری مَلُوکِ سبع

لوبان، گوگل، صندل کا برادہ جلا کر اَللّٰہُ نُورُ السَّمٰوٰتِ آخر تک ایک آئینہ پر لکھ کر ایک نابالغ لڑکے کے ہاتھ میں دیں اور اس لڑکے کی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے یہ لکھیں:

**فَکَشَفْنَا عَنکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ ط**

اور سات مرتبہ یہی عزیمت پڑھ کر لڑکے کے سر پر پھونکے، پھر اس سے دریافت کرے کہ انسانی شکل نظر آئی جب وہ کہے کہ ہاں شکل نظر آگئی ہے تو سلام عرض کرے اور جو کام ہو اس کے لیے کہے انشاء اللہ ہر جائز کام پورا ہوگا۔



### برائے دافع رجعت

**عَلِیْقًا مَلِیْقًا کَلِیْقًا خَالِقًا مَخْلُوْقًا کَافِعًا شَافِعًا اَرْتَضٰی مُرْتَضٰی بِحَقِّ یَا بَدُّوحُ وَ نَنَزِّلُ مِنَ**

الْقُرآنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا ۔ بِحَقِّ اَسَاتَا سَاکَا سَالُو سَا۔

اس عزیمت کو 21 بار صبح و شام پڑھے اور پانی پر دم کر کے پلائے یہ عمل سات یوم کرے انشاء اللہ ہر قسم کی رجعت ختم ہوگی۔



## حاضرات آیت کریمہ کا ایک روزہ عمل

اس حاضرات کے لیے ایک ایسا کمرہ منتخب کریں جو کہ علیحدہ ہو اور پاک وصاف ہو اور کسی قسم کا شور وغل نہ ہو۔ کمرہ میں کوئی ایسی جگہ نہ ہو جس سے روحانیت آکر بیزار ہو یعنی کمرہ میں خاموشی اور مکمل یکسوئی وقلب سکون ہو۔ اگر شور وغل ہوا تو روحانیت آکر بیزار ہو کر چلی جائے گی۔ اس عمل کو نوچندی جمعرات کو کریں مگر یہ خیال رہے کہ اس دن قمر عقرب میں نہ ہو کمرے میں ایک خالی کرسی بچھالیں اور اس پر سفید کپڑا ڈال دیں اور اس کپڑے کو کسی بھی عطر سے معطر کر دیں۔ کمرے میں اگربتی بھی جلادیں۔ عامل معمول کو کرسی کے سامنے بٹھائے اور معمول کو اس بات کی تاکید کردے کہ وہ کرسی پر نظر رکھے عامل کو چاہیے کہ وہ آیت کریمہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ سو مرتبہ پڑھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمیؑ بھی پڑھے۔ عمل کے دوران یا کچھ دیر بعد کرسی پر ایک بڑی کرسی نمودار ہوگی جو کہ بہت بڑی ہوگی اس کرسی پر ایک شخص بیٹھا ہوگا اور وہ پوچھے گا کہ مجھے کیوں بلایا ہے؟ عامل کو چاہیے کہ وہ معمول کی معرفت سلام کرے اور حاضر ہونے کا شکریہ ادا کرے پھر کہے کہ میں آپ سے دوستی کرنا چاہتا ہوں اور جائز کاموں میں آپ کی مدد چاہتا ہوں۔ وہ مدد کا وعدہ کر کے رخصت ہو جائے گا۔ اس کے بعد وقت اور دن کی کوئی قید نہیں اب جب بھی حاضرات کرنی ہو اسی طرح کمرے میں خالی کرسی بچھا کر اور معمول کو کرسی کے سامنے بٹھا کر حاضرات کریں۔ حاضرات ہوگی اور موکل کی طرف سے رہنمائی بھی ہوگی۔ اس حاضرات میں اسی معمول کو بٹھائیں جس پر حاضرات ہو جاتی ہو، یہ حاضرات بچوں پر نہیں کھلتی۔

یہ یاد رہے کہ حاضرات کرنے کے لیے آیت کریمہ سو مرتبہ ہی پڑھنی ہے۔ یہ نیت زکوٰۃ اس بات کی شرط ہے کہ نوچندی جمعرات بعد نماز عصر آیت کریمہ سو مرتبہ پڑھیں اور اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمیؑ پڑھے عامل ہو جائے گا۔ پھر جب بھی حاضرات کرے اس کے بعد دن اور وقت کی کوئی پابندی وقید نہیں۔



## کراماتی حاضرات

اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ یہ حاضرات نہیں بلکہ کرامت ہے۔ اس حاضرات کی سب سے بڑی خوبی وتعریف یہ ہے کہ یہ حاضرات کسی بھی سوال کا جواب غلط نہیں دیتی۔ ہر جائز سوال کا جواب سو فیصد درست

بتاتی ہے۔ میری نظر میں اس سے سہل حاضرات آج تک نہیں گزری۔

محمدؐ ۷۸۶ اللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۰۷ | ۲۴۱۰ | ۲۴۱۳ | ۲۴۰۰ |
| ۲۴۱۲ | ۲۴۰۱ | ۲۴۰۶ | ۲۴۱۱ |
| ۲۴۰۲ | ۲۴۱۵ | ۲۴۰۸ | ۲۴۰۵ |
| ۲۴۰۹ | ۲۴۰۴ | ۲۴۰۳ | ۲۴۱۴ |

خواجہ خضرؑ حاضرات حاضر شو حاضر شو حاضر شو یاشیخ عبدالقادر جیلانیؒ

## حاضرات کا طریقہ

سیاہ خانہ میں عطر لگائیں، پھر کسی طفل نابالغ کو نہلا دھلا کر اور اس کے کپڑوں پر عطر لگا کر سیاہ خانہ میں دیکھنے کو کہیں اور عامل بچہ پر سیاہ خانہ میں مندرجہ ذیل عبارت 18 مرتبہ پڑھ کر دم کرے تھوڑی ہی دیر میں سیاہ خانہ میں سفید روشنی نمودار ہوگی اور بچہ کو کسی نیک ہستی بزرگ کی شکل نظر آئے گی۔ پھر عامل بچہ کی معرفت سلام عرض کرے اور جو پوچھنا چاہے پوچھے انشاء اللہ ہر جائز سوال کا جواب دوسو فیصد درست ملے گا۔ بچہ و نقش پر دم کرنے کی عبارت یہ ہے۔

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیۡم ط اَللّٰہُ جَلَّ جَلَالَہٗ۔

تو میرا بادشاہ وزیر میرا ہے محمد رسول اللہ۔ خواجہ خضر زندہ پیر۔ حاضرات حاضر کر بہ طفیل حاضر و زماں پیرانِ پیر دستگیر۔

توشہ: دو عدد گلاب کے پھول ڈیڑھ پاؤ برفی اور کمرہ میں اگربتیاں سلگائیں۔

❁❁❁

## سورہ کوثر کا خادم زغطیائیل

عمل شروع کرنے سے ایک ہفتہ پہلے پرہیز جمالی کرے۔ انڈہ، مچھلی، ہمہ قسم کا گوشت، جماع اور بغض وحسد و کینہ پروری اور انتقامی جذبات ختم کر دیں۔ اس کے بعد ایک کمرہ میں بروز نوچندی جمعرات باپرہیز سات یوم یا گیارہ یوم میں تعداد پوری کریں۔ جب موکل حاضر ہو تو ادب واحترام کے ساتھ عہد وپیان کریں اور تاحیات اس پر عمل کرتے رہیں۔ بعدہٗ عمل سورہ معہ موکل گیارہ مرتبہ پڑھیں تاکہ عمل قابو میں رہیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے ایک مرتبہ سورہ کوثر پڑھیں۔ پھر یہ عزیمت 2754 مرتبہ پڑھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم ط اُحۡضُرُوۡ یَا زَغۡطِیَائِیۡلُ بِحَقِّ سورہ کوثر بِحَقِّ سلیمان بن داؤد علیہ السلام بِحَقِّ یَا بُدُّوۡحُ یَا بُدُّوۡحُ اُحۡضُرُوۡ اُحۡضُرُوۡ اُحۡضُرُوۡ یَا زَغۡطِیَائِیۡلُ یَا

زَعْطِیَائِیْلُ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ محمد رسول اللّٰہ ﷺ

## حاضرات آیت بصیرت

یہ حاضرات صرف نابالغ تک تعلق رکھتی ہے۔ ناخن میں یا ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگا کر اس پر عطر لگائے۔ اگر سورج نکل رہا ہو تو بچہ کا منہ شمال، جنوب کی جانب کریں۔ اگر دوپہر ہے تو منہ مشرق یا مغرب کی طرف۔ اگر شام ہو تو یا اس سے پہلے کا وقت ہو تو شمال یا جنوب کی طرف بچہ کا منہ کرا کر اپنے سامنے بٹھائیں اور یہ آیت 28 مرتبہ پڑھ کر بچہ پر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں بچہ کو انسان کی شکل نظر آئے گی۔ اب عامل بچہ سے اپنا سلام عرض کرے اور اپنا مدعا بیان کرے۔ انشاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست و تسلی بخش ملے گا۔

لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيفُ الْخَبِيرُ ط

(سورہ الانعام، سپارہ نمبر 7، آیت نمبر 103)

ترجمہ: احاطہ کر نہیں سکتیں نگاہیں اس کی ہستی کا۔ مگر سب کی نگاہوں کو ہے وہ خود دیکھتا رہتا۔ بڑا باریک بین ہے وہ بڑا ہی باخبر ہے وہ۔

نوٹ: اگر بڑوں پر حاضرات کرنی ہو تو تین دن سے چھ دن یا سات دن تک آئینہ میں توجہ سے آیت بصیرت ترجمہ کے ساتھ غور و خوض کرتے ہوئے 84 مرتبہ پڑھیں۔ پھر بعد میں بڑوں پر حاضرات کریں۔ انشاء اللہ بڑوں پر حاضرات لازمی کھلے گی اور تجربہ پر صحیح پاؤ گے۔ انشاء اللہ



## حاضرات برائے چور

اگر کوئی چیز گم ہو جائے یا چوری ہو جائے اور پتہ نہ چلتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر سرہانے کے نیچے سو جائیں۔ نیم بیداری میں معلوم ہو جائے گا۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ | الرحمٰن | الرحیم | العلیم |
| العلیم | الرحیم | الرحمٰن | اللہ |
| الرحمٰن | اللہ | العلیم | بالرحیم |
| الرحیم | العلیم | اللہ | الرحمٰن |

(بحق نقش ہذا چور کی شکل نظر آئے)

بحکم اللّٰہ تعالٰی العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا



## حاضرات برائے چور

چور کو پکڑنے کے لیے ایک عدد مرغ لیں اور اس پر سورہ طٰہٰ (قال الم سپارہ نمبر 16) کو پڑھیں اور پھر سات عدد یا گیارہ عدد چاول لیں اور جن لوگوں پر شک ہو ان کے نام لیتے جائیں اور ایک ایک چاول مرغ پر مارتے جائیں۔ جو چور ہوگا اس کے نام پر مرغ شور مچادے گا۔

۞۞۞

## نقش برائے چور

جس جگہ سے چوری ہوگئی ہو تو مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر اس جگہ ادب واحترام کے ساتھ رکھ دیں۔ چور خود بخود مال واپس کردے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ نقش یہ ہے:

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ١٥٢ | ١٥٥ | ١٥٨ | ١٤٥ |
| ١٥٧ | ١٤٦ | ١٥١ | ١٥٦ |
| ١٤٧ | ١٦٠ | ١٥٣ | ١٥٠ |
| ١٥٤ | ١٤٠ | ١٤٨ | ١٥٩ |

بحق نقش ہذا چور مال واپس کرے بحکم اللہ

العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحاً الوحاً الوحاً

۞۞۞

## حاضرات برائے چور

کسی طفل نابالغ کے ناخن پر کاجل وعطر لگا کر اس پر یہ آیت 28 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اَلسَّارِقُ وَالسَّارِقَۃُ فاقطعُوا اَیدِیَھُمَا جَزَاءً بِمَا کَسَبا نکالاً مِّنَ اللّٰہِ ط اور بچہ کو کہیں کہ وہ ناخن میں ٹکٹکی باندھ کر دیکھتا رہے تھوڑی ہی دیر میں ناخن میں بچہ کو چور کی شکل واضح طور پر نظر آئے گی۔

**حاضرات**

حسنؓ حسینؓ دونوں بھائی
تائی فاطمہؓ ان کی مائی
حاضرات فوراً حاضر ہو
میرے مشکل کشاؓ کی دہائی

### طریقہ

جب کبھی حاضرات کرنی ہو تو دس یا بارہ سال بچہ/ بچی کے دست راست کے انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائے اور اس پر تھوڑا سا عطر لگائے اور بچہ کو اس میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور عامل بچہ/ بچی کے روبرو بیٹھ کر 28 مرتبہ مذکورہ عمل پڑھے، حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ ہر قسم کے سوالات کے جوابات سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔



## حاضرات

سورہ اخلاص 707 مرتبہ، 707 مرتبہ بسم اللہ الرحیم ط، درودِ ابراہیمی 707 مرتبہ، 21 یوم روزانہ بعد نماز عشاء پڑھیں، زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ بعدہٗ 21 مرتبہ روزانہ ورد میں رکھیں تا کہ عمل قابو میں رہے۔ اب جب بھی کبھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کی آنکھیں بند کرا کے 21 مرتبہ مذکورہ بالا عمل کو پڑھ کر دم کریں تھوڑی ہی دیر میں بچہ کو روشنی نظر آئے گی۔ پھر سوال و جواب کا سلسلہ شروع کریں۔ انشاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔



## حاضرات



یا کریم کرم کر سخت دل کو نرم کر
آ کھی میری بار کر دڑوئی سلیمان پیغمبر
چارے ویر حاضر کر

تلوں کا تیل لے کر اس میں 5 عدد ثابت لونگ لے کر پیس لیں یہ حاضرات کی سیاہی تیار ہو جائے گی۔ اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر یہ سیاہی لگائیں اور عامل مذکورہ عمل 28 مرتبہ پڑھ کر بچہ پر دم کرے اور بچہ کو انگوٹھے میں غور سے دیکھنے کو کہے تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ ہر قسم کے سوالات کے جوابات تسلی بخش حاصل کر سکتے ہیں۔ یہ حاضرات بڑوں پر بھی کر سکتے ہیں۔ لیکن پہلے بچوں پر کیا کریں پھر بڑوں پر کریں۔



## حاضرات

ایک سفید کاغذ پر مندرجہ ذیل نقش بنائیں اور نقش پر 5/7 عدد مدار کے بیج رکھیں یا آلو کے بیج رکھیں اور بچہ کو کہیں کہ وہ سیاہ خانہ میں غور سے دیکھے عامل بچہ پر سورہ اخلاص پڑھ کر دم کرتا رہے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا۔ عجیب و غریب طلسماتی و حیرت انگیز حاضرات ہے۔ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست بتاتی ہے۔ دیگر جنات سے

دوستی کرنے کا آسان عمل بھی ہے۔ نقش یہ ہے:






## حاضرات

**یَا لَطِیْفُ لَطْفُ رَلْطُفُ کی نظر کر آنے والی چیز کی خبر کر۔**

### طریقہ

اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور 313 بار مذکورہ بالا عزیمت کو پڑھے۔ رات کو خواب میں ہر آنے والی خبر کا پتہ چلے گا۔



### مجرب حاضرات

بعد نماز عشاء پاک وصاف ومعطر لباس پہن کر کسی بزرگ کے مزار اپنے ہمراہ ایک آدمی لے جائیں وہ آدمی بھی پاک لباس ومعطر ہو اور باوضو ہو پاس ہی فرش پر یا زمین پر خود کوئی چادر وغیرہ بچھا کر لیٹ جائے۔ سائل اپنا مطلب ایک پاکیزہ کاغذ پر لکھے اور اس پر عطر لگائے اور ایک لفافہ میں بند کر کے اس شخص کے ہاتھ میں دے اور وہ اپنے سر کے نیچے رکھ لے اور وہ مزار کے مغربی سمت اپنا منہ کر کے بائیں کروٹ لیٹ جائے بس سائل گیارہ مرتبہ درود ہزاری پڑھ کر سورہ یٰسین پڑھنا شروع کرے۔ جب یٰسین ختم ہو تو پھر سورہ مزمل پڑھے اور اس کے بعد پھر سورہ یٰسین پڑھے۔ غرض باری باری دونوں سورتیں تا نماز صبح فجر تک پڑھتا رہے۔ پھر صبح کی نماز ادا کر کے اٹھ جائے۔ سائل کے سوال کا جواب اول تو لفافہ میں مرقوم ہوگا وگرنہ سوتے ہوئے شخص کو خواب میں ملے گا یا کسی کنایہ اشارہ سے ملے گا۔ اگر پہلی رات نہ ملے تو تین رات ایسا ہی کرے جواب ملے گا شک نہ کرے۔ عمل جمعرات سے شروع کرے۔ واضح رہے اس عمل کا بارہا تجربہ کیا اور کبھی بھی ناکامی نہیں ہوئی۔ چنانچہ کسی بھی مشکل میں یہ عمل کریں کبھی ناکامی نہیں ہوتی۔ تمام قارئین کرام کو احقر کی طرف سے عام اجازت ہے اور دعا گو ہوں اللہ تعالیٰ کامیابی و کامرانی عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین

## حاضرات

### گمشدہ چیز و چور کا سراغ لگانا

جب کوئی چیز کھو جائے یا چوری ہو جائے اور اس کا حال معلوم کرنا چاہیں تو درج ذیل نقش کو کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر جلائیں اور کسی لڑکے/لڑکی کو جس کی عمر دس یا بارہ سال ہو اور خوبصورت ہو۔

چراغ کی بتی کی طرف دیکھتا رہے اور عامل بچے/بچی پر سورہ اخلاص پڑھ کر پھونکتا رہے۔ پس تھوڑی ہی دیر میں بچہ کو کسی بزرگ کی شکل نظر آئے گی۔ پھر اس سے گمشدہ چیز کے متعلق سوالات کریں۔ پس وہ چیز و چور کا درست پتہ و نام بتائے گا۔ اسی طریقے سے آپ ہر قسم کے حالات دریافت کر سکتے ہیں۔ ہر قسم کے سوالات کا درست جواب ملے گا۔ نقش یہ ہے:

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۲ |
| ۲۴ | ۱۳ | ۱۸ | ۲۳ |
| ۱۴ | ۲۷ | ۲۰ | ۱۷ |
| ۲۱ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۶ |

(گمشدہ چیز و چور کا احوال بتاؤ)

### روحانیت بیدار کرنے کا فارمولا

سفید پھول والے ڈھاک کے بیج اور پھول لیں اور چھال بھی حاصل کریں اور ان تمام کو باریک کر کے سفوف بنا لیں پس جو کوئی اسے کھائے گا۔ اس میں بے حد روحانی طاقت آجائے گی۔ اس کا باطن صاف و سینہ فراخ ہو جائے گا اور اسے غیبی حالات معلوم ہونے لگیں گے، قوت حافظہ اور عقل بڑھے گی۔ ایک بڑا اور عجیب فائدہ یہ بھی ہے کہ جس عورت سے ہم بستر ہوگا۔ اس عورت کا مزاج مثل جوان عورت کے ہو جائے گا۔ عجیب الاثر اور نہایت کارآمد فارمولا ہے آپ بھی اس سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔

نوٹ: فارمولا کو روزانہ ایک تولہ کم از کم 40 یوم پانی سے کھائیں۔



### حاضرات

**لَا اِلٰہَ وکیلا۔ اِلَّا اللّٰہ وسیلا محمدٌ رسول اللّٰہ میرا وکیلا۔ حاضرات کو حاضر کر میکائیلا۔**

طریقہ

کسی طفل نابالغ کو نہلا کر اور عطر لگا کر اس کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائیں اور اسے ناخن میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور عامل گیارہ مرتبہ درود شریف اور مندرجہ بالا عمل 28 مرتبہ پڑھ کر بچہ پر دم کرے تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ بچہ سے بزرگ ہستی کو سلام عرض کروائیں اور اپنے مشکل امور کے مسائل کے بارے میں سوفیصد درست و مکمل معلومات حاصل کریں۔



## حاضرات

طریقہ

ایک انڈہ لے کر اس پر سات مرتبہ یہ اسم توریتی لکھیں۔

**یا مَلیع نُوط**

پھر انڈہ کو ہتھیلی پر رکھ کر سات مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں اور سات مرتبہ مذکورہ اسم پڑھ کر معمول وانڈہ پر دم کریں۔ انڈہ ہاتھ کی ہتھیلی پر کھڑا ہو جائے گا۔ پھر بچہ سے سوالات کریں، ہر سوال کا جواب سوفیصد درست وتسلی بخش ملے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ





## حاضرات برائے چور

اگر کوئی چور گھر سے قیمتی سامان چرا کر لے جائے اور واپسی کی کوئی امید نظر نہ آتی ہو تو مندرجہ ذیل نقش کو قبرستان میں جا کر جو بھی کیکر کا درخت نظر آئے تو اس نقش کو بند کر کے کیل کے ساتھ درخت میں ٹھونک دے۔ چور حاضر ہوگا اگر نہیں آئے گا تو بہت زیادہ چور کو نقصان اٹھانا پڑے گا، آخر کار واپسی ہی ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| مدین الاسین | یا القلب القدین | یا سما سلمعونا |
| یا قیوم اَحِبس | والشیاطین | یا مالک الجن |
| اَهیًا اشراهیاً | متاعْ<br>چور فوراً حاضر هو | السارِقُ سَرِق |

چور فوری حاضر ہو

ایک کٹورہ لائے اور اس میں پان چھالیہ اور چند عدد گلاب کے پھول رکھے اور مندرجہ ذیل افسون 41 مرتبہ پڑھے۔ پس جو شخص چور ہوگا اس کی طرف کٹورہ رواں ہوگا یا جہاں بھی مال ہوگا جا کر رکے گا۔

منتر

مَیمُون انك مَیمُون صاحب عَونَ الیَقین عَینِ القِین بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعبُدُ وَ اِیَّاكَ نَستَعِین

عَجَلْ عَجَلْ بَرُو اے کورہ بَوسَر دُزدیا بَوسَر کالا برو بِحَقِّ محمد وَلِلّٰہِ اَجمَعِین



## آئینہ سکندری

### طریقہ

بادام بمعہ چھلکا، باز کے پر، سونا مکھی تمام ہم وزن لے کر جلا لیں۔ پھر اس میں تھوڑا سا تلوں کا تیل ملا کر اس روحانی سیاہی سے آئینہ کے بیچ میں ایک دائرہ بنائیں۔ خشک ہونے پر اس پر عمل کریں۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ بعد از نماز تہجد اس آئینہ کو اپنے سامنے رکھ کر کلمات کو 369 مرتبہ پڑھیں۔ دوران عمل لوبان، کافور اور صندل کا بخور جلائیں اور آئینہ کے دائرہ پر نگاہ رکھیں۔ عمل کے کمرہ میں دیسی گھی کا چراغ جلائیں جب تک حصول مقصد عمل بلاناغہ جاری رکھیں۔ جس دن دائرہ حرکت کرنے لگ جائے تو سمجھ لیں کہ عمل مکمل ہو گیا۔ اس کے بعد آپ جب کوئی مقصد دل میں رکھ کر اور عمل پڑھ کر دائرہ کی طرف متوجہ ہوں گے تو پہلے دائرہ حرکت کرے گا اور پھر اس میں آپ کے مقصد کا عمل ظاہر ہوگا، جو بالکل درست ہوگا۔ اس آئینہ میں آپ پوشیدہ باتوں کو عیاں دیکھ سکتے ہیں اور روحانی مخلوق سے رابطہ قائم کر سکتے ہیں۔ عمل کے کلمات مندرجہ ذیل ہیں:

بِسمِ اللّٰہِ الرحمٰنِ الرحیم بِسمِ اللّٰہِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بِسمِ اللّٰہِ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بِسمِ اللّٰہِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَھیَاھیًا اَشراھِیًا اَلوحًا اَلعَجلُ السَّاعَۃ۔





## موکل یا جنات حاضر ہو کر بات کریں

عمل: یَا ھُمواکیلُ بِحَقِّ اللّٰہُ الصَّمَدُ

### طریقہ

عروج ماہ نوچندی جمعرات میں بعد نماز عشاء 3125 مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر 11/11 بار درود شریف 40 روز تک پڑھیں۔ چالیس دن ختم کر کے عمل کے ایصال و ثواب کریں اور شیرینی تقسیم کریں۔ انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہو گی۔ اس میں موکل خواب میں آئے گا اور سوالات سو فیصد درست بتائے گا۔

اس کے بعد دوسرا چلہ شروع کریں۔ عروج ماہ جمعرات کی رات سے شروع کریں۔ تعداد وہی 3125 رہے گی۔ چالیسویں دن بعد ختم عمل کے ایصال ثواب دے کر مٹھائی تقسیم کریں، انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہوگی۔ اس چلہ میں اس طرح کے فوائد حاصل ہوں گے کہ سوال پرچہ پر لکھ کر رات کو سوتے وقت تکیہ کے نیچے رکھ کر سوئیں۔ شروع میں خواب میں سوال کے جواب ہوں گے اور بعض تحریری جواب موصول ہوں گے۔ اس کے بعد تیسرا چلہ کریں۔ عروج ماہ میں جمعرات سے شروع کریں۔ تعداد وہی سابقہ 3125 رہے گی، چالیس روز تک برابر پڑھیں۔ درمیان میں موکل حاضر ہوں تو کلام نہ کریں بلکہ عمل پڑھتے

رہیں۔ چالیسویں رات کلام کریں، مؤکل آپ سے سوال کرے گا کہ مجھے کس لیے بلایا گیا ہے؟ تو آپ جواب دیں کہ میں آپ سے دوستی چاہتا ہوں۔ وہ آپ سے دوستی کا وعدہ کرے گا۔ اس سے وعدہ لیں کہ میں جس وقت بلانا چاہوں حاضر ہونا اور میرے ساتھ ہمدردی اور تعاون فرمانا۔ بعد میں ختم عمل کے اور قول و قرار کے 134 مرتبہ روزانہ عمل کو وِرد میں رکھیں۔ انشاء اللہ عمل کی طاقت قبضہ میں رہے گی اور عامل میں روحانی طاقت کا اضافہ ہوگا اور عامل لوگوں کے دلوں پر حکمرانی کرے گا۔



## کراماتی حاضرات

### طریقہ

پہلے ایک مقناطیسی قرص تیار کریں جس کا طریقہ یہ ہے کہ سورج گرہن کے وقت پارہ، جست اور تانبہ تینوں خالص لیں۔ قرص سوا تولہ کی ہو۔ ایسا سانچہ بنوائیں جو اٹھنی کے برابر قرص تیار کر سکیں۔ جب گرہن لگ جائے تو جست کٹھالی میں ڈال کر آگ پر گلائیں۔ جب جست گل جائے تو پارہ اس میں چھوڑ دیں اور ملنے کے بعد فوراً سانچہ میں ڈال دیں سرد ہونے پر اس قرص کو نکال لیں اور برمہ سے ایک باریک سوراخ کر کے اس میں تانبہ کی کیل لگا دیں جو دونوں طرف نکلی رہے۔ دونوں طرف سے رگڑ کے برابر کر لیں۔ قرص سیدھا اس طرف ہوگا جس طرف سے کیل اول دفعہ لگایا تھا۔ تانبہ کی کیل کا دیکھنے کا مرکز بہت باریک ہو اور بہت بڑا ہو تو چنے کے برابر گولائی سے نصف ہونا چاہیے۔ اس مقناطیسی قرص کی طرف نظر جما کر دیکھنے سے عجیب حالت ہو جاتی ہے۔ اب چند پاکیزہ خیال احباب کا حلقہ بنائیں جو روزانہ مشق میں شامل ہوں۔ ہر روز ترتیب ان کی ایک ہی ہو۔ ہر ایک کے ہاتھ میں قرص دو یہ قرص ہر ایک کے ساتھ ایک رابطہ قائم کرنے میں مدد دے گی۔ سب لوگ گونٹھ مار کر بیٹھ جائیں دائیں ہاتھ کی انگلی پر قرص رکھیں۔ عامل اس وقت خود موثر آواز میں علم کی صداقت میں گفتگو کرے اور بتائے کہ اس کے ذریعہ کیا کچھ کیا جا سکتا ہے اور حکم دے کہ ٹکٹکی باندھ کر قرص کے مرکز میں نظر جماؤ۔ جب قریب آدھ گھنٹہ گزر جائے تو حکم دے کر سب آنکھیں بند کر لو اور بند ہی رکھو۔ جب پانچ منٹ گزر جائیں تو کہو اب تم آنکھیں ہرگز نہیں کھول سکتے۔ تم پر پورا پورا اثر ہو گیا ہے اگر طاقت ہے تو آنکھیں کھولو۔ بہت سے لوگ آنکھیں نہ کھول سکیں گے۔ اگر چند کھول بھی دیں تو ان کو قرص دیکھنے کی اجازت دیں۔ جب ان کی حالت بھی اسی طرح ہو جائے تو حکم دیں کہ سب آنکھیں کھولو اور دیکھو کہ اس باغ میں کون کون سے درخت ہیں بے شک پھل توڑو اور کھاؤ مزے اڑاؤ۔ جب اس طرح کی مشق ہوتی رہے گی۔ تو چند دنوں کے بعد مقناطیسی سلسلہ قائم ہو جائے گا۔ اس حلقہ میں سب پاکیزہ خیالات کے لوگ ہوں اور روحانی قوت کے جمع کرنے کے خواہش مند ہوں۔ اس حلقہ میں شرارتی نشہ باز، چالاک اور بدکار لوگ نہ ہوں۔ جب تمہارے حکم سے مجمع یا صرف معمول آنکھیں کھول لے تو ان پر مختلف تجربے کرو۔ مثلاً دیکھو میرے ہاتھ میں روپے ہیں تو سب کو روپے نظر آئیں گے۔ اگر تم تعداد بتا دو گے تو ان کو بھی اتنے ہی نظر آئیں گے۔ اگر کہو گے کہ حلوائی کی دکان پر طرح طرح کی مٹھائیاں ہیں تو سب کو نظر آئیں گی۔ اگر کہو گے کہ دیکھو ہزاروں سانپ ہیں تو سب کو سانپ نظر آئیں گے۔ یہ ہے نظر بندی کا طریقہ عقل مند لوگ اس تھوڑے لکھے سے بہت کام لیں گے اور مشق کرنے والے حضرات لازمی حقیقت تک پہنچ جائیں گے۔ یہ یاد رکھیں کہ علم روحانی خواہ کوئی بھی ہو اس کو سیکھنے کے لیے وقت اور روپے کی ضرورت ہوتی ہے۔ روپیہ کی اس لیے ضرورت ہوتی ہے کہ مشقوں میں کافی دن لگ جاتے ہیں۔ اس لیے ان دنوں

کے لیے اخراجات میں تکلیف نہ ہو۔ جن لوگوں کے پاس وافر روپیہ ہو۔ وہ عمل کریں۔ ذہن میں فکر رکھ کر عمل کرنے کا کوئی فائدہ نہیں۔ ایسا نہ ہو کہ ادھر عمل کرنے بیٹھے اُدھر روپیہ اور کسی خاص خرچ کا فکر ستا رہا ہے تو کامیابی نہ ہوگی۔



## حاضرات

نوچندی جمعرات یا پیر سے روزانہ ایک تسبیح سورہ فاتحہ 21 یوم بعد نماز عشاء پڑھیں۔ اول و آخر 21/21 بار درود ابراہیمیؑ پڑھیں۔ جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو 15/10 سال کے پاک وصاف بچہ پر جو نمازی ہو آپ اس کی آنکھوں پر ہاتھ رکھوائیں اور آپ کے ماتھے پر (پیشانی) پر کلمہ شہادت کی انگلی رکھ کر سات مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ پھر سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر بچہ پر دم کریں۔

یہ عمل اس طرح تین مرتبہ کریں۔ اب اپ پیران پیر دستگیر جناب غوث الاعظم دستگیرؒ سے درخواست کریں کہ "اے غوث پاک آپ ہماری یہ حاضرات کھلوائیں اور کسی بزرگ ہستی کو بھیج کر ہماری مشکل دور فرمائیں اور ہماری مدد فرمائیں" اور بچہ پر پھونک ماریں اور بچہ سے پوچھیں کہ روشنی نظر آئی اگر وہ کہے کہ روشنی نظر نہیں آئی تو پھر اسی عمل کو کم از کم تین مرتبہ کریں۔ اگر بچہ کو روشنی نظر آجائے تو سمجھیں کہ حاضرات کھل گئی۔ اب بچہ سے کسی بزرگ کی درگاہ کا نام لے کر کہیں کہ وہاں پہنچے جب بچہ کہے کہ میں درگاہ پر آگیا ہوں تو کہیں کہ بزرگ نظر آرہے ہیں۔ بچہ کہے گا ہاں بزرگ نظر آرہے ہیں۔ اب آپ بچہ سے اپنا سلام اور معمول کا سلام عرض کروائیں اور بزرگ سے کہیں کہ "اے بزرگ آپ اپنا تعارف کروائیں۔" تعارف ہونے کے بعد آپ بزرگ سے اپنا مدعا بچہ کے توسط سے بیان کروائیں۔ انشاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست و تسلی بخش ملے گا۔

جب سوال و جواب کا سلسلہ ختم ہو جائے تو بچہ سے اپنا سلام عرض کروا کے بزرگ کو جانے کی اجازت دیں اور بچہ سے کہیں کہ اب واپس اپنی جگہ آجائیں۔ پھر پیران پیر دستگیرؒ کا شکریہ ادا کر کے بچہ کی آنکھیں کھلوائیں اور بچہ کے ہاتھ آنکھوں پر سے ہٹوا دیں۔ واضح رہے حاضرات سے قبل آپ اگربتی اور برفی ضرور رکھیں اور فاتحہ پڑھ کر جناب پیران پیر دستگیرؒ کو پہنچائیں اور بعد میں برفی بچوں میں تقسیم کر دیں۔



## حاضرات

ایک 12/10 سال کے لڑکے/لڑکی کے ہاتھ میں آئینہ دے اور کہے کہ وہ اپنی شکل اس میں دیکھے۔ سات مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھ کر لڑکے کے چہرے پر پھونکے۔ اس طرح تین مرتبہ کرے۔ پھر ایک مرتبہ پڑھ کر پھونک مارے اور لڑکے سے کہے کہ آئینہ میں سوال کرے۔

لڑکے کو پرچھائیں دکھائی دے گی۔ بس سمجھ لے کہ عمل پورا درست ہے۔ پھر کہے کہ جمعدار آئے، جھاڑو دے جائے، میز کرسیاں آجائیں۔ پھر کہے بادشاہ سلامت کی سواری آجائے۔ جب لڑکے کو سب نظر آنے لگے تو جو چیز

دریافت کرنی ہے لڑکے سے دریافت کریں۔ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔ عمل مندرجہ ذیل ہے:

**یَا طَمَعی طَیطَالَ یَا عَطمِی طَیطَالُ یَا خَطھِی طَیطَالُ۔ اَقْسَمتُ عَلَیکُم بِالحُرُوفِ عَنہُ عَاظِمُ۔**

۞۞۞

## حاضرات

ایک عمدہ خوبصورت کمرہ خالی کریں اس میں چاروں طرف قد آدم بڑے بڑے آئینے لگا دیں۔ درمیان میں اس مکان کے ایک دو گز لمبا اسی قدر چوڑا حوض بنوائیں۔ جو بہت گہرا نہ ہو قریباً چار فٹ گہرائی ہو۔ اس میں صاف و شفاف بارش یا چشمے کا پانی ڈالیں۔ حوض کے منہ سے پانی تقریباً ایک فٹ کم رہے۔ حوض کے اردگرد بڑے بڑے خوبصورت پھولوں کے چند پودے یا گلدستے رکھیں۔ جن کا عکس پانی پر پڑے اور تمام مکان کے اندر حوض میں اور ان گلدستوں پر نہایت خوشبودار عطریات پانی میں گھول کر چھڑکیں تاکہ تمام مکان فردوس بریں بن جائے۔

اب چند دوستوں کو بلوا کر اس حوض کے اردگرد کرسیاں بچھوا کر بیٹھیں اور مشک کافور کی اکیس ٹکیاں بقدر ایک انچ لمبی اسی قدر چوڑی مربع بنا کر ان پر ذیل کا کلام زعفران سے لکھیں۔ پاک و صاف دوات کسی قدر خوشبودار عرق گلاب میں زعفران حل کر کے نیزہ کو دھو کر قلم بنائیں اور لکھتے ہوئے تصور جما دیں کہ کافور کے جلتے ہی اس کا مؤکل حاضر ہوگا۔ اَلْخبیثاتْ حَمِكْ علجه الرحجم باذْنِ اللّٰهِ تعالٰی ایک ایک کافور کے ٹکڑے پر لکھ کر رکھ لیں اور ایک 12/10 سال کے بچہ کے ہاتھ میں دے کر دیا سلائی سے آگ لگا کر حوض میں ڈالتے جائیں۔

مکان کے کواڑ بند کروا دیں اور صرف روشندان کھلے رہیں۔ پھر خدا کی قدرت کا تماشہ دیکھیں۔ ناظرین کو تنبیہ کر دیں کہ کوئی شخص حوض کے علاوہ دوسری طرف ہرگز نگاہ نہ کرے۔

پہلی ٹکیہ پر پانی میں پھینکتے ہی جس وقت جلنے لگے گی۔ اسی وقت دو شخص نمودار ہوں گے جن کے ہاتھ میں ایک نفیس رومال ریشمی ہوگا اور اس پانی کی تہ پر فرش سا بچھا دیں گے۔ اب کافور کا ٹکڑا ایک علیحدہ پانی کے پیالہ میں جتنا نظر آئے اسی پیالہ میں دوسرا ٹکڑا جلا کر ڈال دیں۔ اتنے میں کئی شخص آ جائیں گے جو تخت و میز کرسیوں سے لدے ہوں گے۔ اس تمام فرش پر وہ شاہی فرنیچر بچھا دیں گے۔ حتیٰ کہ ناظرین کو بجائے حوض آب کے ایک نہایت وسیع شاہی ہال نظر آنے لگے گا اور چار پانچ ٹکیہ جلانے تک بہت سی مخلوق وہاں پر وارد ہو جائے گی۔ تمام وزراء، امراء آ کر کرسیوں پر بیٹھتے جائیں گے۔ جب ساتویں ٹکیہ کو آگ لگائیں گے تو بادشاہ سلامت کی سواری آئے گی۔ ہاتھی گھوڑے نہایت تزک و احتشام کے ساتھ رونق افروز ہوں گے۔ ہر شخص بھول جائے گا کہ ہم تماشہ دیکھ رہے ہیں یا سچ مچ کے شاہی اعوان میں بیٹھے ہیں۔ کافور جلانے والے عامل کو ہوشیار رہنا چاہیے کہ وہ ایک ایک کافور کا ٹکڑا برابر اس بچہ سے آگ لگوا کر حوض میں ڈلواتا رہے۔ لفظوں میں بیان کرنا زیادہ وقت لیتا ہے۔ مگر یہ تمام کارروائی آناً فاناً مکمل ہو جائے گی۔ وہ تمام انسان چھوٹے چھوٹے قد کے گورے رنگ کے ہوں گے۔ ان کے سر پر سنہری بال ہوں گے، اب روشنی کا اعلیٰ سامان ہو جائے گا۔ گویا ہر طرف بجلی کے لیمپ جل رہے ہیں۔ کئی قسم کے کھانے تقسیم ہوں گے اور ہر تماش بین کے پاس کھانا آئے گا جو شخص چاہے کھائے اس وقت برابر اصلی خوراک کا لطف آئے گا۔ بعد ازاں رقص و سرور کی محفل شروع ہوگی غرض کہ کم از کم ایک گھنٹہ اور زیادہ سے زیادہ تین گھنٹے تک یہ کھیل دکھائی دے گا اس میں نہ تو کسی شخص کا کچھ زیاں ہوتا ہے نہ کسی کو کچھ فیض ملتا ہے۔ البتہ جس

نے کچھ کھالیا سو کھالیا۔ اگر وہ کھانا کوئی چھپا کر گرہ باندھ لے تو صبح کو نہایت مکروہ گندگی سی برآمد ہوگی۔

۞۞۞

## حاضرات سلیمان پیغمبرؑ

سب سے پہلے آپ کو ایک قبرستان یا باغیچہ کے اندر جگہ بنانی پڑے گی جہاں دوسرا آدمی آپ کو نہ دیکھ سکے اور پھر وہاں جا کر آپ کو تخت کی شکل کی شکتی بنانی پڑے گی۔ جو کہ حسب ذیل طریقہ پر ہوگا۔ آٹا، دال، چاول، لکڑی، مصالحہ، کستوری، عطر، فروٹ وغیرہ۔

اس کے اوپر رکھیں اور اپنے جسم کو بالکل صاف کر کے عطر وغیرہ لگا کر تیار ہو کر صبح سویرے وہاں پر جا کر یہ کلام پڑھنا شروع کریں۔



**یَا اللّٰہ یا نبیؐ یا علیؑ** تو ہی مدد کر میری **یا کریما یا رحیما** رحم کر سخت دلاں نوں نرم کر۔ حضرت نوں وکیل کر کل پیر میری مدد کرے۔ گنج بخش فیض عالم مظہر نور خدا۔ ناقصاں را پیر کامل کاملاں را راہنما۔ **قل ھو اللّٰہ احد** کے واسطے یا علی آؤ میری مدد کے واسطے۔

اس کلام کے پڑھنے کے لیے 101 دانہ کی تسبیح ہونی چاہیے۔ پڑھتے وقت مکمل یکسوئی و پختہ ارادہ ہونا چاہیے۔ جب یہ تسبیح مکمل ہو جائے تو آٹا، دال، چاول لیتے آنا اور گھر میں آ کر اس کی روٹی پکا کر کسی اندھے یا لنگڑے فقیر کو جا کر دے دیں اور دوسرے دن اسی طرح کریں یہ عمل 40 یوم کریں۔ جب آپ کے چالیس روز پورے ہوں گے تو آپ کو آواز آئے گی پھر آپ ان سے عہد و پیمان لے لینا اور کہنا کہ میں آپ کو کس طرح حاضر کیا کروں جو طریقہ آپ کو وہ بتائیں اس پر عمل کریں جب آپ کو وچن مل جائے تو وہاں سے وہ سب سامان ساتھ لے آئیں اور گھر میں آ کر 4 سیر آٹا، 2 سیر دال، ایک سیر گھی کی روٹی پکا کر کسی غریب کو جا کر کھلائیں۔

اب جب بھی حاضر کرنا ہو تو یہ تمام سامان دینا پڑے گا نہ دے گا تو نقصان اٹھانا پڑے گا۔ اگر سائل کوئی مسئلہ بیان کرے تو سائل کو بھی یہی توشہ و سامان دینا پڑے گا۔ ورنہ سائل نقصان اٹھائے گا۔



۞۞۞

## جامِ جمشید یعنی آئینہ سکندری

آپ ڈبیہ گول جس کا قطر دو انچ کے برابر ہو۔ بازار سے خرید لیں اس میں سنگ مقناطیس ایک جزو، چھڑا لاکھ

ایک جزو، کاجل بقدر ضرورت۔

## طریقہ تیاری

اول مقناطیس کو خوب باریک پیس لیں۔ اس کے بعد چڑ الا کھ لے کر آگ پر گرم کریں۔ لیکن برتن لوہے کا نہ ہو۔ اس میں سنگ مقناطیس ملا دو جب خوب آمیز ہو جائے تو کاجل ملاؤ اور ڈبیہ کے اندر بھر دو۔ ڈبیہ کی سطح برابر کرنے کے لیے کسی چکنی چیز سے دبا دو۔ لیجیے جام جمشید تیار ہو گیا، اس کے ذریعہ تمام حالات معلوم ہو سکتے ہیں۔ بوقت صبح ضروریات سے فارغ ہو کر یکسوئی سے خاموش و پرسکون جگہ/ بیٹھ کر جام جمشید کو دونوں ہاتھوں کی انگلیوں میں پکڑ کر ایک گھنٹہ برابر اس کے مرکز میں دیکھتا رہے اور دل میں یہ خواہش رکھے کہ میری مقناطیسی قوت اس میں داخل ہو کر مادہ روشن ضمیری پیدا کر رہی ہے اور جو اس کو دیکھے روشن ضمیری ہی طاری ہو۔

## ترکیب دریافت حالات

جام جمشید کے دیکھنے کی ترکیب یہ ہے کہ ایک پرسکون جگہ میں جو معطر کر رکھا ہو جام جمشید پر سیاہ جگہ پر چنبیلی کا تیل لگا دیں وقت ضرورت اپنے پارچہ جات کو معطر کر کے کمرہ میں داخل ہو جائیں اور اپنا منہ جنوب کی طرف کریں اور پشت شمال کی طرف کریں۔ تمام خیالات کو یکسو کر کے آلہ مذکور کو کسی دیوار سے یا کسی اور ترکیب سے ایک فٹ کے فاصل پر رکھ کر اس پر ٹکٹکی باندھ کر دیکھتے رہیں اور دل میں یہ خیال کرتے جائیں کہ غائب کا راز مجھ پر کھلے دو چار روز میں یا ایک ہفتہ میں آپ کو عجیب و غریب مناظر نظر آئیں گے۔ جس قدر آپ میں روحانیت ہو گی اتنی ہی جلدی آپ کو نئے نئے نظارے دکھائی دینے لگ جائیں گے۔ جب نظارے نظر آنے لگیں تو جس جگہ کے حالات دیکھنے ہوں اس جگہ کا دھیان کرتے ہی وہاں کی حالت دکھائی دینے لگ جائے گی۔ قوت ارادی کچے اور غیر مستقل مزاج آدمی اس جام جمشید سے فائدہ نہیں اٹھا سکتے۔ اول اول اگر ایک دو دفعہ کامیابی نہ ہو تو کوئی مضائقہ نہیں۔ مستقل مزاج اور ارادے کے پکے آخر کامیاب ہو کر ہی رہتے ہیں۔

## فوائد

دوسرے کے دل کا حال معلوم کرنا، چوری کیے ہوئے مال کا نکلوانا، مردہ و زندہ روحوں سے ملاقات کرنا، امتحان کے پرچے معلوم کرنا، مخفی روزوں کا انکشاف کرنا، گوہر مقصود کو دامن امید سے بھرنا وغیرہ وغیرہ غرض کہ اس کا عامل جو چاہے کر سکتا ہے۔

# حاضرات

## جنت کی سیر اور تمام دنیا کی خبریں خواب میں دکھائی دیں

بعد نماز مغرب یا عشاء مکمل یکسوئی کے ساتھ دو رکعت نماز نفل ادا کریں با نیت خاص اللہ تعالیٰ اور دو رکعت نفل با نیت ارواح محمد مصطفیٰ ﷺ دو رکعت با نیت روح حضرت خواجہ خضر علیہ السلام، دو رکعت نماز نفل با نیت حضرت ادریس علیہ السلام یہ کل آٹھ رکعات ہو گئیں۔ بعدہٗ 21 مرتبہ درودِ ابراہیمی پڑھیں اور ان کا ثواب تمام پیغمبران خدا اور تمام صحابہ کرام اور تمام ارواح مقدسہ و جمیع بنی آدم کو بخش دیں، پھر سجدہ میں دعا کریں۔ یہ عمل کم از کم اکیس دن یا 40 دن کریں۔ انشاء اللہ آپ کو ہر مرنے والے کے بارے میں بتایا اور دکھایا جائے گا۔ جنت کی سیر کرائی جائے گی اور تمام دنیا کی خبریں خواب میں

دکھائی دیں گی۔ آپ اللہ کے ایک مقبول بندے ہو گئے۔ اس طریقے سے آپ پیغمبروں کے غلام ہو گئے۔ یاد رکھیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ نماز مومن کی معراج ہے اور آپ اس نماز ہی کے ذریعے جنت کی سیر اور تمام دنیا کی خبریں دیکھیں گے۔



## حاضرات

### مردہ روحوں کو میز پر بلانا

اس مقناطیسی میز کے ذریعے روحوں کو بلا کر گزشتہ آئندہ اور موجودہ زمانے کے حالات دریافت کیے جاسکتے ہیں۔

### کراماتی میز بنانے کا نسخہ بمعہ ترکیب

دیودار یا چندن کا ایک گول تختہ اس قسم کا تیار کرواؤ کہ جس کی چوڑائی کم از کم آدھا فٹ ہو اگر دیودار یا صندل میسر نہ آئے تو آم یا نیم کی لکڑی استعمال میں لاؤ۔ تختہ ایک ہی ہو اگر ایک نہ لے تو لکڑی سے چسپاں کر دو۔ اس میں لوہے کے کیل ملانے کے لیے استعمال نہ ہوں۔ اس کے درمیان ایک گول ڈنڈا جس کی موٹائی گولائی میں 12 انچ ہو تختہ پر جڑواؤ۔ اس ڈنڈے میں تین پائے اس طرح آویزاں کرواؤ کہ زمین پر ہر ایک پایہ بخوبی آ جائے۔ ڈنڈے کی اونچائی تختے سے 3 گنا ہونی چاہیے۔ جب میز بن کر تیار ہو جائے تب اس میز کے درمیان میں گڑھا کر کے اس میں مندرجہ ذیل اشیاء ڈال دو۔

مقناطیس باریک پیس کر میز پر روغن کریں نیچے اوپر اور ہر دو طرف خوب سوکھ جانے پر میز کو استعمال کریں۔

اشیاء: چمبک پتھر، کرسٹل (بلوری شیشہ)، مور کے پروں کا چاند، چھپکلی کی آنکھ اور دُم، چیتا کا کوئلہ (مکان کا کوئلہ)، گلہری کی دم کے بال، بلی کی آنکھیں، سونا، تانبہ، مردے کی ہڈی، الو کی آنکھیں، خشک گھاس، تیل، گھی، شیشہ، جست، پارہ، مینڈک، سانپ، مچھلی، بکری، مینڈھا کے سینگ، بھیڑ، بکرے کی ہڈی، کاجل وسرمہ۔

### مردہ روح کو میز پر بلانے کی ترکیب

کراماتی میز کے نیچے ایک گلاس پُر از آب کر کے رکھ لو۔ جس کمرہ میں عمل کرنا مطلوب ہو اس کو موم بتی کی روشنی سے منور کرو نیز میز پر ایک عدد زائد موم بتی و ماچس موجود رکھو۔ یہ احتیاطاً موجود رہنی چاہیے۔ مردہ روح کو میز پر بلانے کے لیے پہلے آلہ کرسٹل سے ایک دو دن مشق کر لو۔ اب کراماتی میز پر معمول کے دونوں ہاتھوں کو مسمریزم کے طریق کے مطابق رکھیں۔ آنکھیں ایک دوسرے سے ملی رہیں۔ جس روح کو بلانا مطلوب ہو اس کا تصور یقین کے ساتھ دل میں جما لو۔ ادھر اُدھر خیالات کو منتشر نہیں رکھنا چاہیے۔ تھوڑی ہی دیر میں گلاس کا پانی ہلنے لگے گا۔ اس وقت آئی ہوئی روح میز پر بلاؤ اور اس سے حسب مرضی کام لو۔ یہ بات بھی مشاہدہ میں آئی ہے کہ اعلیٰ ذات کی روح سے بات چیت میں جو جواب ملتے ہیں وہ سو فیصد درست ہوتے ہیں۔ لیکن اس کے برعکس ادنیٰ ذات کی روح سے حاصل کردہ جواب غلط ہوتے ہیں۔



# ہمزاد کا باب

عامل کو چاہیے کہ دو یا تین بجے دوپہر ایک کھلے میدان میں جا کر مشرق کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو جائے پھر اپنے سایہ کی طرف دیکھے۔ عین اپنی گردن کے درمیان اپنی نظر جمائے اور دیکھتا جائے مگر آنکھ نہ جھپکے اس طرح پانچ منٹ تک دیکھتے جاؤ اور دل میں ذیل کا منتر تصور باندھ کر اپنے دل میں پڑھتے رہیں۔ منتر یہ ہے۔

اُوم چھایا شانو سُواہا

خیال رہے کہ منتر بھی پڑھتے رہیں اور تصور بھی رکھیں۔ اس طرح پانچ منٹ کے بعد عامل یکا یک آسمان کی طرف دیکھے عامل کو آسمان میں ایک دھوئیں کی شکل کا ہمزاد روشن دکھائی دے گا۔ اس طرح روزانہ مشق اسی وقت پر متواتر بلا ناغہ 21 یوم تک کریں۔ ہمزاد ہم کلام ہوگا۔

سوال: (ہمزاد) تم کیا چاہتے ہو؟

جواب: (عامل) میں نے آپ کو سلام کرنا ہے اس لیے آپ کو تکلیف دی ہے۔ نہایت نرم لہجہ میں الفاظ استعمال کریں۔ اس کے بعد جو سوال ہمزاد عامل سے کرے۔ اس کا جواب نہایت سنجیدگی و عقلمندی سے دینا چاہیے اور پھر جس طرح جو ترکیب یا حکم کرے اس کے مطابق عمل کرے، کامیابی ہوگی۔

## تسخیر ہمزاد

ایک سیاہ کاغذ لے کر اس پر زرد نشان ایک روپیہ کے برابر بنا لو اور اس کاغذ کو ایک چوکی پر لگا لو اور صبح 10 بجے کے بعد بیٹھ کر اس کو تین گھنٹہ کامل و یکسوئی سے دیکھا کرو۔ تین روز کے بعد تنہا مکان میں اس نشان کو منتقل کر دو۔ جہاں سوائے تمہارے کوئی غیر شخص نہ آسکے۔ پھر ایک نئے چراغ میں ریچھ کی چربی (روغن) بھر کر خوبصورت عورت کے بالوں کی بتی بنا کر اس میں روشن کر دو اور اپنے سامنے رکھ کر یہ پڑھنا شروع کر دو کم از کم ایک گھنٹہ عمل پڑھیں۔

عمل یہ ہے: ''یا ہمزاد تسخیر یا ہمزاد تسخیر''

چودہ روز کے بعد تمہیں اس چراغ کی لو سے ایک سایہ پیدا ہوتا معلوم ہوگا حتیٰ کہ وہ سایہ 40 یوم کے اندر انسانی شکل اختیار کرنی شروع کر دے گا اور ٹھیک اختتام عمل کے روز وہ سایہ تمہاری شکل بن کر تمہارے سامنے آئے گا۔ جس روز عمل شروع کرو اس روز ایک بڑا قد آدم شیشہ کا اپنے برابر رکھو اور اس کے ساتھ تھوڑا سا موم بھی رکھو۔ جس وقت وہ سایہ تمہاری شکل میں تمہارے پاس آئے گا تو آتے ہی تم سے سوال کرے گا کہ میرے ہم شکل خاک کی پتلے تو نے مجھے کیوں تکلیف دی ہے بیان کر۔ اس وقت تمہیں لازم ہے کہ اسے کہو کہ میں تیرا عاشق ہوں اور تمہیں چاہتا کہ میرا معشوق

مجھ سے جدا رہے، چونکہ تو بے وفا ہے، مجھ سے جدا ہے اس لیے اس پاک اسم کے ذریعے میں نے تجھے بلایا ہے کہ میں ہمیشہ تجھے اپنے پاس رکھوں۔ یہ سوال سن کر وہ جواب دے گا کہ اگر تجھے عشق کرنا ہی ہے تو کسی اپنے ہم جنس حسین عورت سے کر، مجھ سے عشق کر کے کیا پائے گا تو خاکی میں آتشی، تیرا میرا نباہ مشکل ہے۔ ہاں تو کہے تو میں ایسی صورت پیدا کر دوں جس کو دیکھ کر تو میرے عشق سے ہاتھ اٹھالے اور اس کی محبت میں مبہوت ہو جائے۔ اس کا جواب تمہیں یہ دینا چاہیے کہ میں تیرے سوا کسی کا عاشق نہیں۔ اگر تو مجھے اپنے عوض میں حور بھی دے تو مجھے منظور نہیں۔ میرا عشق صادق ہے، اس لیے ناممکن ہے کہ وہ کسی اور طرف میرا خیال بدل سکے تو تکرار نہ کر، میری آغوش میں آ، مجھے اپنی دوری سے نہ ستا۔ وہ جواب دے گا، اے خاکی تصویر اپنے ارادے سے باز آ، اگر میرے کہنے کے مطابق عمل کرے تو سب کچھ پائے گا ورنہ پچھتائے گا۔ تم جواب دو ہرگز نہ آؤں گا، تیرے عشق سے ہاتھ نہ اٹھاؤں گا، اگر تمام جہاں کی بادشاہی ملے، تب بھی تیرے عشق کے مقابلہ میں، میں اس پر بھی خیال نہ کروں گا۔ اس کے بعد پھر مذکورہ اسم پڑھو۔ سایہ کہے گا، دیکھ ظالم مجھے نہ ستا، باز آ۔ تم کہو یہ میرا آغوش وا ہے، جلدی آ، سایہ اچھا اے میرے چاہنے والے تو نہیں مانتا تو لے میں تیری آغوش میں آنے کو تیار ہوں۔ یہ کہہ کر سایہ تمہاری طرف جھکے گا۔ تم اس کی گردن اپنے داہنے ہاتھ سے پکڑ کر اس شیشے میں داخل کر دو۔ وہ ہر چند شور مچائے گا کہ ارے ظالم یہ کیا کرتا ہے، معشوق کی جان لیتا ہے، ارے میں مرا جاتا ہوں۔ مگر تم ایک خیال نہ کرنا، فوراً اس کو شیشہ میں بند کر دینا، وہ زور دار ہاتھ پاؤں نہ مارے گا، شیشے میں اتر تا جائے گا، البتہ منہ سے بہت شور مچائے گا۔ جب وہ دھواں بن کر اس شیشے میں داخل ہو جائے اس وقت اس شیشے کو منہ موم سے بند کر دو۔ مگر یہ خیال رہے کہ منہ اس طریقے کا سے بند کیا جائے کہ مطلق ہوا نہ نکل سکے ورنہ وہ تمہارے قبضہ سے نکل کر تم کو بہت ستائے گا۔ پھر قابو میں نہ آئے گا۔ تعجب نہیں، جان کا نقصان ہو، ہوشیاری لازم ہے۔ بعدۂ اس شیشے کو کسی محفوظ مقام پر دفن کر دو تا کہ کوئی شخص اس کو نکال نہ سکے یا کسی صدمہ سے ٹوٹ نہ جائے۔ پس وہ پھر ہر وقت تمہارے قبضہ میں اور تمہارا تابعدار رہے گا جو حکم دو گے پس و پیش اس کی تعمیل کرے گا۔



## تسخیر ہمزاد

ہر مہینے کے شروع شنبہ یا یک شنبہ سے اس طرح عمل کرو۔ ایک بوتل شراب کی بائیں بغل میں دباؤ۔ اس طرح کہ اس کا منہ آگے کی طرف رہے اور آفتاب نکلنے کے بعد جبکہ تمہارے سر کا سایہ تمہارے اتنے قریب ہو جس کے دیکھنے میں کچھ تکلیف نہ ہو۔ کسی ایسے میدان میں جہاں تمہاری یکسوئی اور خلوت میں بظاہر کوئی سامان خلل انداز نہ ہو۔ کھڑے ہو تنہائی کے ساتھ اس امر کا بھی خیال رہے کہ تمہارے سامنے تمہاری پشت مشرق کی طرف ہو، قریباً بیس پچیس قدم کے فاصلے پر ایک بلند پیپل کا درخت بھی ہو۔ اس کے بعد تم طبیعت کو خوب مضبوط اور قوی کر کے اپنی گردن کے سایہ میں اس مقام پر ٹکٹکی لگاؤ جہاں کہ دو شریانی رگیں ہمیشہ اچھلتی ہوئی معلوم ہوتی ہیں۔ جب تم اپنی نظر مقام مذکور پر اچھی طرح جما

چکو اور اپنے دل میں مطمئن ہو لو کہ اب یہاں سے دوسری طرف ہرگز نہ دیکھیں گے تب جملہ "ضمہ ذات الشیاطین" کو برابر ایک گھنٹہ تک پڑھو۔ جب ایک گھنٹہ تمہارے حسب دلخواہ تمام ہو جائے تو تم نظر اٹھا کر اس درخت پر دیکھو جو تمہارے سامنے ہے اور قوت ارادی اچھی ہے تو تم کو ضرور اول دن یک بے ڈول سایہ پیپل کی چوٹی پر نظر آئے گا جو روز بروز تمہاری ہمشکل ہوتی ہوئی معلوم ہوگی۔ چالیسویں روز ہم شکل پیپل سے اتر کر تمہارے سامنے آئے گی اس وقت تم کو چاہیے کہ دائیں ہاتھ سے شراب کا ڈھکنا کھول کر بائیں ہاتھ سے بوتل اس کے منہ کو لگا دو اور تمام شراب اس کو پلا دو۔ بس اب وہ ہمیشہ تمہارے پاس با اطاعت حاضر رہے گا اور ہر کام بخوشی کرے گا۔



## تسخیر ہمزاد سات یوم

اس ترکیب سے عامل صرف شنبہ سے شنبہ یعنی سات ہی روز میں اپنے ہمزاد کو قابو کر لیتا ہے اور اس کو کسی قسم کی محنت ومشقت کا بھی چنداں متحمل نہیں ہونا پڑتا۔ وہ ترکیب یہ ہے شنبہ (ہفتہ) کے روز چکنی مٹی سے چالیس گولیاں جن کا قطر قریباً نصف انچ ہو بناؤ۔ یہ گولیاں ایسے وقت بنی چاہئیں کہ آٹھ بجے رات تک بالکل خشک ہو جائیں۔ جب رات بقدر اپنے دسویں حصے کے گزر جائے اور تمام کاروبار سے فرصت ہو جائے تو اپنے پیچھے بیٹھے تیل کا چراغ رکھ کر کسی ایسے مقام پر بیٹھو جہاں تم کو بلا کسی رکاوٹ اور مانع کے سات سونے کا پکا بھروسہ ہو اور اطمینان ہو جب تم اس طرح بیٹھ چکو تو ہر ایک گولی پر اسم یا اَوْ اَجِیْلُھَا ستر ستر بار پڑھ کر دم کرتے رہو اور چراغ جلا کر اپنی نظر سایہ پر گردن کی جگہ جمائے رکھو۔ جب اس سے فارغ ہو جاؤ تب اسی جگہ سو جاؤ اور ہرگز کسی سے بات چیت مت کرو۔ صبح سویرے اٹھ کر ان تمام گولیوں کو کوئی خاص کنواں مقرر کر کے اس میں ڈال دو۔ کنوئیں پر جانا اور گولیوں کا ڈالنا ایسا وقت ہو کہ سب سے پہلے اس پر جانے والے یقیناً تم ہو۔

### ہدایت

کنوئیں تک جانے اور وہاں سے لوٹ کر اپنے خواب گاہ تک آنے میں کسی سے ہرگز کلام نہ ہو۔ جو کو راچراغ اول روز روشن کرنے کا اتفاق ہو، ختم عمل تک اس کو جلاتے رہو اور اس کی حفاظت کرو۔ اثنائے مشغل میں اگر خوف اور ڈراؤنی صورتیں نظر آئیں تو کچھ خوف نہ کرو۔

### تنبیہ

اس کے عامل کو ایک ہفتہ نجس حالت میں رہنا ضروری ہے یعنی ناپاکی صاف نہ کرے، آبدست نہ لے۔ ساتویں دن ہمزاد حاضر ہوگا اور بلانے کی وجہ پوچھے گا اس وقت تم کو چاہیے کہ جب تم اپنا پورا وظیفہ ختم نہ کر لو اس کو جواب نہ دو۔ جب عمل کمل ہو جائے تو تحکمانہ لہجہ میں کہو کہ آج سے تم کو چاہیے کہ ہمیشہ ہمارے روبرو حاضر رہو اور زندگی بھر ہماری اطاعت اور خدمت گزاری کرو۔ اس کے بعد وہ ہمیشہ تمہارے ساتھ رہے گا اور تمہارے تمام کام کرے گا۔



## تسخیر ہمزاد کا آسان عمل

ایک بہت ہی آسان اور عجیب وغریب و آزمودہ عمل تحریر کیا جاتا ہے۔ روزانہ کوئی ایک وقت مقرر کر کے عامل لوٹا لے کر جنگل یا کسی ویرانے میں جائے اور آڑ میں بیٹھ کر قضائے حاجت کرے اور آبدست کرتے وقت کچھ پانی لوٹے میں چھوڑ دے۔ پر اس پانی کو کیکر کے درخت کی جڑ میں ڈال دے اور پانی ڈالتے وقت اس طرح سلام کرے جیسے ہمزاد نظر آ رہا ہے اور سلام کے بعد کہے "اے ہمزاد کبھی ہمارے کام آ" ایک ماہ کے بعد اسی درخت سے ایک شخص اتر کر عامل کی اطاعت کا وعدہ کرے گا۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔



## تسخیر ہمزاد

ایک کمرہ عمل کے لیے منتخب کر و اس کے فرش پر نیلی چادر بچھا دو اور اس کی دیواروں پر نیلا رنگ کروا دو اور چھت پر نیلے رنگ کا کاغذ یا کپڑا لگا دو۔ کھڑکیوں اور دروازوں پر بھی ہلکے نیلے رنگ کے جسے آسمانی کہتے ہیں پردے لٹکا دو۔ مٹی کے کورے چراغ میں چنبلی کا تیل ڈال کر روشن کر وا دو اور چراغ کو اپنی پشت پر رکھو اور اپنی نظریں اپنے سائے کی گردن پر جمائے رکھو اور خیال رکھو کہ بس ہمزاد بہت جلد حاضر ہونے والا ہے۔ لگاتار ایک گھنٹے تک اپنے سائے پر نظریں جمانے کے بعد دو منٹ تک چھت کی طرف دیکھو۔ ایک ہفتے کے بعد دوران عمل کمرے سے باہر آ کر ایک منٹ تک آسمان کی طرف دیکھو۔ پھر اپنے کمرے میں آ جایا کرو۔ اگر دودھ، گھی اور دہی پر قناعت کرو گے تو ایک ماہ کے اندر اندر ہمزاد کمرے میں حاضر ہو کر تمہارے تابع ہو گا۔



## تسخیر ہمزاد

قرآن حکیم کی مندرجہ ذیل آیت کو گیارہ دن تک بعد نماز عشاء مکمل تنہائی میں پڑھنا ہے۔ عامل کو چاہیے کہ اپنے نام کے اعداد نکالے اور اس میں 786 کا اضافہ کرے جو تعداد آئے اس تعداد کے مطابق آیت شریفہ کی تلاوت کرے۔ انشاء اللہ گیارہویں دن ہمزاد حاضر ہو کر تابع ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے:

فَسُبْحٰنَ الَّذِی بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ



## تسخیر ہمزاد گیارہ یوم

یہ عمل گیارہ یوم کا ہے اس عمل کو نوچندی جمعرات سے شروع کریں اور روزانہ عمل سے پہلے آیت الکرسی ۱۱

مرتبہ چاروں قل تین تین مرتبہ پڑھ کر اپنا حصار کر لیں۔ زمین پر بیٹھ کر عمل کریں اور عمل کے دوران اپنی آنکھوں کو بند رکھیں۔ عمل کی تعداد ایک سو گیارہ ہے۔

عمل کی عبارت یہ ہے:

**اَسْئَلُكَ كَشْفَ حِجَابَ الغَيْب مَا فِيهِ حَتّٰى اَشَاهِدَا الرُّوحُ البَاقِيَ اَهَ اَهَ اَهَ اَتٌ يَا حَيٌّ يَا قَيُّومُ يَا نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا اَبَيْنَهُمَا رَبُّ العَرشِ العَظِيْمِ اَنْ تُصَلِّی وَ تُسَلِّمَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَن تكشف لِي عَنْ اسرارِ اسمائِك وَ اَن تَسَخَّرلِي هَمزَاد بَا اِطَاعَتِهِ وَ قَلْبِي لَكِ بِالعَبَادةِ وَ اَن تَرزُقُنِي اَنوارِ هِدَايَتِكُ و مَعرِفَةِ اِسرارِ ك حَتّٰى اَكُونَ بِتَهْجاً بباهر مَا يَظهَرُ مِن لُطفِكَ يَا لَطِيْفُ اَلطفُ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِين۔**

انشاء اللہ گیارہویں دن ہمزاد حاضر ہو کر ہم کلام ہوگا۔ حسب قاعدہ اس سے قول وقرار کریں۔



## تسخیر ہمزاد گیارہ یوم

یہ عمل گیارہ دن کا ہے۔ عمل کے دوران مکمل تنہائی اختیار کریں۔ کسی سے ملاقات نہ کریں۔ مکمل پرہیز کریں۔ عمل بالکل الگ تھلگ مکان میں کریں۔ شروع کے سات دن تک روزہ رکھیں۔ سحر و افطار میں بہت معمولی غذا استعمال کریں۔ عمل کے دوران اگربتی سلگائیں۔ یہ عمل سیاہ لباس ہی میں کامیابی سے ہمکنار ہوتا ہے۔ اس لیے اس عمل کے لیے سیاہ لباس سلوا لیں۔ رات کو عمل کے وقت اس لباس کو پہن لیں۔ بصورت قعدہ بیٹھ کر عمل شروع کریں۔ عمل کو ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ عمل کے بعد اسی مکان کے صحن میں لیٹ جائیں۔ اگر سردی کا زمانہ ہو تو اسی کمرے میں لیٹ جائیں۔ آخری دن سیاہ لباس میں ہمزاد حاضر ہو کر ہمکلام ہوگا اور تابع ہوگا۔ عمل کی عبارت یہ ہے۔

**يَا هَمزادًا۔ هَمَواقًا يَا همزادًا هَمهُوقًا۔ يَا هَمزَادًا هَقهُوقًا۔ يَا همزادًا هَمهُوقًا۔ يَا هَمزَادًا قَفمُوقًا۔ يَا هَمزادًا قَمهُوقًا سريعاً سريعاً سريعاً۔**



## تسخیر ہمزاد

**لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّي كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ**

رات کو تقریباً 12/11 بجے کے درمیان اٹھیں، باوضو ہو کر چنبیلی کے تیل کا چراغ جلائیں اور اپنی پشت کی طرف رکھیں اور پانی نگاہ اپنے سایہ پر گردن ... مقام پر رکھیں اور آیت مبارکہ کو 786 مرتبہ پڑھیں۔ درود شریف یا حصار کی

کوئی ضرورت نہیں۔ اگر پڑھو گے تو ہمزاد حاضر ہوگا۔

عمل کی میعاد 40/21 یوم ہے۔ عمل علیحدہ کمرہ میں پڑھیں، جہاں پر یکسوئی ہو کمرہ میں چوہے وغیرہ نہ ہوں۔ اگر ہوں تو پہلے ان کو ختم کر دیں۔ اگر ہمت ہو تو روزہ رکھیں عورت کے ساتھ مباشرت نہ کریں۔ عورت کے ہاتھ کا پکا ہوا کھانا نہ کھائیں۔ گوشت، مچھلی، انڈہ سے پرہیز کریں۔ جلالی و جمالی پرہیز کریں۔ چند یوم میں ہمزاد حاضر ہو کر اطاعت کرے گا اور ہر جائز و مشکل کام کرے گا۔



## تسخیر ہمزاد آٹھ یوم

عامل اس چاندرات کا انتظار کرے۔ جو یکشنبہ کو واقع ہو۔ اپنے عمل کے لیے ایک سنسان مقام پہلے سے منتخب کر رکھے۔ وہاں گوبر سے لیپ دے اور شب کو تیسری ساعت میں اپنے کپڑے اتار کر بالکل برہنہ ہو جائے اور سیندور کے ٹیکے بھی بدن پر لگا لے اور اپنے چاروں طرف سرسوں کے تیل کے چراغ روشن کر کے بیٹھے۔ عامل تھوڑی دیر بعد اٹھے اور مندرجہ ذیل منتر پڑھتے ہوئے ہر چراغ کی بتی کے منہ میں کافور کا سفوف ڈالے۔ منتر یہ ہے:

"دیا النگ ٹیگوانگ سُہائے۔ اَنگ ڈھنگ مَن پائے چھا نُو چلَت بھَرٹ سنگ آئے۔ جیت چھائے مرت جائے۔ میری شکست گرد کے بھگت۔"



کافور ڈالتے وقت کوئی چراغ جسم کے کسی حصے سے مس نہ ہونا چاہیے۔ دل میں ہمزاد کی تسخیر کا یقین کامل ہونا چاہیے۔ ذہن میں خود اپنی ہی شکل ہونی چاہیے۔ سب سے پہلی ہی بتی گل ہو جانے پر عمل ترک کر دے۔ اس طرح آٹھ رات تک یہ عمل کرتا رہے۔ جس شب کو ہمزاد سامنے آئے روزانہ کا جمع شدہ تیل اسے پینے کے لیے دے دے۔ پھر جب وہ ہم کلام ہو تو اس سے عہد و پیمان کرے۔ عامل روزانہ چراغوں کا تیل بدلتا رہے اور استعمال شدہ تیل ایک جگہ جمع کرتا رہے۔



## تسخیر ہمزاد

عامل ایک بغیر سلا کپڑا بدن پر لپیٹے اور قبلہ رو ہو کر دھوپ میں کھڑا رہے اور 441 بار "ہرنی یار آئے ایمول آتما" پڑھے۔ نظر اپنے سایہ پر جمائے رکھے اور دل میں یہ خیال رہے کہ میرا ہمزاد بس ابھی آ کر خود کو میری سپردگی میں دینے والا ہے۔ نظر تھک جانے پر چند منٹ اوپر آسمان کی طرف دیکھنے لگے۔ اس کے بعد پھر نگاہ اپنے سائے کی گردن پر واپس لے آئے اور وہی عمل پھر 441 مرتبہ پڑھے۔ اس طرح سات مرتبہ کرے۔ اکتالیسویں دن کامیابی ہوتی ہے۔ ہمزاد اس سے قبل ایک سایہ کی شکل میں نظر آئے گا۔ جو بتدریج عمل کے ساتھ ساتھ مشکل ہوتا چلا جائے گا۔ جب ہمزاد ہم کلام ہو اس کا عامل جواب دے اور عمل بھی ترک کر دے۔ توجہ ہٹانے والی دوسری باتوں پر ہرگز دھیان نہ دے۔ ہمزاد سے پہلی ہی گفتگو میں معاہدے کی تکمیل کرے اور اس سے حاضر ہونے کی ترکیب معلوم کرے۔

## تسخیر ہمزاد

سورہ فرقان پارہ نمبر 19 آیت نمبر 44 پڑھیں۔

**اَلَمْ تَرَ كَيْفَ مُدَّضِلَ وَلَوْشَاءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنَاثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ وَ لَيْلاً ثُمَّ قَبَضْهُ اِلَيْهَا قَبْضًا يَّسِيْرًا۔**

ترجمہ: کیانہیں دیکھا تو نے طرف رب کے اپنے کہ کیونکہ سایہ کو پھیلایا ہے اور اگر چاہتا البتہ کر دیتا اس کو تھما ہوا اور پھر کیا ہم نے سورج کو اوپر اس کے نشانی پھر کسے کھینچ لیا۔ ہم نے اس کو اپنی طرف آہستہ آہستہ۔''

اس عمل کو روزانہ 3165 مرتبہ پڑھے۔ قمر درعقرب میں شروع کرے اور ایک وقت مقرر کر کے روزانہ پڑھتا رہے۔ عمل 41 یوم کا ہے۔ پاک وصاف روئی لائیں اور مندرجہ ذیل فتیلہ کے اوپر روئی لپیٹیں اور چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر پس پشت جلائیں اور سایہ کی گردن پر نظر رکھ کر عمل پڑھنا شروع کریں۔ 41 روز بعد ہمزاد حاضر ہوگا۔ فتیلہ یہ ہے:

**جمهردت جمها رات يا ابليس الاسماء والارض والنار والسقر الٰى يور القِيٰمَةُ اُحْضُرُوا اُحْضُرُو يا همزاد بِحُرمَتِ آريا كريا عدى نوس جوگى الوحا الوحا الوحا ططحى ططحى ططحى۔**



## تسخیر ہمزاد

سورہ لیٰسین کو والفتح فی الصور سے مُحضَرُونo تک یاد کر لیں روزانہ ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ پانی میں کھڑا ہو کر پڑھے۔

دن کے وقت پڑھے اور اپنا سایہ پانی میں نظر آتا ہو، سایہ پر نظر کر کے 41 یوم تک پڑھے۔ ہر سو بار پڑھنے کے بعد اَللّٰهُمَّ اِنَّا اَعْظم فَاِنَّهٗ يَذِلُّ يَقَاهِرُ وَالْاٰيَاتِ اَنصُرنَا یا قوم ہمزاد پڑھے۔



## تسخیر ہمزاد

**قُلْ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَ اَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنَ**

اس عمل کو تین سو اکہتر (371) مرتبہ روزانہ رات کو اپنے سایہ پر نظر جما کر پڑھے۔ خواہ بیٹھ کر پڑھیں یا کھڑے ہو کر اپنی پشت کے پیچھے سرسوں کے تیل کا چراغ جلائیں۔ 41 یوم تک عمل کریں اور ہمزاد کی تمام آسان شرائط کے مطابق عمل پیرا ہوں۔



## تسخیر ہمزاد

سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ

عروج ماہ نوچندی پیر یا نوچندی جمعرات با پرہیز رات کو تقریباً گیارہ بجے باوضو چنبیلی کے تیل کا نیا چراغ جلائیں اور اپنی پشت کی طرف رکھیں اور اپنی نگاہ اپنے سایہ پر گردن کے مقام پر رکھیں اور مندرجہ بالا آیت مبارکہ کو گیارہ سو بار (1100) پڑھیں۔عمل کی میعاد 21 یوم ہے۔اگر خدانخواستہ 21 یوم میں حاضر نہ ہو تو 40 یوم کریں۔

ہمزاد ہر صورت حاضر ہوگا اور ہر کام بخوشی کرے گا۔علیحدہ کمرہ میں پڑھیں، جہاں یکسوئی ہو۔عورت کے ساتھ مباشرت نہ کریں۔حیض والی عورت کا کھانا نہ کھائیں۔گوشت، مچھلی، انڈہ سے پرہیز کریں۔(آزمودہ است) اجازت لینا لازمی ہے۔

نوٹ: واضح رہے عمل پڑھنے کے بعد چارپائی پر ہرگز نہ سوئیں بلکہ زمین پر چادر یا رضائی بچھا کر سوئیں۔اگر چارپائی پر سوئے گا تو ہمزاد مار دے گا۔تاکید ہے۔



## تسخیر ہمزاد بدری

تسخیر ہمزاد میں زیادہ کام تصور کا ہے۔پڑھنے کے لیے کوئی عبارت یا الفاظ محض عقائد کی بنا پر ہیں۔مجھے اس سے انکار نہیں کہ حرف میں اثر ہے مگر "تسخیر ہمزاد میں حروف سے زیادہ اثر تصور کا یعنی تسخیر ہمزاد کا ہے۔"

"ہندو مہاتما (عاملین) تسخیر ہمزاد کے لیے کوئی منتر تجویز نہیں کرتے بلکہ صرف خیال ہی سے تسخیر ہمزاد کی تعلیم دیتے ہیں۔" پہلے مکان میں ایک کوٹھڑی تجویز کریں جو بالکل علیحدہ ہو اور اس میں مغرب کی طرف دیوار ہو۔اس مغربی دیوار کو گہری قلعی سے صاف وشفاف کرلیں۔کسی مہینہ کی تیرہ تاریخ کی شب ایک چراغ میں روغن کنجد (تلوں کا تیل) بھر کر روشن کر کے اپنی پشت پر اس طریقہ سے رکھیں کہ آپ کا سایہ بالکل آنکھوں کے مقابل ہو نہ جھکنا پڑے نہ سر اٹھانا پڑے۔اب چوکڑی مار کر بیٹھیں۔یہ عمل رات کے گیارہ بجے شروع کریں اور اپنی گردن پر نظر جمالیں۔اسی طرح جب نظر تھک جایا کرے تو اوپر کو دیکھتے ہوئے پلک مار کر نگاہ کو نیچی کرلیں۔ایک گھنٹہ تک اس عمل کو کریں۔آپ دیکھیں گے کہ ایک ہفتہ کی مشق میں وہ سایہ متحرک ہونا شروع ہوگا اور روزانہ اس میں حرکت زیادہ ہوتی جائے گی۔یہاں تک کہ اکیس دن میں وہ سایہ مجسم ہو کر آپ کے سامنے آ جائے گا۔جس وقت ہمزاد آپ کے سامنے آئے تو وہی چراغ جس میں تیل بھرا ہے اسی وقت جس قدر بھی باقی ہو اس کے سامنے کر دیں۔

ہمزاد تیل پی جائے گا اور آپ کے تابع ہو جائے گا۔اپنے دل کو مضبوط رکھیں اگر بعض عجائبات یا حرکات سامنے آئیں تو اس سے مطلق خوف نہ کریں۔کیونکہ حقیقت میں وہ کوئی شے نہیں نہ اس سے کسی نقصان کا خطرہ ہے۔اگر خیال پختہ ہے تو ایک ہی ہفتہ میں سایہ میں حرکت پیدا ہوگی ورنہ پندرہ یوم تک ضرور حرکت ہوگی۔جس جگہ عمل کریں اس

جگہ عمل پڑھنے کے وقت کوئی دوسرا نہ ہو۔ چراغ خوب بڑا ہو۔ جس میں بہت سا تیل آ جائے۔ اسے روزانہ تیل سے بھر لیا کریں۔ جب عمل ختم ہو تو اس چراغ کو بجھا کر رکھ دیں۔ ایک ہی چراغ آخر عمل تک کارآمد رہے گا۔ کسی قسم کا اس عمل میں پرہیز نہیں بس اپنا تصور مضبوط و تیز کرتے جائیں کہ یہ مجسم ہو کر میرے سامنے کھڑا ہے۔ (آزمودہ است)



## تسخیر ہمزاد بلوری

یہ عمل نہایت ہی بے ضرر اور سہل الحصول ہے اور ایک قد آدم آئینہ لے کر اس کو دیوار کے ساتھ لگاؤ، خود سامنے کھڑے ہو کر اس میں اپنی شکل کو بغور دیکھنا شروع کریں۔ پندرہ منٹ تک اپنے ایک ایک عضو اور چہرے کے خد و خال کو خوب غور سے دیکھتے رہیں۔ پھر آنکھیں بند کر لو اور سامنے بچھی ہوئی چارپائی پر چت لیٹ کر اپنے جسم کے تمام اعضاء کو اس طرح ڈھیلا چھوڑ دیں کہ گویا ساری جان آپ کے جسم سے نکل کر دماغ میں آ گئی ہے۔ اس حالت میں کوئی دوسرا خیال آنے نہ پائے۔ بذریعہ تصور آنکھوں کے سامنے آئینہ میں دیکھتے ہوئے اپنے عکس کو قائم کرنے کی مشق کریں۔ سوچو کہ گویا سچ مچ آپ کا ہمزاد مجسم شکل میں ہاتھ باندھے روبرو کھڑا ہے اور حلقہ غلامی میں رہنے کی التجا کر رہا ہے۔ وہی آنکھیں ہیں، وہی پیشانی، وضع قطع، لباس سب کچھ ویسے کا ویسا۔ برابر ایک گھنٹہ تک اس تصور میں محو رہیں اور یہی عمل شام کو بھی کریں۔ چند روز کے عمل سے خیال و تصور میں اس قدر پختگی آ جائے گی کہ بغیر آئینہ دیکھے جب چاہیں گے ہمزاد کی شکل سامنے لے آیا کریں گے۔ رفتہ رفتہ اٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے ہر وقت ہمزاد کی تصویر آپ کی آنکھوں کے سامنے رہنے لگے گی۔ اس عمل سے ہمزاد اکیس یوم کے بعد انسانی جامہ پہن کر سامنے آئے گا اور ہم کلام ہو گا اس سے شرائط طے کر لیں۔



## تسخیر ہمزاد ایک یوم

ایک کمسن لڑکا/لڑکی جس کی عمر 12/10 سال ہو جب وہ فوت ہو جائے تو اس کے کانوں کی روئی لے کر اس پر 21 مرتبہ سورہ جن بغیر بسم اللہ پڑھ کر دم کرے اور بتی بنائیں اور نیا چراغ لے کر سرسوں کا تیل ڈال کر رات کو عشاء کے بعد کسی قبر پر چراغ روشن کرے اور 313 مرتبہ آیت الکرسی بغیر بسم اللہ کے پڑھے۔ اس قبر کا ہمزاد حاضر ہوگا۔ قبر پر پڑھائی کرنے سے قبل دو عدد میٹھی روٹی گڑ ملا کر پکا کر قبرستان میں لے جائیں۔ ہمزاد روٹی مانگے گا۔ روٹی دے دو، پھر دوسری روٹی مانگے گا، شرائط کرنے پر دوسری روٹی دیں۔ وہ اپنی نشانی دے گا یا تو بال دے گا یا پھر کوئی اور دوسری چیز۔ اگر بال دے تو اس کو گرہ پہنچا دو تو وہ حاضر ہو گا، ہر کام کرے گا۔ (آزمودہ است)





## تسخیر ہمزاد

عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء ایک وقت مقرر کر کے روزانہ ایک ہزار پچیس مرتبہ مندرجہ ذیل عمل 40 یوم پڑھے۔ ہمزاد تابع ہوگا اور ہر جائز کام کرے گا۔ عمل شروع کرنے سے پہلے نئے چراغ میں تلوں کا تیل ڈال کر چراغ روشن کریں اور اپنی پشت کے پیچھے جلائیں اور اپنی گردن ( کنٹھ ) پر نظر جما کر عمل پڑھیں۔ عمل یہ ہے:

قَالَ قَائِلٌ مِّنَ اللّٰہِ تَعالٰی قَالَ اِنِّی۔

پرہیز: انڈہ، گوشت، مچھلی، پیاز، لہسن و عورت سے مباشرت وغیرہ



## فرشتوں سے ہم کلامی

عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد از نماز عشاء نہا دھو کر کپڑوں پر عطر لگا کر ایک ہزار مرتبہ درودِ ابراہیمؑ اور گیارہ سو مرتبہ "یَا بَاطِنُ" پڑھ کر مراقبہ کریں۔ یہ اسم پڑھنے والے بندے کا دل اللہ کی محبت میں سرشار ہو جاتا ہے اور اس کے دل میں روشنیوں کا اس قدر ہجوم ہو جاتا ہے کہ اس کے اوپر باطنی اسرار منکشف ہونے لگتے ہیں اور باطنی نگاہ بھی کھل جاتی ہے۔ مراقبہ میں کامیابی کے بعد جب اس کی باطنی نظر کھلتی ہے تو وہ فرشتوں سے ہم کلام ہونے لگتا ہے اور غیب کی دنیا میں موجود اللہ کی مخلوق ایسے بندہ کی زیارت کرنا اپنے لیے سعادت سمجھتی ہے۔ اس عمل میں دنوں کی کوئی قید نہیں۔ جب تک مراقبہ میں کامیابی نہیں ہوتی اور باطنی نگاہ نہیں کھلتی۔ اس وقت تک برابر باقاعدگی سے عمل پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔



# خزینہ ودفینہ معلوم کرنے ونکالنے کا باب

## دفینہ نظر آنا

1- کوے کی زبان اور ہدہد کا دل ساعت پکھ پخھتر (پوشیہ) میں سایہ میں خشک کر کے پیس لو اور شہد میں ملا کر آنکھوں میں لگاؤ تو زمین کے اندر کے خزانے فوراً نظر آنے لگیں گے۔

2- اگر حرف "ز" کو ستر مرتبہ سفید کاغذ پر لکھ کر سفید مرغ کی گردن میں تعویذ بنا کر لٹکا دیں تو مرغ وہاں جا کر بیٹھ جائے گا، جہاں دفینہ ہوگا۔

3- اگر حرف "ز" کو ستر مرتبہ لکھ کر گدھے کے کان میں رکھ دیں، پھر وہاں سے نکال کر کسی قلعی شدہ برتن میں رکھ دیں۔ پھر اس پر اتنا نمک ڈالیں کہ وہ چھپ جائے۔ پھر اس برتن کو سرہانے رکھ کر سو جائیں تو خواب میں اسرار "دفینہ" سے باخبر ہو جائے گا۔ (آزمودہ است)

4- شروع چاند اتوار کے دن بیخ درخت اگست کی لائے۔ پھر اس کو عرق انکول میں گھس کر دونوں آنکھوں میں لگائے اور جنگل یا ویرانے میں جا کر دیکھے جس جگہ دفینہ ہوگا، انشاءاللہ نظر آئے گا۔ لاجواب عمل ہے اور قابل قدر تحفہ۔

5- اتوار کے روز زوال آفتاب کے وقت ایک سفید کاغذ پر سورہ بنی اسرائیل (سپارہ نمبر 15) پندرہواں پورا رکوع لکھ کر سفید مرغ کے پاؤں باندھ دیں، جہاں دفینہ گڑا ہوگا، وہاں وہ پنجوں سے زمین کریدے گا، مرغ سفید رنگ کا ہو اور کلغی والا ہو۔

6- سورہ وَالعَصرِ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِی خُسرٍ ایک سفید مرغ کلغی والا اس کے پاؤں میں معہ اس نقش کے باندھ دو اور جائے مشتبہ پر مرغ کو چھوڑ دو۔ جس جگہ دفینہ ہوگا، مرغ وہیں جا کر اذان دے گا۔ کھدواؤ قسمت میں ہوگا تو مل جائے گا، مگر مرغ کو اس کے بعد فوراً کھا لینا چاہیے اسے زندہ نہیں رہنا چاہیے ورنہ اندیشہ خرابی جان ہے۔ نقش یہ ہے:

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۹۱ | ۴۸۴ | ۴۹۳ |
| ۴۹۲ | ۴۹۰ | ۴۸۸ |
| ۴۸۷ | ۴۹۴ | ۴۸۹ |

-7 اپنا نام معہ والدہ کے اعداد لفظ "یاطبعہا" کے اعداد شامل کر کے نقش مربع بنا کر سفید رنگ کے مرغ کی گردن میں تعویذ بنا کر باندھ کر اس لفظ کو "یاطبعہا" 468 مرتبہ پڑھ کر مرغ پر دم کر کے اسے جہاں دفینہ کا گمان ہے۔ وہاں ذبح کرے پھر انگست درخت کی بیخ لائے اور اس میں عرق انگول کو گھس کر آنکھوں میں لگائے دفینہ نظر آئے گا۔ اسے نکال لینے کے لیے بھینٹ کا معلوم کر کے بھینٹ دے کر دفینہ نکالے اور صدقہ و خیرات ضرور کرے، ورنہ جان سے جائے گا۔

-8 بھیڑیے کی دونوں آنکھیں، ہدہد کی دونوں آنکھیں، ابابیل کے تین بچوں کی 6 عدد آنکھیں، ہرن کی ایک عدد آنکھ، سیاہ بکرے کا پتہ، کالی بلی کی آنکھیں۔ ان تمام اشیاء کو ایسی جگہ سایہ میں خشک کریں، جس جگہ مرغ کی اذان نہ آتی ہو۔ جب یہ تمام چیزیں خشک ہو جائیں تو ان سب کو باریک پیس لیں، سفوف بن جائے گا۔ پھر اس کو چنبیلی کے تیل میں حل کر لیں اور کاجل بنالیں۔ جب کاجل تیار ہو جائے تو بیری کی لکڑی کی سلائی بنائیں اور اس سے یہ کاجل آنکھوں میں لگائیں۔ بفضل خدا جہاں خزانہ دفن ہوگا، وہ صاف واضح نظر آئے گا۔ دیگر تمام پوشیدہ مخلوقات کا مشاہدہ بھی ہوگا۔

-9 شرف عطارد کے وقت گدھ کا جگر خالص شراب میں جوش دے کر سایہ میں خشک کر لیں۔ خشک ہونے کے بعد اس کے ہم وزن گدھ کی چربی اور خون ملا کر کھرل کر لیں۔ کھرل کرنے کے بعد جب مرکب تیار ہو۔ تو اس مرکب میں رتن جوت شامل کر لیں اور چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ جب بھی کسی خزانہ یا دفینہ کا معلوم کرنا ہو تو بیری کے درخت کی لکڑی کے کوئلوں پر ان میں سے ایک یا دو گولی کا بطور دخنہ جلائیں۔ گاڑھے رنگ کا سفید دھواں اٹھنا شروع ہوگا اور خزانہ نظر آئے گا۔ دیگر اسی عمل سے جنات و روحانیات کا مشاہدہ ہوتا ہے۔ اس روحانیات سے عامل جس کام کے بارے میں معلومات کرنا چاہے سو فیصد درست جواب ملے گا۔ بعض اوقات عامل کے کام بھی کرتے ہیں۔ یہ عمل مجرب ہے اور کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔

-10 ایک پاکیزہ شیشی لیں اور کسی ولی اللہ کی قبر پر جو کچی ہو رکھ کر ڈھکنا بند کر کے سورہ یٰسین ایک مرتبہ پڑھیں اور ہر "مبین" پر 41 مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں، اس طرح سات یوم کریں۔ ساتویں دن شیشی میں پانی خود بخود آ جائے گا۔ جس جگہ دفینہ خزانہ ہو تو شیشی کو رکھ کر صرف ایک مرتبہ سورہ یٰسین پڑھیں۔ شیشی زمین میں اندر چلی جائے گی اور دفینہ باہر آ جائے گا۔ (اجازت لینا لازمی ہے)۔

-11 مندرجہ ذیل نقش کو زعفران سے لکھ کر رات کو سرہانے رکھے اور "یا نور" 256 مرتبہ پڑھ کر سو رہے۔ بالکل سچے خواب دیکھے گا اور تمام دفینہ نظر آئے گا۔ عجیب و غریب منظر و تماشہ دیکھے گا۔



12- اگر کہیں مال دفن ہو اور معلوم نہ ہوتا ہو کہ کس جگہ دفن ہے تو جمعہ کے دن پانی پر دم کر کے مکان کے اندر چاروں طرف صحن وغیرہ میں ڈال دے۔ خواب میں معلوم ہو جائے گا۔ دعا یہ ہے:

**کَھْیج ۔ کَھْیجِ ۔ کَھگَھیج ۔ مَھِیجِ ۔ مَمھجِ ۔ سَنُومًا ۔ مَلُوْقًا**

13- گڑا ہوا خزانہ معلوم کرنا اور باہر آ جانا، اگر کسی جگہ دفینہ دفن ہے تو سات دن یہ دعا سات مرتبہ پانی پر دم کر کے ڈال دیں۔ دفینہ معلوم ہو جائے اور دفینہ فوراً باہر آ جائے گا۔ دعا یہ ہے:

**سَبَالَنَا سِبًا یَا مُسَبِّبِ الْاَسْبَابِ افْتَحْ لَنَا بَا بَا دَفِیْنَا یَا مُفَتِّحُ الْاَلْبَابْ۔**

دفینہ حاصل کرنے کے بعد زکوٰۃ، صدقہ وخیرات ضرور کریں، ورنہ جان کا خطرہ ہوگا۔

۞۞۞

## حاضرات

### مردہ روحوں سے بات چیت

اگر کوئی عامل کے پاس آ کر کہے کہ میں اپنے فلاں رشتہ دار کے ساتھ جو کہ مر چکا ہے۔ بات چیت کرنا چاہتا ہوں یا عامل خود ہی مردہ روحوں کے ساتھ گفتگو کرنے کا متلاشی ہو، آنے والے شخص سے بات کہو کہ تم اپنے جس مرے ہوئے رشتہ دار کی روح سے ہم کلام ہونا چاہتے ہو تو اس کا کوئی کپڑا مثلاً قمیض، شلوار، پگڑی، کوٹ وغیرہ اپنے گھر سے لے آؤ۔ بہتر یہ ہے کہ سر یا گلے کا کوئی کپڑا منگایا جائے کپڑا مل سکے تو اچھا ہے۔ ورنہ پھر ایک سادہ کاغذ پر ہی یہ عمل کرنا شروع کر دو۔ سینچر کے روز صبح سویرے اٹھ کر نہا دھو کر پاک صاف ہو جائیں اور دھلے ہوئے کپڑے پہن لیں۔ پھر اپنے ہی مکان کے ایسے گوشہ میں جہاں شور وغل ذرا بھی نہ ہو۔ مشرق کی جانب منہ کر کے بیٹھو۔ نئے کورے چراغ میں خرگوش کی چربی ڈال کر روشن کرو۔ پھر ہدہد کے خون سے ہرن اور چیتے کے لہو سے اگر چیتے کا لہو نہ ملے تو پھر بھیڑیے کے خون کے ساتھ اس شخص کے کپڑے پر مندرجہ ذیل نقش ایک سو گیارہ مرتبہ لکھو اور ہوا میں کسی درخت کی شاخ میں باندھ دو۔ پھر اس عمل کو جاری کرے۔ نقش یہ ہے:

اوم
دوڑ آ آ
فلاں بن فلاں جہاں ہو
ووووووو
ووووووو
ووووووووووووو

اور دل میں اپنے تصور کو مضبوط کرے اس کا موکل فوراً ہی حاضر ہوگا۔ پس اس کو عزت سے بٹھائے اور اسے پھل وغیرہ کھانے کو دے اور پھر اس سے کہے کہ فلاں آدمی فلاں دن اور فلاں وقت میں فوت ہوا ہے تم اس کی روح کا پتہ لگاؤ کہ وہ اس وقت کہاں پر ہے؟ اس کے ساتھ فلاں شخص ہم کلام ہونا چاہتا ہے۔ وہ جس جگہ بھی ہے تم فوراً اس کی

روح کو یہاں لا کر حاضر کرو۔ جب آپ کا موکل کہے گا کہ آپ کا حکم ہے تو مجھے یہ کام کرنے میں کوئی عذر نہیں۔ مگر پہلے مجھ کو میرا تو شہ ملنا چاہیے پس وہ صدقہ میں جو چیز مانگے اس کو دینی چاہیے اور اس کو کھلا کر روانہ کرے۔ پس کچھ ہی دیر بعد تمہارے سامنے ایک ایسی تیز روشنی نمودار ہوگی جیسے ہزار ہا سورج ایک بارگی اس کمرے میں اتر آئے ہیں۔ فوراً ہی ہوشیار ہو کر بیٹھ جاؤ اور اس شخص کو بھی جو اپنے رشتہ دار کی مردہ روح کے ساتھ گفتگو کرنا چاہتا ہے۔ اپنی بغل میں بٹھالو اور چاروں طرف ایک گہری لکیر زمین میں کھینچ دو تا کہ روح کسی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے۔ اب اس روشنی کے درمیان تمہارا موکل تمہیں اپنے سامنے کھڑا ہوا دکھائی دے گا اور وہ تمہیں بتائے گا کہ جس روح کے ساتھ تم ہم کلام ہونا چاہتے ہو اس کو وہ لے آیا ہے۔ جو باتیں کرنی ہوں وہ کرلو۔ اس کے اتنا کہتے ہی تم اس شخص کو بتا کر کہو کہ جو کچھ باتیں تم اس روح کے ساتھ کرنا چاہتے ہو بے دھڑک ہو کر کرلو۔

جب وہ بات چیت کرلے اور خوب اچھی طرح سے ہم کلام ہولے تو فوراً بعد روح اور موکل کو شکریہ کے ساتھ رخصت کردینا چاہیے۔



## حاضرات

لَا اِلٰہُ کا کوٹ اِلَّا اللّٰہ کی کھائی۔

حاضرات جلد حاضر ہو محمد صلعم کی دہائی۔ حاضر نہ ہو تو سب پیغمبروں کی دہائی۔



### طریقہ

جب حاضرات کرنا چاہیں تو ایک نابالغ بچہ جس کی عمر 14 سال سے زیادہ نہ ہو اور وہ شرارتی بھی نہ ہو۔ عمل کرنے سے پہلے بچہ کو غسل دے اور اپنے سامنے بٹھائیں۔ پھر اس کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائیں۔ پھر اس پر عطر لگائیں اور بچہ کو کہیں کہ غور سے نظر جما کر اپنے ناخن میں دیکھے۔ کمرہ خوشبو سے معطر ہو، عامل خود بھی پاک وصاف ہو، عمل کے وقت اندر باہر آمد و رفت کی ممانعت کردیں، یکسوئی و خاموشی ہونا لازمی ہے۔ بچے کے پاس بیٹھ کر مندرجہ بالا عبارت کو 28 بار پڑھ کر بچہ پر دم کریں، حاضرات فوراً کھل جائے گی۔ جب حاضرات کھلے گی تو بچہ کو زمین یا میدان نظر آئے گا، پھر کچھ آدمی نظر آئیں گے۔ جب آدمی نظر آئیں تو ان آدمیوں کے ذریعے زمین خوب صاف کروائیں اور چھڑکاؤ کروائیں۔ دریاں بچھوائیں جب بچہ کہے کہ سب سامان درست ہوگیا تب عامل کی ہدایت پر بچہ کہے کہ جس بادشاہ کا آج کے روز عمل ہے، حاضر ہے۔ جب بادشاہ حاضر ہو جائے تو عامل اپنا سلام اور بچہ کا سلام عرض کروائے اور اپنا مدعا بیان کرے اور سوالات کے جوابات لیں۔ جب سوالات مکمل ہو جائیں تو با جازت طلب کریں اور عمل کو ختم کریں۔

اَلْاَمَانُ وَالْحَفِیْظُ



اس کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ ترک حیوانات کر کے سوالاکھ مرتبہ بہ نیت زکوٰۃ اس کو پڑھیں۔ دنوں کی کوئی قید

نہیں ہے جتنے دنوں میں اس کی تعداد مکمل کریں۔ ہاں اتنا ضرور ہے کہ ایک دن میں جتنی تعداد میں پڑھیں اس سے اگلے دن اس کی تعداد سے کم نہ پڑھیں۔ اگلے دن کی تعداد اگر زیادہ ہو جائے تو کوئی حرج نہیں لیکن کم نہیں ہونی چاہیے۔ سوا لاکھ کی تعداد پوری ہو جانے کے بعد روزانہ ایک سو ایک مرتبہ پڑھتے رہیں۔ اب عامل اس عمل کو کرنے کا مختار ہے کیونکہ وہ اس کلمہ کی زکوٰۃ ادا کر چکا ہے۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد اگر کسی شخص کے جسم کے کسی حصے میں ہو تو عامل اس جملہ کو (فقرے) کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے فوراً درد ختم ہوگا۔ اسی عمل سے عورت کا دردزہ بھی رفع ہو جاتا ہے۔ اگر عامل مریض کے روبرو ہو تو اس آدمی کے ہاتھ پھیر دے انشاء اللہ درد فوراً ٹھیک ہو جائے گا۔ یہ عمل عورت، مرد اور بچوں کے لیے یکساں موثر ہے اور اسی عمل سے جانوروں کی تکلیف بھی رفع کی جا سکتی ہے۔ اس عمل سے اگر فون کے ذریعہ کسی مریض پر عامل دم کرے گا تو درد کو فوراً آرام ملے گا۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ مریض سے کہہ دیں کہ وہ اپنا ہاتھ درد والی جگہ پر رکھے اور فون کو اپنے کان سے لگا لے۔ عامل 3/7 مرتبہ ''الامان والحفیظ'' پڑھ کر دم کرے، انشاء اللہ درد رفع ہو جائے گا۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد ہر قسم کے گوشت اور مچھلی سے پرہیز کریں۔ مکمل ترک حیوانات کریں۔ البتہ اس عمل کے دوران دہی، گھی کھا سکتے ہیں۔ یہ چیزیں ترک حیوانات میں شامل ہیں۔ لیکن اس عمل کی زکوٰۃ کے دوران ان چیزوں کی اجازت ہے۔ میں یہ دعا کرتا ہوں کہ رب العالمین تمام شائقین و قارئین کرام سے خدمت و نصرت کا کام لے اور سب کی خدمات عالیہ کو شرف قبولیت سے نوازے آمین ثم آمین!

❁❁❁

## حاضرات

### جن کو بوتل میں اتارنے کا طلسم

ایک بڑی شیشی لے کر مندرجہ ذیل عزیمت کو پڑھے اور عزیمت کو لکھ کر بوتل کے منہ پر باندھ دے اور اسی عزیمت کو لکھ کر بوتل میں ڈالے اور معمول کے سر پر سات مرتبہ پڑھ کر بوتل گھمائے۔ جب بوتل گرم اور بھاری ہو جائے تو سمجھ لے کہ جن بوتل میں آ گیا ہے۔ پھر اس بوتل کو زمین میں دفن کر دے۔ عزیمت یہ ہے:

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط بُوَہ قِیْشُ قَمُو شَا فَهُو شَا نَفْسَهُمَا اَبِنَ الْمَلَكِ اُحْضُرُوْ اَجِیْبُوْ دَاعِیَ اللّٰهِ طَائِفِیْنَ بِالْقَوْسِ وَالْوَتَرِ وَالنَّخِزَ اَنْتَ مِنَ الْیَوْمِ السَّاعَةِ س لا علمه س ص لا له 11 دو سال مَنْ لَا عَمَلَ هُوَ صَغَالِ**

❁❁❁

### ملاقات حضرت خضر علیہ السلام

یہ عمل حضرت تمیمی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے فرماتے ہیں کہ اس عمل کے تین فائدے عظیم ہیں۔ اول زیارت رسول

علیہ الصلوٰۃ والسلام سے شرف یابی حاصل ہوتی ہے۔ دوسرے حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات کا شرف حاصل ہوتا ہے۔ تیسرے جس مقصد کے لیے آپ نے عمل کیا ہے اس کی تدبیر اور حل بذریعہ حضرت خضر علیہ السلام حل ہوتا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ قبل طلوع آفتاب یا قبل غروب پڑھے۔ اول سورۃ فاتحہ 7 مرتبہ، کلمہ تمجید 7 مرتبہ اور درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ حَبِیْبِكَ نَبِیِّكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ 7 مرتبہ۔

اور یہ دعا 7 مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِجَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْیَاءِ مِنْھُمْ وَالْاَمْوَاتِ اِنَّكَ مُجِیْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اور یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ یَا رَبِّ افْعَلْ بِیْ وَبِھِمْ عَاجِلًا وَّاٰجِلًا فِی الدِّیْنِ وَالدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ مَا اَنْتَ لَهٗ اَھْلٌ وَلَا تَفْعَلْ بِنَا یَا مَوْلَانَا مَا نَحْنُ لَهٗ اَھْلٌ اِنَّكَ غَفُوْرٌ جَوَّادٌ كَرِیْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ الرَّؤُفُ الرَّحِیْمُ ط

اور ثواب آقائے نامدار تاجدار مدینہ سرور عالم ﷺ اور حضرت خضر علیہ السلام و جمع انبیاء علیہم السلام و جمیع امت محمدیہ کی خدمت میں پیش کرے۔ تین روز میں قسمت کا ستارہ عروج و بالا عرش نظر آئے گا اور زیارت سے مشرف ہوگا۔ اگر روزانہ ورد میں رکھے تو روزی غیب سے باآسانی میسر ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ



# کشف قلوب وقبور کا باب

اس عمل کو بھی سات روز کرنا بہتر ہے۔ یہ شب شنبہ سے شروع ہوگا۔ یعنی جمعہ کا دن گزار کر شنبہ کی رات سے پڑھنا ہے۔ روزانہ ایک ہزار مرتبہ درج ذیل عزیمت پڑھے۔ اول وآخر درود شریف 21/21 مرتبہ پڑھے۔ یقین کامل کے ساتھ پڑھے۔ انشاء اللہ اول دن ہی مقصد حاصل ہوگا۔ کشف قلوب وقبور حاصل ہوگا، اور علم روحانیت اور عالم ملائکہ اس پر ظاہر ہوں گے۔ عزیمت یہ ہے۔

1-شنبہ کو: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ يَا جَلِيْلُ تَجَلَّتْ بِالجَلَالِ وَالجَلَالُ فِي جَلَالِ جَلَالِكَ يَا جليلُ يَا دَائِمَ المَعبُودِ وَيَا مُنعِمَ الْمَقْصُوْدِ وَيَامَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ يَا اَحْكَمَ الحَاكِمِيْنَ ط بلا اجازت مرشد ہرگز نہ کرے۔

## برائے زیارت بزرگان وتسخیر حکام

بوقت عشاء غسل کر کے پاک صاف کپڑے پہنے اور عطر وغیرہ لگائے۔ باوضو اول وآخر 101 بار درود شریف پڑھ کر مندرجہ ذیل دعا 101 مرتبہ پڑھ کر جائے نماز پر سو رہے۔

اکیسویں دن زیارت ہوگی اور سو دن بعد حکام قابو میں ہوں گے۔

يَا جَلِيْلُ مِنْ كُلِّ جَلِيْلٍ يَا عَزِيْزُ مِنْ كُلِّ عَزِيْزٍ - يَا قَدِيْمُ مِنْ كُلِّ قَدِيْمٍ۔ خَالصًا مِنَ النَّار۔ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط



## کشف القبور

ناجائز مطلب کے لیے نہ پڑھے۔ کسی جمالی بزرگ کی قبر پر منہ کے پاس ایک بالشت کے فاصلہ پر مشرق رخ دو زانو بیٹھے۔ اول تین بار تکبیر اللّٰہ اکبر اللّٰہ اکبر لا الہ الا اللّٰہ واللّٰہ اکبر اللّٰہ اکبر وللّٰہ الحمد باآواز بلند کہے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ تین بار الحمد شریف ایک بار۔ آیت الکرسی ایک بار پڑھ کر صاحب مزار کی روح کو ثواب پہنچا دے۔ پھر آنکھیں بند کر کے خشوع وخضوع سے 41 مرتبہ

یَا رُوحُ یَا رُوحُ اور 41 مرتبہ یَا اَرْوَاحُ یَا اَرْوَاحُ پڑھے۔ اس کے بعد بلا تعداد سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍ رَّحِیْمٍ پڑھتا رہے۔ قریب ایک گھنٹہ پڑھتے رہنے پر صاحب مزار کی روح حاضر ہوگی اور سوال و جواب کرے گی۔ (آزمودہ است)۔



## روح کو قابو کر کے بات کرنا

مندرجہ ذیل دعا کو 99 بار اس طرح پڑھے کہ تعویز قبر کو گھوڑا بنالے۔ پیر دونوں طرف ڈال دے اور دعا پڑھ کر قبر کی طرف منہ کر کے پھونک دے۔ 99 مرتبہ روزانہ دعا پڑھے اور 99 دن تک پڑھے۔ اثر وظاہر نوے دن سے ہوگا۔ عجب نہیں کہ مردہ کھڑے ہو کر بالمشافہ ملاقات کرے اور ہر سوال کا جواب دے اور ہر کام کرے۔

**یَا عَجِیْبُ الصَّنَائِعِ فَلَا تَنْطِقُ الْاَکْسَنُ بِکُلِّ اٰلَائِہٖ وَ ثَنَائِہٖ وَ نَعْمَائِہٖ۔**





## ارواح کو حاضر کرنا

چالیس روز روزانہ چالیس مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ اس دوران ترکِ حیوانات کرے اور دل کو مضبوط رکھے۔ فرمانِ خداوندی ہے سے روح حاضر ہوگی۔ اسم اعظم یہ ہے۔

**یَابَارُ فَلَاشَیَ کُفُوْہُ۔ یُدَانِیْہِ وَلَا اِمْکَانَ لِوَصْفِہٖ یَا بَارُّ۔**



# تسخیر پریاں

## تسخیر! مزوش پری

یہ جنات قبیلہ بطلزوش کی ایک ایسی پری ہے جو ایک ہاتھ میں سبز حریر کا پرچم لہراتی ہوئی اور دوسرے ہاتھ میں سرخ مشروب بھرا جام لیے حاضر ہوا کرتی ہے۔ نہایت خوبصورت رحم دل دوشیزہ شاہانہ لباس زیب تن کیے ہوئے حاضر ہوتی ہے۔ اس میں ایک خوبی جو قابل ذکر ہے وہ یہ کہ یہ ہمیشہ خوشبو میں معطر رہتی ہے اور کبھی بھی اپنے مسخر کردہ کے سامنے بنے وسنورے سجے بغیر حاضر نہیں ہوتی۔ راگ رنگ کی رسیا ہے اور نایاب جواہرات سے عامل کی خدمت کرتی رہتی ہے۔ اس کی تسخیر کی ریاضت سات یوم ہے۔ اگر سات یوم میں حاضر نہ ہو تو عمل کو 21 یوم تک کریں، 21 دن میں لازمی حاضر ہوگی۔ روزانہ تین سو تیرہ مرتبہ اندھیرے کمرے میں خلوت نشیں ہو کر پڑھیں۔ کمرہ کو خوشبو سے معطر کرلیں اور عامل خود بھی اپنے کو خوشبو سے معطر کرلے ساتویں روز! مزوش حاضر ہوگی۔ عہد و پیان لیں اور دوبارہ حاضری کا طریقہ بھی دریافت کرلیں۔ عمل یہ ہے:



سَرْمُوْشَا ۔ تَرْذُوْشَا ۔ اَشتَذْلُوْمِ نَوْمِ نَوْمِ۔



## تسخیر ملکہ ناءزوش پری

یہ قبیلہ زوش کی ملکۃ النساء ہے۔ اس قبیلہ کی کوئی پری ملکہ ناءزوش کے حکم کی نافرمانی نہیں کرسکتی۔ عامل کو پرستان کی سیر کرواتی ہے اور بہت سے جادوئی تحائف تسخیر ہونے کے بعد عامل کو پیش کرتی ہے۔ اس کی تسخیر کرنے سے قبل سات روزے رکھیں۔ ساتویں رات نوچندی جمعرات اس رات بعد نماز عشاء 7853 بار درج ذیل عمل پڑھیں۔ ایک ہی رات کا عمل ہے۔ اگر خدانخواستہ ایک رات میں حاضر نہ ہو تو عمل کو تین یوم تک برابر پڑھیں۔ انشاء اللہ تیسرے یوم تعداد ختم ہوتے ہی حاضر ہوگی۔ خلوت نشین ہو کر عمل پڑھیں، معطر کمرہ میں پڑھیں۔ عمل یہ ہے:

عَزَمْتُ وَ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَاوَاءِ نَاءِ زُوْشِ اُحْضَرِیْ بِحَقِّ یَابَاقِیُ۔





## تسخیر حسینہ پری

اس عمل کی ریاضت مدت سات یوم ہے۔ روزانہ عمل کی تعداد 1485 مرتبہ ہے۔ عمل بعد نماز عشاء خلوت نشین

ہو کر اندھیرے کمرہ میں پڑھیں۔ عمل یہ ہے۔

**اَجبُ یَا شَاذ مُوخ یَا بَازیُوخ یَا طُوخ**

ساتویں دن رات کو "حسینہ پری" آپ کی خلوت گاہ میں جلوہ گر ہوگی دل کو سنبھال کر رکھیں۔ تسخیر کے وقت اکثر نکاح کی شرائط رکھتی ہے یا پھر داشتہ بن کر رہنا پسند کرتی ہے۔ غیر شادی شدہ مرد اس کو تسخیر کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔



## تسخیر عیماز وش پری

یہ قبیلہ زوش کی ایک طاقتور حکمراں پری ہے۔ جو بہت سارے روحانی و مخفی علوم میں ماہر ہے۔ عامل کو مسخر ہونے پر علوم سکھاتی ہے اور مختلف امور میں عامل کی معاون و مددگار ثابت ہوتی ہے۔ عامل کو مال و دولت سے بے نیاز کر دیتی ہے۔ اس کو تسخیر کرنے کے لیے اکیس یوم کی ریاضت کرنا اشد ضروری ہے۔ خلوت نشین ہو کر روزانہ تین سو مرتبہ عشاء کے بعد معطر کمرہ میں عمل پڑھیں۔ جس جگہ روزانہ عمل پڑھیں اسی جگہ زمین پر سو جایا کریں۔ یہ شرط لازمی ہے۔ آخری روز خواب میں آکر آپ کو بیدار کرے گی اور عہد و پیمان کرے گی۔ عمل یہ ہے:

**وَاسِرْزِهِيٍّ**



## تسخیر پریاں

اس عمل کی ریاضت سے تین پریاں عامل کے پاس ہوتی ہیں۔ مگر سات روز کے بعد ایک پری حاضر ہوتی ہے۔ تینوں آپس میں گہری سہیلیاں ہیں اور تینوں الگ الگ قبائل سے تعلق رکھتی ہیں۔ سب سے پہلے جو پری حاضر ہوگی اس کا تعلق قبیلہ شمال النسیم سے ہے، دوسری کا تعلق شمال النعیم سے ہے اور تیسری کا شمال البیم سے ہے۔ کل اکیس یوم کی ریاضت ہے۔ اکیلے کمرہ میں اندھیرے میں ایک بڑی شمع روشن کر کے اس کی لو میں دیکھتے ہوئے روزانہ عشاء کے بعد 1010 بار ایک ہزار دس بار عمل پڑھیں۔ حاضری ہونے پر عہد و پیمان لے لیں۔ عمل یہ ہے:

**یَا نَائِمًا لِلْمَالِ یَا نسیمُ النِّساء یا نعیمُ النِّساءِ یَا بیم لنساء اُحضِری فِی الطرفۃُ العَین۔**



## تسخیر عصمت النمال پری

یہ جنات کے قبیلہ زنج کی ایک یاقوت پری ہے جو پختہ عمر کی صاحب عقل و شعور ہے۔ 35 برس سے کم عمر عاملین کی تسخیر میں رہنا پسند نہیں کرتی اور غیر شرعی کاموں سے نفرت کرتی ہے۔ تسخیر کے وقت شرائط میں عامل کے لیے ایک ہی شرط عائد کرتی ہے کہ وہ کوئی بھی غیر شرعی کام نہ کرے۔ اس کی تسخیر صرف چاند گرہن میں ہوتی ہے۔ جب چاند گرہن ہو اس وقت کسی جاری صاف پانی میں چاند کے عکس پر نظر جما کر بلا تعداد گرہن کے شروع سے آخر تک عمل پڑھتے رہیں۔

گرہن ختم ہوتے ہی حاضر ہوگی۔ عہد و پیمان لے لیں اور دوبارہ حاضری کا طریقہ بھی دریافت کر لیں۔ عمل یہ ہے:

عَزَمْتُ وَ اَقْسَمْتُ یَا ذُوْزْدِیُوْش اُحْضُرِیْ فِیْ هٰذَا الْوَقْتَ الْیَوْمِ السَّاعَةِ الْوَحَا نَوْ مُوْشِ نَوْمُوْشِ نَوْمُوْشِ نَوْمُوْشِ۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے ورنہ ناکامی ہوگی۔

## اجازت کیوں؟

جو شخص کسی مشین کو بناتا ہے وہ اس کو چلانے کا طریقہ بھی بتا دیتا ہے اگر بتانے والے کے بتائے ہوئے طریقے کے مطابق مشین کو چلایا جائے تو یقیناً کامیابی سے چلے گی اور اگر بتائے ہوئے طریقے کے خلاف مشین چلائیں گے تو مشینری بہت جلد خراب ہو جائے گی۔ کیونکہ قاعدہ میں فائدہ ہے۔

اس طرح جس عامل نے عمل بتایا ہے اگر اس کے بتائے ہوئے طریقے کے مطابق پڑھیں گے تو کامیابی سے ہمکنار ہوں گے اور اگر اس کے بتائے ہوئے طریقے کے خلاف پڑھیں گے تو رجعت میں آ جائیں گے یا پاگل ہو جائیں گے۔ دیگر ہر چیز کے فوائد وضوابط ہوتے ہیں۔ دنیا کا ہر کام کسی نہ کسی کا شاگرد بن کر سیکھا جاتا ہے۔ پھر روحانی علوم کے بارے میں کسی سے رہنمائی و رہبری حاصل نہ کی جائے اور آپ روحانی علوم میں ایک بلند مقام حاصل کر لیں اور کامیابی سے ہمکنار ہو جائیں یہ کبھی بھی ممکن نہیں ہو سکتا۔ پس روحانی علوم وفنون کو باقاعدہ مشائخ اور اس فن شریف کے عاملین سے باقاعدہ سیکھا جائے اور روحانی راہبر سے اجازت عملیات حاصل کیا جائے۔ تمام علماء اور حکماء جو اس فن شریف کے گزرے ہیں۔ وہ اس بات پر متفق ہیں جو شخص اجازت حاصل نہیں کرتا اور حاصل کرتا ہے اس علم شریف ولطیف کو پس علم وعمل اس کا اس لڑکے کی مثل ہے جو نسبت کیا جاتا ہے بغیر باپ کے۔ امراض جسمانی کا تعلق علم طب سے واقع ہوا ہے۔ ڈاکٹر، حکیم، وید ہر سہ طبقات اپنی مہارت وصلاحیت فنی انجام دیا کرتے ہیں۔ جس کی تصریح وتائید سے عام مخلوق واقف ہے مگر روحانی امراض سے مذکورہ ماہرین فن محروم ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ روحانیت کا بگڑا ہوا مریض کسی کی دوا سے صحت یاب نہیں ہوا کرتا۔

اصحاب کاملین وعاملین اور ماہرین فنون عملی مراتب روحانی معالج واقع ہوئے ہیں۔ زمانہ قدیم سے روحانی علوم کی تعلیمات ہر قوم و مذہب میں پائی جاتی ہیں۔ ہم صرف اسلامی تعلیمات سے بحث کرتے ہیں کہ روحانیت عوام کی نظروں سے جس طرح پوشیدہ ہے اسی طرح عوام میں یہ صلاحیت نہیں کہ اپنے بناؤ بگاڑ کو صحیح طور پر تمیز کر سکیں اور تدارک پر قابو حاصل ہو جائے۔ ہر کام صرف مخفی علوم کے ماہرین سے تعلق رکھتا ہے۔ روحانی تعلیمات اگرچہ کتب میں موجود ہیں لیکن طریقہ استعمال اور حصول نتائج زیر دار اساتذہ کے بغیر چارہ نہیں۔ اس میں راز باطن حصول نسبت واجازت بمنزلہ واقع ہوئی ہے۔

اجازت کا مفہوم یہ ہے کہ روحانی راہبر سے وہ تمام رموز وطریقے سمجھ لیے جائیں، عمل کی عبارت کی درستگی اور اس کا مکمل طریقہ کار اساتذہ وعاملین سے سمجھنا ضروری ہے۔ خالص اسلامی زندگی جس کو تقویٰ کہتے ہیں۔ باطنی پاکیزگی، شرک وحسد، بغض وغیبت، لقمہ حرام، بدگمانی، بہتان، غصہ، شکوک، غرور، حرص بیجا اور ناشکری وغیرہ مذکورہ پوشیدہ عیبوں

سے قلب و دماغ پاک ہو۔ اگر دربار کبریائی میں کوئی پاکیزہ حال سوال عرض کرے تو دعا سے پہلے اجابت سبقت کرتی ہے اور تاخیر کا گمان نہیں۔ اکثر دیکھا گیا ہے کہ بزرگوں، عاملوں، عاملوں کی اولاد پستی، ذلت، بے کسی، دیوانگی، غلط روی میں مبتلا نظر آتی ہے۔ اس کا سبب وہ موکلین اور باقیات ظہور اثر ہیں جو بزرگ مرحوم کے ورد سے تعلق رکھتے ہیں۔ اگر ایام حیات میں ہروقت بزرگ مرحوم اپنا راز کسی بھروسہ کے قابل قائم مقام کو ظاہر کر چکے ہوتے تو پادرش عمل میں اولادیں گرفتار نہ ہوتیں۔ بعض اعمال طاقت و اثر میں ہلچل پیدا کر دیتے ہیں جو جنہ و موکلین کی تسخیر سے متعلق ہوتے ہیں۔ یہ روحانیات بعد مردن بے سہارا ہو کر طوفان برپا کرتی ہیں۔ اس لیے تسخیر ارواح کے لیے اشد ضروری ہے کہ ان کو بلا سوچ سمجھے نہ کیا جائے بلکہ اپنی ہمت کے مطابق عمل کریں اور اساتذہ سے باقاعدہ اجازت عملیات حاصل کریں تا کہ رجعت و پاگل پن سے محفوظ رہیں اور ناکامی کا سامنا بھی نہ ہو۔ جائے استاد خالی است بے استاد ہمیشہ نامراد رہتا ہے۔

تسخیرات ارواح، حاضرات ارواح، اشارات و نظارات، تسخیر موکلات و جنات ملکۃ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، تسخیر ارواح خبیثہ سفلیہ تسخیر۔ ملوک سبعہ اوران کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال کے لیے اجازت لینا لازمی ہے۔

کتاب ''کائنات حاضرات'' کا ہدیہ اجازت مبلغ ایک ہزار روپے منی آرڈر ارسال فرما کر کامیابی سے ہمکنار ہوں۔ صاحب مصنف و مؤلف کا پتہ یہ ہے۔

عامل و کامل قیصر احمد بی۔اے

(حسنی وحسینی، 3۔ الیف۔ 8/15، سیکنڈ فلور، ناظم آباد نمبر 3، کراچی 74600 پاکستان)

## نگاہ کھولنے کا عمل

فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَاءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيدٌ

مندرجہ بالا آیت بروز نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی پڑھ کر 2207 بار گیارہ یوم پڑھے۔ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی پھر روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھا کرے تا کہ عمل قابو میں رہے۔ جب یہ آیت روزانہ پڑھے تو ایک آئینہ لے کر اس میں دیکھ کر روزانہ پڑھے اور آئینہ کے پیچھے درج ذیل نقش لگا دے۔ نقش یہ ہے:

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۱ | ۵۵۴ | ۵۵۸ | ۵۴۴ |
| ۵۵۷ | ۵۴۵ | ۵۵۰ | ۵۵۵ |
| ۵۴۶ | ۵۶۰ | ۵۵۲ | ۵۴۹ |
| ۵۵۳ | ۵۴۸ | ۵۴۷ | ۵۵۹ |

## حاضرات

نورائے من محمد ﷺ برمن علیؑ۔ سر پر محمد ﷺ میدان میں علیؑ۔ چوکی بیٹھی بی بی ﷺ رسول کی۔ چوکی پھیروں گلی گلی۔ لا الہ کا کوٹ الا اللہ کی کھائی۔ حاضرات جلد حاضر ہو دوہائی مشکل کشاء کی بحق لا الــه الا الــلّـه محمد رسول اللہؐ

**طریقہ:**

نوچندی جمعرات کو بعد نماز عشاء 313 بار 21 یوم تک پڑھیں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمیؑ پڑھیں۔ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی پھر روزانہ 28 مرتبہ لازمی پڑھیں تاکہ عمل قابو میں رہیں۔

**حاضرات کا طریقہ:**

کسی طفل نابالغ کے ہاتھ میں آئینہ دیں اور اسے کہیں کہ وہ آئینہ میں غور سے دیکھے اور آپ (عامل) بچہ وآئینہ پر عمل مذکورہ کو 28 مرتبہ پڑھ کر دم کرے تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا اور آئینہ میں بچہ کو کسی بزرگ کی شکل نظر آئے گی۔ پس اب عامل اپنا سلام بچے سے کہلوائے اور خود بھی بچہ اپنا سلام عرض کرے اور بزرگ سے ہر قسم کے سوالات کے جوابات معلوم کریں انشاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔

❁❁❁

حوا کو ڈھونڈتا پھرے آدمؑ
حاضرات کو حاضر کرے ربِّ اعظمؑ

**طریقہ زکوٰۃ:**

نوچندی جمعرات کو بعد نماز عشاء 313 بار 21 یوم تک پڑھیں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ دورد ابراہیمیؑ پڑھیں، زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ پھر روزانہ 28 مرتبہ لازمی پڑھیں تاکہ عمل قابو میں رہے۔

**طریقہ حاضرات:**

جب کبھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کے ہاتھ میں ایک آئینہ کے بیچ میں ایک روپے کے برابر گول سیاہ دائرہ کسی کاجل یا سیاہی سے بنائیں پھر بچہ کو اس سیاہ دائرہ میں دیکھنے کو کہیں اور عامل گیارہ مرتبہ درود ابراہیمیؑ پڑھ کر مذکورہ بالا عبارت کو 28 مرتبہ پڑھ کر بچہ وآئینہ پر دم کرے تھوڑی ہی دیر میں آئینہ میں حاضرات کا نزول ہو گا۔ جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں ہر قسم کی سو فیصد درست معلومات واپنے مشکل مسائل کے حالات معلوم کر سکتے ہیں۔ انشاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔

❁❁❁

## حصار

عملیات میں روحانی عمل کے لیے حصار کیا جاتا ہے اور سفلی عمل کے لیے سفلی حصار کیا جاتا ہے۔ لہٰذا قارئین کرام ومبتدی وشائقین عملیات کے لیے دونوں حصار لکھے جاتے ہیں جو کافی طاقتور ہیں۔

### رحمانی حصار

(1) لوہے کا کوٹ تانبے کا تالا
کم وبیش ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر میری جان کا رکھوالا۔

**طریقہ:**

اس حصار کو سات یا گیارہ مرتبہ پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کر کے اپنے سر کے چاروں طرف اس انگلی کو پھیریں حصار ہو جائے گا اور ہر آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا۔

(2) لَا اِلٰہَ کا کوٹ الا اللہ کی کھائی شاہ مرداں کی چوکی بحق محمد مصطفیٰ ﷺ کی دہائی۔

**طریقہ:**

اس حصار کو سات یا گیارہ مرتبہ پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کر کے اور اپنے سر کے چاروں طرف اس انگلی کو پھیریں حصار ہو جائے گا اور ہر بلیات وآفات سے محفوظ رہے گا۔

(3) گیارہ مرتبہ درودِ ابراہیمیؑ تین تین بار چہار قل شریف پھر تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں حصار ہو جائے گا اور آپ ہر بلیات وآفات سے محفوظ رہیں گے۔



### حاضرات بر آئینہ

حاضرات کا طریقہ یہ ہے کہ عامل روزہ سے ہو حاضرات کی جگہ پاک اور صاف ہو۔ ایک نیا آئینہ لے کر اس کے پیچھے اتوار کے روز مندرجہ ذیل نقش لکھا جائے اور پھر اسے لوبان کی دھونی دی جائے پس حاضرات کا آئینہ تیار ہے۔



طریقہ:

جب حاضرات کرنا چاہیں تو باوضو ہر کر الگ تنہائی کے مکان میں جو پاک وصاف ہو اور خوشبو سے معطر ہو بیٹھ جائیں اور حاضرات کے آئینہ کو اپنے سامنے رکھ لیں اور لوبان روشن کریں اور مندرجہ ذیل عزیمت بار بار پڑھ کر اپنے سینے اور آئینہ پر دم کرتے رہیں۔ پس کچھ دیر بعد آئینہ میں آندھی سی چلتی ہوئی آپ کو معلوم ہوگی اور کچھ بادل یا بارش گرتی ہوئی معلوم ہوگی۔ پھر کچھ دیر بعد آدمی دوڑتے ہوئے معلوم ہوں گے۔ مگر آپ عزیمت بار بار پڑھتے رہیں۔ کچھ دیر بعد اس عمل کو موکل آئینہ میں ظاہر ہوگا اور وہ السلام علیکم کہے گا۔ پس عامل کے لیے لازم ہے کہ وہ جواب میں ظاہر ہونے والے موکل کو وَعَلَیْکَ وَمِنْکَ وَ فِیْکَ کہے۔ پھر اپنے مقصد کی اس خادم سے بات کریں۔ انشاء اللہ وہ آپ کو تسلی بخش جواب دے گا جو بھی آپ معلوم کریں گے ہر طرح کی خبر دے گا۔ اگر کسی پر اسے مسلط کرنا چاہیں تو بھی حکم کی تعمیل کرے گا۔ عزیمت یہ ہے:

❁❁❁

## دفینہ دیکھنے اور نکالنے کے دو اعمال

(1) مندرجہ ذیل شکل کو ساعت زہرہ یا مشتری یا قمر میں بیس مرتبہ چاندی کی تختی پر لکھ کر سفید مرغ کی گردن میں باندھے اور جس جگہ خزانے کا گمان ہو اس جگہ مرغ کو چھوڑ دے جس جگہ خزانہ ہوگا۔ اس جگہ مرغ اپنی چونچ سے کرید کرے گا اور اذان دے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ععععع | ععع | ععع | عععع |

(2) سیاہ بلی یا سیاہ مرغ لے اور حریر سبز پر خون کبوتر خانگی سے یہ کلمہ لکھے (صطم) اور اس کی گردن میں باندھے اور قدرے پارہ اس کے کان میں ڈالے اور آنکھیں اس کی پٹی باندھ کر رہا کرے۔ جس جگہ دفینہ ہوگا وہاں وہ مرغ کھڑا ہو جائے گا۔

❁❁❁

## جنات کو دیکھنا

پوست مار (سانپ کی کینچلی) پر خون کبوتر سفید سے 29 حرف ے طولانی لکھے اس طرح سے ے ے ے ے ے پھر اس پوست مار کو اس وقت جلائے جبکہ قمر برج سرطان میں مشتری سے نظر تسدلیس رکھتا ہو اور اس کی خاک نگاہ رکھے۔ پھر جس کی آنکھ میں سفیدی ہو، وہ اس سرمہ کو اپنی آنکھ میں لگائے۔ سفیدی اس کی زائل ہو اور اگر انسان کا پتہ اس کے

ساتھ ملا کر آنکھوں میں لگائے تو جنات و روحانی لوگوں کو دیکھے۔ ایک مربع مستطیل بنائے اور اس میں سات الف ایک سطر میں لکھے۔ پھر اس کے نیچے سات واؤ لکھے پھر اس کے نیچے سات جیم لکھے۔ پھر ان کے نیچے سات دال لکھے شکل اس کی یہ ہوگی۔

| |
|---|
| ۷۸۶ |
| ا ا ا ا ا ا ا |
| و و و و و و و |
| ج ج ج ج ج ج ج |
| ا ا ا ا ا ا ا |
| د د د د د د د |

اور اس کو پاک کپڑے پر سفید کبوتر کے خون سے لکھے۔ پھر اس کو آگ پر جلائے اور اس کی راکھ کو محفوظ رکھے۔ پھر سرمہ کو عرق گلاب میں حل کر کے کھرل کرے جو شخص اس کو آنکھ میں لگائے گا جنات نظر آئیں گے۔ اگر چاہے کہ پریزادوں کو خواب میں دیکھے اور ان سے گفتگو کرے تو اس کو لازم ہے کہ ایک آئینہ کی پشت پر یہ حروف لکھے۔

ااا ھ اا ء ا و اااا و ا ٦ ا ٩ ٩ اا

اور اس آئینہ کو اپنے سرہانے رکھ کر خلوت کے مکان میں سوئے اور کسی سے گفتگو نہ کرے اور ستر بار سورہ اخلاص پڑھے اور میعہ سائلہ اور خون کبوتر اور بھیڑیے کی چربی کی دھونی روشن کرے۔ پریزادوں اور جنات کو خواب میں دیکھے گا اور جو کچھ ان سے خزانے وغیرہ کے متعلق سوال دریافت کرے گا وہ اس کا درست جواب دیں گے۔ مندرجہ ذیل حروف کو اپنی ہتھیلی پر لکھ کر تنہا جگہ یا خالی مکان میں سو رہے۔ ایک جن خواب میں آ کر ہر ایک بات کا جواب دے گا۔ جو وہ دریافت کرے گا وہ حروف یہ ہیں۔

**بسم اللہ شهت هت يهت**

اپنے بائیں انگوٹھے پر مندرجہ ذیل نقش لکھ کر خلوت کی جگہ سو رہے اور کسی سے بات نہ کرے۔ ایک جن آ کر تجھ کو ہر ایک بات کی خبر دے گا۔ مگر تجھے لازم ہے کہ کسی سے نہ ڈرے اور دل کو قوی رکھے۔ نقش یہ ہے:

**شمعون یهوده ش و ه +**

۞۞۞

## تسخیر بھوت

ایک کیکر کا درخت تلاش کریں جو شہر یا قصبہ سے دور ہو اور اکیلا ہو۔ پھر ایک دن جو جس وقت اندھیرے راتیں شروع ہوں اور جو پہلا اتوار آئے اس رات گھپ اندھیرے میں درخت کے پاس جاؤ اور اس کی جڑ کے پاس جا کر بلند آواز سے کہو۔ ''تم کو قابو میں لایا جائے گا۔'' یہ لفظ سات یا گیارہ مرتبہ کہو۔ اس کے بعد ہر شام کو 9:30 بجے درخت کے پاس جانا ہے، پڑھنا کچھ نہیں۔ جب اگلی اتوار آئے تو پرانے گڑ کا شیرہ اور جو کا آٹا ملا کر حلوہ تیار کرو۔ جو پتلا پتلا ہو

اور اس کو ایک آگ کے پتے پر رکھ کر ذرا دور چلے جاؤ۔ پانی ساتھ لے کر جاؤ۔ درخت سے تھوڑی دور جا کر پاخانہ کرو۔ پانی سے طہارت کرو اور کچھ پانی بچا لو۔ اب درخت کی طرف روانہ ہو جاؤ، بولنا قطعی نہیں۔ جب درخت کے نیچے آ جاؤ تو اس پتے کو جس پر حلوہ ہے درخت کی جڑ میں رکھ کر اوپر پانی بچا ہوا ڈال دو اور چپ چاپ پیچھے دیکھے بغیر اپنے گھر واپس آ جاؤ۔ اگر کوئی بلائے تو بولنا قطعی نہیں ہے نہ اس عمل کا کسی سے ذکر کرنا۔

❁❁❁

## کشف ملاقات مرشداں

مندرجہ ذیل کلام کو سونے سے قبل ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ چند روز کی ملاقات سے جس بزرگ یا پیرو مرشد سے ملاقات مقصود ہوا انشاء اللہ ملاقات ہوگی اور مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ کلام یہ ہے:

تُقَلِّبْنِیْ وَلَا تَرَدُدْ سُوَالِیْ ۔ اَغِثْنِیْ مُرشِد عَمَدَ اَبِحَالِیْ۔

❁❁❁

## کشف قبور

اگر کوئی شخص چاہے کہ کسی صاحب قبر سے ملاقات کرے یا فیض حاصل کرے تو اس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء سے کپڑوں کو معطر کرے اور صاحب مزار کے حضور حاضر ہو کر کہے۔

"اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا اَھْلَ الْقُبُور وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ اِنَّا اِنْشَاءَ اللّٰهُ بِکُمْ لَا حِقُوْنَؕ"

اور فاتحہ پڑھے اور ایصالِ ثواب کرے تمام ارواح اسلام کو اور صاحب مزار کو ثواب پہنچائے اور پھر چہرے کے سامنے با ادب دوزانو بیٹھ کر مندرجہ ذیل درود شریف 245 مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْح، وَجَسدِ مُحَمَّدٍ سَیِّدِنَا وَ سَیِّدِ الْعٰلَمِیْنَؕ وَعَلَی الْاَرْوَاحِ وَ اَجْسَادِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَالصَّدِیْقِیْنَ وَالشُّھَدَاءِ وَالصَّالِحِیْنَ وَالْاَوْلِیَاءِ کَامِلِیْنَ وَالْعُلَمَاءِ الرَّاشِدِیْنَ وَجَمِیْعِ الْمُسْلِمِیْنِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ یَا رَبِّ الْعَالَمِیْنَؕ

اور صاحب مزار کی روح کو ثواب پہنچائے اور سلام عرض کر کے واپس چلا جائے۔ دوسری شب کو حسب دستور بعد سلام یہی درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے پھر انگشت شہادت قبر پر رکھے اور آنکھیں بند کر کے 21 مرتبہ یَا رُوْحُ پڑھے اور 21 مرتبہ یَا روحُ الْاَرْوَاحِ پڑھے اس کے بعد قبر سے انگلی ہٹا کر سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ 850 مرتبہ پڑھے اور پھر درود شریف مذکورہ 11 مرتبہ پڑھے اور ثواب پہنچائے اور سلام عرض کر کے واپس آ جائے تیسری شب کو حسب دستور سلام کرے درود شریف و فاتحہ کے بعد "یَا رُوْحُ" 21 مرتبہ اور "یَا رُوْحُ الْاَرْوَاحِ" 21 مرتبہ پڑھے اور سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ 13 مرتبہ پڑھے۔ پھر سُبُّوحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلَائِکَةِ وَالرُّوْحِ بے شمار پڑھتا

رہے یہاں تک کہ صاحب مزار سے ملاقات و دیدار سے شرف یابی حاصل ہو اور مدعا حاصل ہو۔



## تسخیر موکل

**صِرَاطَ الْہٰذا مِنْ نَجُوْبِیْنِی ھَزار داستان۔**

مندرجہ بالا عمل کو نوچندی منگل یا نوچندی اتوار با پرہیز 1100 بار 21 یوم تک پڑھیں۔ بخور اگربتی کا جلائے۔ موکل حاضر ہو کر ہر کام سرانجام دے گا۔ اگر عمل میں خدانخواستہ ناکامی ہو تو پھر عمل کو 41 یوم تک کرے۔ انشاء اللہ ہر صورت میں کامیابی ہوگی۔



## تسخیر جن

یہ عمل قرآنی آیت سورہ فرقان سپارہ نمبر 19 آیت نمبر 44 کا ہے اور سو فیصد گارنٹی شدہ عمل ہے۔

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی جمعرات یا اتوار سے اس عمل کو شروع کریں۔ دوران عمل ترک حیوانات، پرہیز جلالی و جمالی رکھیں۔ نماز کی پابندی ضرور کریں۔ عمل آبادی سے باہر ایسی جگہ کریں جہاں عام لوگوں کی آمد و رفت نہ ہو۔ عمل با حصار کریں تاکہ رجعت یا کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ نہ ہو۔

**بخور:**

عود و لوبان کا جلائیں۔ عمل بعد از نماز عشاء باوضو قبلہ رخ ہو کر کریں۔ عمل کی تعداد روزانہ 360 مرتبہ ہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمؑ ضرور پڑھیں۔ اکتالیس یوم کا عمل ہے۔ اکیسویں دن سے اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ عمل ختم کرنے کے بعد آپ جب سو رہے ہوں گے تو ایک لڑکا آکر آپ کے پاؤں دبائے گا اور وہ کہے گا کہ میں آپ کا خادم ہوں آپ اس سے قطعی نہ ڈریں اور اس سے بالکل کلام نہ کریں۔ تاکید ہے۔ جب تک آپ چلہ پورا نہ کرلیں۔ 40 یوم بعد بات کریں۔ وظیفہ مکمل کر کے اس سے عہد لیں اور اس کو حضرت سلیمان علیہ السلام اور غوث الاعظم دستگیرؒ کی قسم دے کر تابعداری کا عہد لیں اور قول و اقرار کرلیں۔ بعد ازاں آپ جو کام اس کے سپرد کرو گے چشم زدن میں بجالائے گا۔ عمل یہ ہے:

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاکِنًا ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَیْهِ دَلِیْلًا ۙ ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَیْنَا قَبْضًا یَّسِیْرًا**

نوٹ: روزانہ سورہ جن ایک بار سونے سے قبل ضرور پڑھ لیا کریں اور عمل کو روزانہ بطور مداومت اکتالیس بار ضرور پڑھ لیا

کریں تاکہ عمل ہمیشہ قبضہ میں رہے۔



## تسخیر میمونہ پری

اس عمل کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ ''میمونہ پری'' کو مسخر (تابع) کرنے کا یہ عمل سو فیصد مجرب ہے جو لوگ اس عمل کو کریں گے، وہ ضرور یہ کہیں گے عمل سو فیصد درست ہوتے ہیں ناکامی و کمزوری صرف عامل میں ہوتی ہے، عمل میں نہیں۔

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی اتوار سے اس عمل کو کریں۔ عمل بعد نماز عشاء باوضو قبلہ رخ ہو کر پڑھنا ہے۔ دوران عمل پرہیز جلالی و جمالی کریں۔ پاکیزگی وطہارت کا پورا پورا خیال رکھیں۔ عمل سمندر یا دریا، ندی کے کنارے بیٹھ کر کریں۔ عمل سے پہلے حصار ضرور کر لیں تاکہ رجعت یا کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ نہ ہو۔ راستہ میں آتے جاتے وقت کسی سے ہرگز کلام نہ کریں۔

وقت کی پابندی اور جگہ کا پورا پورا خیال رکھیں چلہ کشی کی تمام شرائط وضوابط کا پورا پورا خیال رکھیں۔ عمل روزانہ سات سو سات (707) بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ بخور عود کا جلائیں۔ لباس سفید پہنیں اور خوشبو سے معطر کر لیں اور کچھ چنبیلی و موتیا کے پھول اپنے سامنے رکھ لیں۔ عمل کی مدت سات تا اکیس یوم ہے انشاء اللہ چلہ ختم ہوتے ہی ''میمونہ پری'' حاضر ہو کر تابعداری کرے گی۔ وظیفہ مکمل کر کے آپ اس سے عہد و پیمان کر لیں وہ عامل کو اپنی نشانی عنایت کرے گی بعد ازاں عامل جائز جو کام ہو اس کے سپرد کر دے چشم زدن میں پورا کرے گی۔ عمل یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَیْمُوْنه بِحَقِّ نَبِیِّ سُلَیْمَان بِنْ دَاوٗدُ علیه السلام اَجِیْبُوْنِی وَ اُحْضُرُوْنِی بِخَدْمَتِی سَرِیعًا وَبِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلَ اللّٰهِ ط

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔



## تسخیر جنات

یہ عمل عجیب و غریب ہے اس عمل کے ذریعہ جنات مسخر ہو جاتے ہیں اور خادم بن کر عامل کی خدمت زندگی بھر کرتے ہیں۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے اور سحری کھانے سے پہلے غسل کرے۔ شام کو افطار سے پہلے بھی غسل کرے۔ افطار جو کی روٹی اور شہد سے کرے یا پھر کسی بھی طرح کا ساگ ساتھ میں رکھے۔ عشاء کے بعد سو

جائے اور نصف شب کے بعد قبلہ رو ہو کر مندرجہ ذیل آیت 33 مرتبہ پڑھے اور ان ہی آیات کو چنبیلی کی پلیٹ پر رکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر پیے اور پھر سو جائے۔ سات روز تک اسی طرح کرتا رہے۔ دن میں روزہ رکھے۔ سحری اور افطار سے پہلے غسل کرے اور افطار میں ساگ شہد اور جو کی روٹی رکھے۔ سحری میں چنے وغیرہ کا استعمال کر سکتا ہے لیکن بہتر ہے کہ لذیذ چیزوں سے اور گوشت سے پرہیز کرے۔ آخری دن ان ہی آیات کو ستر مرتبہ پڑھے، انشاء اللہ گوہر مقصود حاصل ہو گا۔ جنات حاضر ہوں گے اور اظہار اطاعت کریں گے۔ عمل کے وقت احرام باندھ لے تو بہتر ہے۔ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط وَاِذْقَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّىْ جَاعِلٌ فِى الْاَرْضِ خَلِيْفَةً ط قَالُوْٓا اَتَجْعَلُ فِيْهَا مَنْ يُّفْسِدُ فِيْهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَآءَ ط وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ ط قَالَ اِنِّىْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ط وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ اَنْۢبِـُٔوْنِىْ بِاَسْمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ط قَالُوْا سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ط اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ط

(پارہ نمبر 1 آیت نمبر 30)



## دفینہ کا پتہ لگانا

مندرجہ ذیل آیت کو اور سورہ شعراء کا نقش لکھ کر تعویذ بنا کر سفید مرغ کی گردن میں لٹکائے لیکن شرط یہ ہے کہ اتوار کے روز زوال آفتاب کے وقت لکھے۔ مرغ ایسا ہو جس کا تاج شاخ در شاخ ہو اور اذان دیتا ہو۔ پھر اس کو اس جگہ چھوڑ دیں، جہاں دفینہ کا شبہ ہو۔ اگر وہاں دفینہ ہو گا تو مرغ وہاں جا کر کھڑا ہو جائے گا اور اگلے روز وہ مر جائے گا۔ آیت یہ ہے:

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ط وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ط فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ط كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ط (پارہ نمبر 1، آیت نمبر 72)

سورہ شعراء کا نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۹۳۴ | ۱۰۰۹۳۷ | ۱۰۰۹۴۰ | ۱۰۰۹۲۷ |
| ۱۰۰۹۳۹ | ۱۰۰۹۲۸ | ۱۰۰۹۳۳ | ۱۰۰۹۳۸ |
| ۱۰۰۹۲۹ | ۱۰۰۹۴۲ | ۱۰۰۹۳۵ | ۱۰۰۹۳۲ |
| ۱۰۰۹۳۶ | ۱۰۰۹۳۱ | ۱۰۰۹۳۰ | ۱۰۰۹۴۱ |





### کشف القبور

تصوف میں ایک مقام کشف القبور ہے۔ یعنی مرنے کے بعد جس مقام پر روحیں رہتی ہیں وہاں وہ کس حال میں ہیں۔ کس طرح زندگی گزار رہی ہیں۔ ملاقات کے عمل کو ''کشف القبور'' کہا جاتا ہے۔ اس صلاحیت کو بیدار کرنے کے لیے اور باطنی نگاہ کھولنے کے لیے گیارہ سو مرتبہ ''یا باعث'' پڑھیں۔ اس سے باطنی آنکھ کھل جاتی ہے جو روحوں کو دیکھتی ہے وہ کان کھل جاتے ہیں جو روحوں کی آواز سنتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے وہ قوت گویائی عطا ہو جاتی ہے جس کے ذریعے روحوں سے بات چیت اور گفتگو ہوتی ہے۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔



# حاضرات

## ریس، سٹہ، انعامی بانڈز و دیگر بین الاقوامی لاٹریاں

جیسے مانگے جو مانگے ویسے ہی وہی ملے۔ سونا و کاٹن کے ریٹ ہوں یا سٹہ انعامی بانڈز کے نمبر۔ مندرجہ ذیل فلیتہ نئے چراغ میں چنبیلی کا تیل ڈال کر رات کو بعد نماز عشاء روشن کرے۔ ہر روز چار مرتبہ سورہ یٰسین پڑھے۔ انشاء اللہ دلی مطلب حاصل ہوگا۔ فلیتہ یہ ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ↓ | X | ·· | ୧ | Z | H | / | ୧ | ] |
| ل | ا | ت | م | ح | ر | ل | م | ع |

یٰسین شریف پڑھ کر دعا مانگے اور اپنا مدعا بیان کرے۔ انشاء اللہ دلی مراد حاصل ہوگی۔



## انعامی اسکیم کا موٴثر نمبر لینے کا سو فیصد موٴثر عمل

عروج ماہ ساعت قمر، مشتری، عطارد ہو اس وقت درج ذیل نقش لکھے تو اکسیر اعظم ہوگا۔ دس روزہ عمل ہے 16 نقش روزانہ 10 دن تک لکھے۔ نقوش کو روزانہ ویرانہ یا قبرستان میں دفن کر دے۔ ایک نقش لکھ کر سوئے اور اپنا مدعا دل میں کہے رات کو تمام احوال خواب میں دکھلائی دے گا۔

دیگر اکثر ایسا ہوتا ہے کہ ختم عمل کے ایک بزرگ یا مرد تشریف لائیں گے اور آپ کے ہاتھ میں کچھ دیں گے فوراً آپ شکریہ کے ساتھ یہ کہیں کہ مجھے آپ فلاں تاریخ کو آنے والا لکی نمبر لکھوا دیں۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۲ | ۲۶۵ | ۲۶۸ | ۲۵۵ |
| ۲۶۷ | ۲۵۶ | ۲۶۱ | ۲۶۶ |
| ۲۵۷ | ۲۷۰ | ۲۶۳ | ۲۶۰ |
| ۲۶۴ | ۲۵۹ | ۲۵۸ | ۲۶۹ |



## لوگوں کی نظروں سے غائب ہوجانے کا عمل

ایک سال پرانا کالا چنا 41 دانے لے کر ہر ایک دانے پر ایک ایک بار سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں۔ پھر ان کو کسی محفوظ جگہ پر دبا دیں اور روزانہ پانی ڈالتے رہیں۔ یہاں تک کہ اس کے درخت (پودے) نکل پڑیں اور اس میں دانے نکل کر پکنے لگیں۔ تقریباً اس کارروائی میں ڈھائی یا تین ماہ لگیں گے۔ جب چنا پک کر تیار ہو جائے تو اس کے درخت (پودے) کو مع جڑ کے زمین سے نکال لیں اور مٹی وغیرہ صاف کر کے نئے آئینہ کے روبرو بیٹھ کر سورہ یٰسین پڑھنی شروع کریں اور ایک ہاتھ میں درخت جڑ سمیت رکھیں۔ جس وقت آپ کی صورت آئینہ میں نظر آنی بند ہو جائے تو سمجھ لیں کہ عمل کامیاب ہو گیا اس کے بعد جب بھی غائب ہونا ہو تو اس درخت کو ہاتھ میں لے کر سورہ یٰسین پڑھنی شروع کریں، چند منٹ بعد غائب ہو جائیں گے اور جب تک ہاتھ میں چنے کا درخت رہے گا، غائب ہی رہیں گے۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔ بغیر اجازت کے عمل کارگر نہ ہوگا۔



## عمل استخارہ

مندرجہ ذیل نقش کسی چھت پر بیٹھ کر چڑھتے سورج میں لکھ لیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۹ | ۱۷۳ | ۱۷۶ | ۱۶۲ |
| ۱۷۵ | ۱۶۳ | ۱۶۸ | ۱۷۴ |
| ۱۶۴ | ۱۷۸ | ۱۷۱ | ۱۶۷ |
| ۱۷۲ | ۱۶۶ | ۱۶۵ | ۱۷۷ |
| یا خا۔ بحق یا میکائیل | | | |

جس وقت استخارہ کرنا ہو تو اس رات بعد نماز عشاء دو رکعت نفل بہ نیت استخارہ پڑھ کر "یَا خَا بِحَقِّ یَا مِیکَائِیلُ" ستر مرتبہ پڑھ کر کسی سے بات کیے بغیر سو جائیں اور مذکورہ نقش کو اپنے تکیہ کے نیچے رکھ لیں اور اپنے مقصد کو ذہن میں رکھیں۔ انشاء اللہ خواب میں ہر قسم کی رہنمائی حاصل ہوگی۔

# حاضرات

## صخر المارو جن

یہ حاضرات و عمل نہایت عجیب و غریب ہے اور بہت طاقتور ہے۔ حضرت سلیمانؑ کی ایک بیوی تھی جب اس کا باپ مرگیا تو اس نے کہا کہ مجھے میرے باپ کی یاد ستاتی ہے اس لیے میرے باپ کی شکل کا مجسمہ بنا دو تا کہ وہ میرے سامنے رہے اور میرے دل سے یاد نکل جائے لہٰذا اس کے باپ کا مجسمہ تیار کر کے رکھ دیا۔ کچھ دنوں بعد اس مجسمہ کی پوجا ہونے لگی۔

حضرت سلیمانؑ کی ایک لونڈیا (خادمہ) تھی جس کا نام امینہ تھا بوقت غسل آپ اس خادمہ کو اپنی انگوٹھی دے دیا کرتے تھے۔ یہ منظر ایک جن جس کا نام صخرا المارو جن تھا وہ کافی عرصہ سے دیکھ رہا تھا۔ ایک دن اس نے موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے حضرت سلیمانؑ کی شکل کا روپ دھارا اور اس لونڈیا سے انگوٹھی لے لی۔ جب آپ غسل کر کے باہر آئے تو اس خادمہ سے انگوٹھی مانگی تو اس نے کہا کہ ابھی تو میں نے آپ کو دی ہے۔ آپ فوراً سمجھ گئے اور اپنی جان بچانے کی خاطر شہر سے دور بھاگے، گرمی سے بچنے کے لیے ایک باغ میں گئے اور بھوک لگنے کی وجہ سے آپ نے چند پھل کھائے اور شکم سیر ہو کر تھکاوٹ کی وجہ سے درخت کے سایہ میں سو گئے، مکھیاں تنگ کرنے لگیں۔ سانپ نے مکھیاں ماریں اور آپ کے اوپر سے ان کو کھانے لگا۔ اتفاق سے اُدھر ایک مچھیرے کا گزر ہوا اس نے یہ حالت دیکھ کر سانپ کو بھگایا اور حضرت سلیمانؑ کو اپنے ساتھ گھر لے گیا اور آپ اس کے گھر رہنے لگے اور مچھلیاں پکڑنے کی حصہ داری پر نوکری کر لی۔ پھر مچھیروں کے ساتھ مچھلیاں پکڑنے لگے آپ کے خلوص، محنت و لگن سے متاثر ہو کر مچھیرے نے اپنی بیٹی کی شادی آپ سے کر دی۔ اس طرح آپ کی زندگی گزرنے لگی۔ ایک دن آپ کے حصہ میں جو مچھلیاں آئیں وہ آپ نے لا کر اپنی بیوی کو دیں تا کہ وہ ان کو صاف کر کے پکائے۔ ادھر صخر المارو جن نے حضرت آصف بن برخیا کے ڈر سے بھاگ کر انگوٹھی دریا میں پھینک دی۔ حسن اتفاق سے اللہ تعالیٰ کی رضا و خوشنودی سے وہ انگوٹھی مچھلی نے نگل لی جب آپ کی بیوی نے مچھلی کو ذبح کر کے پیٹ چاک کیا تو وہی انگوٹھی مچھلی کے پیٹ سے برآمد ہوئی آپ کی بیوی نے وہ انگوٹھی حضرت سلیمانؑ کو دکھائی تو آپ نے اپنی انگوٹھی فوراً پہچان گئے اور انگوٹھی ملنے پر اللہ تعالیٰ کا شکریہ ادا کیا اور آپ دوبارہ تخت پر بحال ہو گئے۔

واضح رہے یہ عمل بہت طاقتور ہے اس لیے اس عمل کو کرنے سے پہلے خاکسار سے اجازت لینا ضروری ہے اور اس عمل کو حصار کے اندر پڑھنا ہے، حصار یہ ہے۔

تین تین بار چاروں قل شریف اور آیت الکرسی ایک بار پڑھ کر یہ عبارت تین بار پڑھ کر دائرہ لگائیں اور اپنے جسم پر ہاتھوں پر دم کر کے دائرہ کے اندر بیٹھ کر عمل پڑھیں۔

بخورات: گندر، جوز مائل، لوبان کا جلائیں اور اگر بتی بھی سلگائیں۔

عطر حنا سے اپنے جسم کو معطر کر کے پڑھیں اور ایک پاؤ مکس شیرینی پر بعد ختم پڑھائی نیاز حضرت سلیمانؑ اور آصف بن برخیا کی دے کر صبح بچوں میں بانٹ دیں۔

حصار یہ ہے:

تَحَصَّنتُ بِحِصنِ اَلفِ اَلفِ اَلفِ وَلا حَولَ وَلا قُوَّةَ اِلَّا بِا اللّٰہِ العَلِیُّ العظیم ط وَ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ کَفَایَۃٌ وَبِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ حَمَا یَتَا فَسَیَکفِیکَھُمُ اللّٰہُ وَ ھُوَ السَّمِیعُ العَلِیمُ ط

نوٹ: عمل کو وقت اور مقام کا تعین کر کے پڑھو یعنی عمل شروع کرنے کا وقت ایک ہو اور مقام جہاں پڑھا جائے ایک ہو جگہ اور وقت میں تضاد نہیں ہونا چاہیے، ورنہ کامیابی نہیں ہوگی۔ اس عمل کو جو بھی ہدایات کے مطابق کرے گا وہ اس جن کی طاقت کا عملی مشاہدہ کرے گا۔

حاضرات کا عمل یہ ہے:

اُحْضُرُوْا یَا صَخُر المَارُوجن بِحُرْمَتِ حضرت سلیمان و آصف برخیا حاضر شُو حاضر شُو حاضر شُو۔

تعداد: 313 بار 21 یوم

پرہیز: جمالی کریں۔



### طریقہ حاضرات:

ایک صاف پاکیزہ آئینہ لے کر اس پر مندرجہ بالا عمل کو صرف 28 بار پڑھ کر دم کریں اور معمول کو اس آئینہ میں دیکھنے کو کہیں تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ اپنے مشکل امور کے متعلق سو فیصد درست و سچی معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ یہ حاضرات نہایت ہی طاقتور ہے ہر کام سیکنڈوں میں کرتی ہے۔ حاضرات کے عاشق، عاملین و کاملین کے لیے لاجواب تحفہ ہے۔



## تسخیر موکل (گیارہ یوم)

شِیَمْ ۔ سُنْدَرَم ۔ سَنْگَمْ ۔ کَاھَمْ ۔ یَلْھَمْ۔

یُوْنِی سَنْگَم ۔ جَلْتَرَنْگ ۔ بَرْھَمَا ۔ لَاھُوْ

طریقہ:

اس عمل کو نوچندی اتوار کو وقت مقرر کر کے شروع کریں اور گیارہ یوم تک 1430 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ پھر روزانہ دس بار اس عمل کو دن میں پڑھ لیا کریں تا کہ عمل قبضہ میں رہے۔

پرہیز:

دوران عمل بڑا گوشت، مچھلی، انڈہ وغیرہ بالکل نہیں کھانا۔عمل ایک جگہ تعین کر کے گیارہ یوم تک پڑھیں۔اگربتی سلگائیں اور اپنے جسم پر عطر حنا وغیرہ لگالیا کریں جو نظر آئے کسی پر ظاہر مت کریں۔آخری دن آدھا کلو مکس مٹھائی بچوں میں تقسیم کریں باقی کسی قسم کی پابندی نہیں۔موکل حاضر ہو تو اس سے قول وقرار کرلیں۔



## تسخیر چندری چڑیل (گیارہ یوم)

یارو مُگل بجق سنو چندری جلدی سنو

الٹے پاؤں چلو چندری جلدی سنو

طریقہ:

نوچندی منگل یا نوچندی جمعرات اپنے تمام ہاتھ اور پاؤں کے ناخن کاٹ کر رات بارہ بجے چنبیلی کے تیل کا چراغ روشن کریں اور اس تیل میں یہ تمام ناخن ڈال دیں۔حصار کے اندر بیٹھ کر عمل کریں اور چراغ حصار کے باہر روشن کریں۔ چراغ کی لو پر نظر قائم کر کے پڑھائی کریں۔1942 مرتبہ پڑھیں چراغ کی لو پر پہلے ہی دن ''چندری چڑیل'' برہنہ حالت میں رقص کرتی نظر آتی ہے۔تیسرے دن دائرہ حصار کے باہر برہنہ حالت میں رقص شروع کر دیتی ہے اور عامل کو اپنی طرف رجوع کرنے کی کوشش کرتی ہے۔عامل کو لازم ہے کہ اس کی طرف توجہ نہ دے بلکہ عمل کو ذہن پاک کر کے پڑھے۔ گیارہ یوم کا عمل ہے۔گیارہویں دن چندری عامل سے کہتی ہے کہ مجھے کیوں بلایا ہے؟ بس عامل کو لازم ہے کہ اپنا مقصد و مدعا بیان کرے اور قول وقرار سوچ سمجھ کر کرے جتنے دن اسے قبضہ میں رکھنا چاہے رکھے ہر کام پل بھر میں کرتی ہے۔

بخور: اگربتی دائرہ سے باہر سلگائیں۔

پرہیز: جو کی روٹی کھائیں اور قہوہ پئیں۔زمین پر سونا ہے۔



## تسخیر کالکا دیوی

اندلی بنا بندلی بنا۔بنا گوردا وارہ آٹھ انگل واپیڈ و بنا گروگر ہمارا۔گربن گرتاس بن بن کراں زیرآگاں نہ چاوے بیر مرسلین واچا آمائی کالکا ویکھاں تیری کلام دا تماشہ

توشہ۔شراب 1 پاؤ۔ایک بکرے کی کلیجی سالم۔

عمل نوچندی منگل ٹھیک رات 12 بجے منہ شمال یا مشرق کی طرف کر کے روزانہ 108 مرتبہ پڑھیں۔ہفتہ عشرہ میں حاضری شروع ہو جائے گی۔عمل کی میعاد 21 یا 41 یوم ہے۔

## حاضرات بابا مہر علی شاہ

**اَلصَّلٰوۃُ وَ سَلَامٌ عَلَیْکَ یَا بابا مہر علی رحمۃ اللّٰہ علیہ حاضر ہو۔**

**طریقہ:**

موم بتی جلا کر گیارہ یا سات مرتبہ پڑھ کر کسی طفل نابالغ بچہ پر پھونکیں اور بچہ کو موم بتی کی لو میں غور سے دیکھنے کو کہیں۔ ہرے لباس یا کالے لباس میں بابا مہر علی شاہ حاضر ہوں گے اور ہر جائز و مشکل سوال کا جواب دیں گے۔ خلاف شرع میں کوئی سوال نہ کریں ورنہ ناراض ہوں گے اور پھر نہ آئیں گے۔



## حاضرات بابا کھریالے والے

گیارہ مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ آیت الکرسی اور تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر موم بتی پر دم کریں اور موم بتی کی لو میں نابالغ بچہ کو غور سے دیکھنے کو کہیں تھوڑی ہی دیر میں بچہ کو ایک بزرگ نظر آئیں گے۔ سفید یا سیاہ یا ہرے رنگ کے خلاف شرع کوئی سوال نہ کریں ورنہ حاضر نہ ہوں گے۔





## حاضرات پنجتن پاک

**اِجِبْ یَا جبرائیلُ اَجِبْ یامیکائیلُ اَجِبْ یَا ا،سرافیلُ اَجِبْ یاعزرائیلُ بِحَقِّ یَا بُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ بِحَقِّ سلیمان بن داؤد علیہ السلام لَآ اِلٰہُ کی چوکی اَلَّا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ حاضر کرو۔ حاضرات موکلات سب حکم میں دوھائی پنجتن پاك وَ احمَدِ غوث الاعظمؒ دستگیر کی۔ المدد یا مرتضٰی علیؑ بِحَقِّ اَللّٰہُ لا اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ الحیُّ القَیُّوم لَا تاخذہٗ سِنَۃٌ وَّلا نوم لَـہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الاَرضِ مَن ذَاالَّذِی یَشْفَعُ عِنْدَہٗ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَابَیْنَ اَیْدِیْھِم وَمَا خَلْفَھُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖ اِلَّا بِمَشَاءَ وَ سِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالاَرْضَ وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ**

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی جمعرات یا نوچندی پیر بعد نماز عشاء با پرہیز جائے نماز پر بیٹھ کر اپنے سامنے 5 عدد اگربتی سلگائیں اور 5 عدد عطر گلاب خالص کی شیشی، 5 عدد گلاس شربت، 5 قسم کی ایک ایک پاؤ مٹھائی اور 5 عدد کاجل کی ڈبی رکھیں۔

اول 5 بار کوئی سا بھی درود شریف پڑھیں پھر مذکورہ عزیمت کو ایک سو سی بار پڑھ کر 5 بار درود شریف پڑھ کر کاجل کی ڈبیہ اور عطر کی شیشی کھول کر پھونک ماریں پھر سورۃ فاتحہ اور چاروں قل شریف پڑھ کر نیاز موکلات اور پنجتن پاک وحضور غوث الاعظم دستگیرؒ کی دیں۔ شیرینی خود کھائیں اور معصوم بچوں میں بانٹ دیں۔ کاجل اور عطر کو حفاظت سے رکھیں۔ عمل کی تاثیر قائم رکھنے کے لیے عبارت عمل کو روزانہ گیارہ مرتبہ ورد میں رکھیں۔

اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخن پر کاجل و عطر لگائیں اور آپ پانچ بار درود شریف پڑھ کر انگوٹھے پر پھونک ماریں اور بچے سے کہیں کہ وہ کاجل کی سیاہی پر نگاہ رکھے۔ تھوڑی ہی دیر میں کاجل کی سیاہی میں ایک میدان نظر آئے گا جس میں لوگ چلتے پھرتے نظر آئیں گے پس اس وقت بچہ سے کہیں وہ میدان کو صاف کریں پھر بہشتی سے میدان میں چھڑکاؤ کروائیں۔ پھر میدان میں قالین بچھوائیں، پھر بادشاہ سلامت کا تخت حاضر کروائیں۔ جب تمام کام ہو جائیں تو پھر کہیں کہ ایک دنبہ یا بکرا ذبح کرکے آلائش سے پاک کر کے دیگ میں گوشت پکا کر بادشاہ سلامت کے تخت پر ڈش میں ڈال کر رکھے اور السلام علیکم کہہ کر گوشت کھانے کی دعوت دیں پھر اپنا مدعا بیان کریں، انشاء اللہ ہر کام پورا ہوگا اور ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔ پھر بادشاہ سلامت کا شکریہ ادا کرکے اور سلام عرض کر کے رخصت کر دیں۔ حاضرات ختم کرنے کے بعد بچے کے ناخن پر سے سیاہی صاف کر دیں اور 5 بار درود پاک پڑھ کر دم کر دیں۔

## روحانی مخلوق سے ملاقات

مندرجہ ذیل کلمات کو 500 بار 28 روز تک نوچندی جمعرات یا نوچندی پیر کو بعد نماز عشاء پڑھے۔ پھر کسی سے بات کیے بغیر سو جائے۔ انشاء اللہ 28 یوم بعد رات کو روحانی مخلوق سے بات چیت ہوگی۔ جب بھی کسی چیز کے متعلق ضرورت محسوس ہو تو اس عمل کو سونے سے پہلے گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔ یہ مخلوق آپ کو دور دراز کی خبریں بھی بتا سکتی ہے۔ دنیا کے کسی بھی علاقہ کی سیر کرا سکتی ہے۔ اس مخلوق کو آپ جو بھی حکم دیں گے وہ اس کی تعمیل کرے گی۔ کلمات یہ ہیں:

یَا خُدَّامُ حَرْفُ الْبَاءِ حَاضِرٌ شُوْ بِحَقِّ بَا وَ بِحَقِّ یَا بَاسِطُ۔



## حاضرات خواجگان

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط عَزَمْتُ وَ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یا خواجہ عبدالکریم المغربی یاخواجہ عبدالجلیل الجنوبی یا خواجہ عبدالرحیم المشرقی یا عبدالرشید الشمالی حاضر شُو بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ محمد رسول اللہ۔ بحق شیخ عبدالقادر جیلانیؒ بحُرمَت حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ۔

الوحا۔الوحا۔الوحا۔

**طریقہ زکوٰۃ:**

چاند کی گیارہویں تاریخ کو بعد از نماز عشاء کسی پاک وصاف کمرے میں خوشبودار اگربتیاں سلگائیں اور اپنے گرد یہ حصار کریں۔ لا الہ کا کوٹ الا اللہ کی کھائی شاہ مرداں کی چوکی بحق محمد مصطفیٰ ﷺ کی دہائی۔

**طریقہ حاضرات:**

ایک پاک صاف پیالہ لے کر اس میں کالی سیاہی ڈالیں اور ایک قطرہ کسی بھی عطر کا ڈال دیں، اب ایک لڑکا/لڑکی جس کی عمر پندرہ سال سے زیادہ نہ ہو سامنے بٹھا کر حاضرات کریں۔ معمول کو پیالہ میں دیکھنے کے لیے کہیں اور عامل معمول پر اور پیالہ میں عبارت عمل کو 101 مرتبہ پڑھ کر پھونکیں۔ تھوڑی ہی دیر میں معمول کو چار بزرگ نظر آئیں گے۔ عامل معمول کے ذریعہ چاروں بزرگوں کو سلام عرض کرے اور اپنے سوالات کے جوابات ان بزرگوں سے معلوم کرے۔ یہ آپ کے ہر مشکل سوال کا جواب سوفیصد درست دیں گے، غیر شرعی سوال مت کریں۔ جوابات معلوم کر لے تو ان کو سلام عرض کر کے اور شکریہ ادا کر کے جانے کی اجازت دیں۔



## عمل برائے پرائز بانڈ، ریس، سٹہ ودیگر بین الاقوامی لاٹریاں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۝ وَالَّذِیْ قَدَّرَ فَهَدٰی ۝ سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰۤى ۝ اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ۝ اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَ مَا يَخْفٰى ۝ وَ نُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى ۝

**طریقہ:**

باوضو با پرہیز مندرجہ بالا عمل کی عزیمت 101 مرتبہ پڑھیں اور اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی اور اپنا مدعا بیان کریں انشاء اللہ جو بھی مقصد ہو گا ٹی وی کی طرح نظر آئے گا۔ انعام پانے پر صدقہ وخیرات ضرور کریں اور مساکین کا ضرور خیال کریں۔

نوٹ: مذہب اسلام نے جوا، ریس، سٹہ، انعامی بانڈز ودیگر بین الاقوامی لاٹریاں ودیگر انعامات کو حرام قرار دیا ہے اور احادیث نبویؐ سے بھی پتہ چلتا ہے کہ یہ تمام چیزیں ناجائز وغیر شرعی ہیں۔ لہٰذا حرام کی کمائی سے بچیں یہ گناہ کبیرہ میں شامل ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ تمام مسلمان وکل مومنین کو گناہ کبیرہ حرام کی کمائی سے بچائے اور رزق حلال کھلائے۔ آمین! کتاب ''کائنات حاضرات'' میں جتنے بھی رحمانی اعمال ریس، سٹہ، انعامی لاٹریوں کے متعلق لکھے گئے ہیں وہ صرف ذاتی معلوماتی اضافہ کیلئے بیان کیے گئے ہیں۔ کھیلنے کے لیے ہرگز نہیں لہٰذا جو بھی حضرات، عاملین، کاملین ان

اعمال کو استعمال کریں گے یا آزمائیں گے وہ گناہ وحرام کی کمائی کے خود مرتکب ہوں گے۔ صاحب مصنف و مؤلف گناہ سے بری الذمہ ہوگا۔ (قیصر احمد بی۔اے، حسنی وحسینی)



## تسخیر جن (6یوم)

## (گُرنَمُوْ سَلَخٍ جَلْنَمُوْ سَلَخٍ)

طریقہ:

رات بارہ بجے عمل پڑھیں، ہینگ اور مرکی کا بخور جلائیں، کالے رنگ کا لباس پہنیں، کالے کپڑے پر عمل پڑھیں۔ چراغ چنبیلی کے تیل جلائیں۔ پہلے روز ایک ہزار مرتبہ، دوسرے روز دو ہزار مرتبہ، تیسرے روز تین ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اگر چھ یوم میں حاضر نہ ہو تو پھر 27 یوم عمل بالا کو ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ پھر پانچویں روز دو ہزار مرتبہ، چھٹے روز تین ہزار مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ ہر صورت میں جن حاضر ہوگا۔ اس سے عہد و پیمان لے لیں اور بطور نشانی انگوٹھی لے لیں۔

پرہیز: صرف بڑے کا گوشت مت کھائیں۔



## نایاب حاضرات

**اَوْن کَرْ آنکا کَرْت پُورے گر نِیش دُودہ دَھی بھَرمَات پُورے گر پُورے دَھر نیش سلیمان بن داؤد جن پری کے بادشاہ حاضر ہو۔ حاضر ہو۔ حاضر ہو۔**

طریقہ:

اگر بتی سلگا کر طفل نابالغ کی آنکھیں بند کروا کر صرف پندرہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں فوراً حاضر ہوگی جو چاہیں پوچھیں ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔ یہ عمل بغیر زکوٰۃ و توشہ کے کام کرتا ہے۔ دن ہو یا رات حاضرات ہمیشہ ہوگی۔

نوٹ: یہ حاضرات آسیبی معاملات اور جادو وغیرہ دفع کرنے کے لیے بہت ہی موثر ہے۔

اس حاضرات کی خوبیاں عمل کرنے کے بعد معلوم ہوں گی۔ احقر اس حاضرات کے بارے میں صرف اتنا ہی عرض کرسکتا ہے۔

''خاصادی گل عاماں آگے کرنی نہیں مناسب۔''

یعنی خاص لوگوں میں ظاہر کرنے والی بات عام لوگوں میں ظاہر نہیں کرنا چاہیے نہ تو عام لوگوں کو خاص بات کی سمجھ آئے گی اور نہ ہی خاص بات کی قدر کریں گے بلکہ مذاق کا باعث بن کے رہ جائے گی۔

❁❁❁

## عمل برائے ریس

وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۙ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۙ فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحًا ۙ

**طریقہ:**

مندرجہ بالا عمل بعد نماز عشاء باوضو اگربتی سلگا کر 313 بار پڑھیں اول وآخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ ریس کے گھوڑے ٹی وی کی طرح نظر آئیں گے جو نمبرون ہوگا وہ پہلے نظر آئے اس طرح باقاعدگی سے ترتیب وار نظر آئیں گے۔ انعام پانے پر صدقہ وخیرات ضرور کریں، غرباء ومساکین کا ضرور خیال کریں ورنہ عمل باطل ہو جائے گا۔

❁❁❁

## تسخیر دیو (21 یوم)

نوچندی جمعرات کو ٹھیک رات 12 بجے علیحدہ کمرہ میں کالا کپڑا بچھائیں اس کے سامنے سیندور 5 عدد پان، تھوڑا سا فروٹ، وسکی، مٹھائی ہر قسم، الائچی خورد، کھیر، 21 یوم تک یہ تمام چیزیں پڑی رہیں۔ مگر عامل کھیر روزانہ اپنے ہاتھ سے پکائے، خود کھائے، 21 دن تک متواتر کھیر نئی ہو۔ حصار یہ ہے: آسن بناں باسن بناں رام دیوارا۔ دو فٹ میں چوکی بنے گیرو پیر ہمارا۔ اندر و کھڑ کی ٹھاہ بیٹھا بھیروں ویر بیچار۔

حصار مار کر کالے کپڑے پر بیٹھ کر یہ عمل 1905 مرتبہ روزانہ 21 یوم تک پڑھیں۔ 21 دن میں دیو حاضر ہوگا۔ عہد و پیمان لے لیں۔ پرہیز جلالی کریں، قہوہ اور جو کی روٹی کھائیں۔

عمل یہ ہے: ''رم سبزین ہرین کلین نمہ۔''

❁❁❁

## تسخیر لونا چماری (گیارہ یوم)

نوچندی منگل یا نوچندی سنیچر رات 12 بجے کسی ویران کنوئیں کے پاس جا کر چھری پر یہ عمل گیارہ مرتبہ پڑھ کر دائرہ لگائیں۔ حصار یہ ہے:

ہڈ رکھ ماس رکھ پنڈ رکھ پیڑ رکھ۔ چلے جنتر پھریں واچا دیکھاں بھیروں تیرے علم کا تماشہ۔

اور چھری کو اپنے سامنے دائرے کے اندر گاڑھ دیں۔

مندرجہ ذیل عمل کو 921 مرتبہ پڑھیں۔

پھول پھولوں کی رانی پھول چنے لونا چماری پھولوں کی باشہ لاؤ ہمارے پاس کلام میرے پیرومرشد کا چپے میرے ساتھ پنج چشتی نوقادر پنجتن پاک کے گھر کو دیکھن والا۔ روڑے شاہ ولی کر دیں بلی سوکی۔

توشہ:

روزانہ گیارہ عدد بیسن کی روٹیاں اور گیارہ عدد سرخ گلاب ساتھ روزانہ لے کر جائے۔ مگر پڑھائی کے بعد بیسن کی روٹیاں ویران کنوئیں میں ڈال دے اور سرخ گلاب گھر لے آئے۔ روٹیاں ہمیشہ روزانہ تازی ہونی چاہئیں۔ مگر پھول وہی ہوں گے جو پہلے دن لے کر گئے تھے۔ گیارہویں دن لونا چماری حاضر ہوگی۔ اس کو بیسن کی روٹیاں اور سرخ گلاب پیش کریں جب ''لونا چماری'' حاضر ہوتو اس سے عہدو پیان لے لیں اور حاضری کا طریقہ بھی پوچھ لیں، پرہیز جمالی کریں۔

نوٹ: اس عمل کو صرف غیر شادی شدہ حضرات کریں۔ عمل سو فیصد درست ہے۔ (اجازت لازمی ہے)



## تسخیر شام کور موہنی (41 یوم)

''چڑے شام کور موہنی چڑھ کے مارے منگل وار، پہلے لونگ آئی جاتی دوسرا لونگ چڑھ بہذا چھاتی۔ تیسرا لونگ لوئے گٹلا چوتھا لونگ لوئے منگوا۔ چلے جنتر بھرے واچا۔ دیکھاں مائی شام کور موہنی تیرے علم دا تماشہ۔''



طریقہ:

شروع چاند کے منگل کے دن رات بارہ بجے عمل کریں۔ منہ شمال یا مشرق کی طرف ہو۔ چنبیلی کے تیل کا چراغ جلائیں اور عمل کو روزانہ 363 مرتبہ 41 یوم تک پڑھیں۔

توشہ:

5 رنگ کی مٹھائی، 5 عدد گلاب کے پھول، 8 عدد لونگ کلاہ دار، سیندور، اگربتی (دھوپ) جلائیں۔ توشہ ہر روز رکھنا ہوگا۔



## تسخیر ہنومان

''ہونگ ہنومان بندرہ چٹ کے سر، بھارت سند کر جام سوہتی درشنائی کر کر سواہا۔''

طریقہ:

نوچندی منگل یا نوچندی سنیچر رات بارہ بجے مندرجہ بالا عمل کو 208 مرتبہ 21 یوم تک پڑھیں۔ لباس سرخ لنگوٹ پہن کر عمل کریں۔

توشہ: 3 عدد لڈو موتی چور، ایک پان 3 لونگ، 3 آک (مدار) کے پھول، ایک عدد سالم ناریل، سیندور۔

## تسخیر کالا کلوا

"کالا کلوا بھاگا تیر جوں تو بھیجوں واں کو جائے۔ اپنا ماریا آپے کھائے مائی کالکا دی کھوپری۔ ہنومان دا دل۔ نارسنگھ امینوں جلد ہو کے مل۔ نو سو نو می آگے چلے لو سو نو می پچھے چلے۔ وچ نارسنگھ ویر چلے ڈانڈا اچلے کندو کار بہن بھنوی کی سیج پر پیر ٹکا دے جے کر بدوح حاضر نہ کرے تاں۔"

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی منگل یا نوچندی سنیچر رات بارہ بجے 363 مرتبہ 21 یوم تک پڑھیں۔ روزانہ سرسوں کے تیل کا چراغ روشن کریں۔

**بخور:**

گوگل لوبان یا اگربتی روشن کریں۔ عمل کے دوران گوشت، انڈہ، مچھلی، مرغی، کچی پیاز، ادرک، لہسن کھانے سے پرہیز کریں۔



## حاضرات اسم ذات اللہ تعالیٰ

اسم اللہ کی ریاضتوں میں "اسرارِ کائنات" پوشیدہ ہیں۔ اس کی ریاضت کے بے شمار طریقے ہیں۔ جو حسب مراتب وحسب استطاعت اختیار کیے جاتے ہیں۔ میں یہاں چند طریقے تحریر کرتا ہوں۔ جن کے کرنے سے روحانی قوتوں میں بے شمار اضافہ ہوتا ہے اور تصرفات کی عام قوت حاصل ہوتی ہے۔

ایک آئینہ 4x10 انچ کا لیں اور اس میں اسم اللہ لکھیں۔

رات عشاء اور فجر کے درمیان کوئی وقت مقرر کریں۔ بہتر وقت 2 بجے سے 3 بجے کے درمیان کا ہے کیونکہ اس وقت روح اپنے نقطہ اعتدال پر ہوتی ہے۔ مقررہ وقت پر سنسان جگہ چلے جائیں جو پرسکون بھی ہو۔ اس وقت پیٹ غذا سے ہونا چاہیے۔ شمالی دیوار پر آنکھوں کے ٹھیک سامنے آئینہ نصب کر دیں۔ اب باوضو بیٹھ کر اگربتی سلگا کر آہستہ آہستہ اسم اللہ کا ورد کریں۔ اس طرح کہ اندازاً پندرہ منٹ میں چھیاسٹھ بار ہو۔ ورد کے بعد آئینہ پر لکھے ہوئے اسم کو بغور دیکھنا شروع کریں اس طرح کہ پلک جھپکتے نہ نظر بہکے ابتداء آدھا گھنٹہ سے کریں۔ پھر روزانہ ایک ایک دو دو منٹ بڑھاتے جائیں۔ یہاں تک کہ آپ میں اتنی صلاحیت آجائے کہ بغیر پلک جھپکے اور بغیر نظر بہکے آپ اسم اللہ پر ایک گھنٹہ نظر جما سکیں۔ اسی طرح مسلسل یہ عمل کرتے رہنا ہے۔ دوران عمل غذا قلیل اور زود ہضم ہونا چاہیے۔ کم کھانے، کم سونے اور کم بولنے کی عادت ڈالیں۔ پنج وقتہ نماز کی پابندی کریں۔ مشاغل دنیوی کے علاوہ جو وقت بچے یاد خدا میں صرف کرے۔ جھوٹ نہ بولیں اور کسی کی غیبت نہ کریں۔

عمل کرتے ہوئے چند دن گزریں گے تو اسم اللہ سے نور نکلنا شروع ہوگا۔ سر سُن ہو جائے گا یوں محسوس ہوگا جیسے میرے حواس سوتے جا رہے ہوں۔ آخر میں پورا آئینہ روشن ہو جائے گا۔ یہ روشنی (نور) دراصل دماغ کے اندر کی

ہوتی ہے۔ جو اسم اللہ کی برکتوں سے متاثر ہو کر ظاہر ہوتی ہے۔ اس روشنی سے صاحب عمل کو ''روشن ضمیری'' کی دولت حاصل ہو جاتی ہے اور ماضی، مستقبل، حال کی طرح ظاہر ہو جاتا ہے۔ یہ عمل اہل اللہ کا راز ہے جو بلا بخل ظاہر کر دیا ہے تا کہ اہل ذوق اسی سے اپنے ذوق کی تکمیل پوری کر سکیں۔ یہ عمل روحانی رازوں کا خزانہ ہے جسے جاہلوں سے پوشیدہ رکھنا افضل ہے۔ (عمل پرہیز جلالی و جمالی کے ساتھ سوا لاکھ کی تعداد مکمل کریں۔)



## سورہ کوثر با مؤکل (تین یوم)

طریقہ:

عروج ماہ نوچندی جمعرات یا نوچندی پیر پرہیز جمالی، تین دن روزے رکھے، خلوت، تنہائی، پاکیزہ جگہ، صاف بدن، کمرہ خوشبو سے معطر، ہر نماز کے بعد سورہ کوثر ایک ہزار مرتبہ پڑھیں اور اس کے بعد یہ دعوت پڑھیں۔ عمل تین یوم کریں۔

**اَللّٰھُمَّ اِنِّی مَا اَسْئَلُكَ بِمُوجبات رَحْمَتِكَ و عَزَائِمِ مَغْفِرَتِكَ اَنْ تُسَخِرَلِی خُدام هٰذِهِ السُّبورَة عَبدِكَ عَبْد الكريم اِلَّا مَا اَحسَت وَسَمِعتَ وَالمَعتِ بِحقِّ شريخ (٢) مرديخ (٢) بِحَقِّ من كلمه موسٰي تكليما عَلٰى طُورِ سِينا الوحا الوحا الوحا العجل العجل العجل الساعة الساعة الساعة بَارَكَ اللّٰهِ فِيكَ وَ عَلَيكَ۔**



## ریس و جوئے میں سو فیصد کامیابی

ریس اور جوئے میں کامیابی کے لیے مندرجہ ذیل نقش کو ساعت سعد میں لکھ کر چمڑے میں محفوظ کریں اور ہاتھ پر باندھیں اور اس کا ذکر کسی سے نہ کریں ورنہ اس کا اثر زائل ہو جائے گا۔ ہر ریس یا جوا جیتنے کے بعد سوا گیارہ یا 51 روپے کی مٹھائی معصوم بچوں کو ضرور تقسیم کریں ورنہ آئندہ نقش کام نہ کرے گا۔ نقش سرخ روشنائی میں زعفران میں ملا کر لکھیں۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ ١٤ | ١١ ١٧ | ١٤ ٢٠ | ١ ٧ |
| ١٣ ١٩ | ٢ ٨ | ٧ ١٣ | ١٢ ١٨ |
| ٣ ٩ | ١٦ ٢٢ | ٩ ١٥ | ٦ ١٢ |
| ١٠ ١٦ | ٥ ١١ | ٤ ١٠ | ١٥ ٢١ |



## تسخیر جدّہ جن

یہ جن حضور غوث الاعظم دستگیرؒ کا مرید ہے۔

**عمل:**

**یا قطب ربّانی۔ محبوب سبحانی ۔ یا غوث صمدانی۔ یا شیخ عبدالقادر جیلانیؒ جده کو حاضر کرو میری مدد کے لیے ہر دم لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ**

**تعداد:**

1111 بار 21 یوم تک۔

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء ½1 کلو برفی پر غوث پاکؒ کی نیاز دیں اور غوث پاکؒ کے نام کا چنبیلی کے تیل کا نیا چراغ جلائیں اور چراغ کی لو پر نظر رکھتے ہوئے عمل مذکورہ کو پڑھیں انشاء اللہ 21 یوم میں جدہ جن تسخیر ہو گا۔

❁❁❁



## تسخیر نرگس پری

**عمل:**

اَرے پانی برسے پان
باندھے نرگس کھولے کون
نرگس کا اکھاڑہ جیا پکاروں
جہاں پکاروں وہیں آکے کھڑی ہوجا

**تعداد:**

1111 مرتبہ 21 یوم

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی جمعرات یا نوچندی اتوار کو بعد نماز عشاء باوضو قبلہ رخ ہو کر پڑھیں۔ پاکیزگی وطہارت کا پورا خیال رکھیں۔ اگربتی جلائیں یا عود کی لکڑی جلائیں لباس سفید پہنیں اور سفید کپڑا بچھا کر عمل پڑھیں۔ چند نرگس کے پھول یا چند موتیا یا چنبیلی کے پھول اپنے سامنے رکھ لیں۔ کمرہ خوشبو سے معطر کر لیں۔ سات رنگ کی مٹھائی ½1 کلو،

سات رنگ کی دالیں۔ عطریہ تمام توشہ نیاز دے کر بہتے دریا میں ڈال دیں۔ 21 یوم میں ''نرگس پری'' تسخیر ہوگی۔



## تسخیر ہنومان

عمل: الف اللہ رحمٰن
رحم کر پروردگار
ملا دے ہنومان

تعداد: 1100 بار۔ سات یوم یا 15 یوم

طریقہ:

نوچندی منگل یا نوچندی سینچر رات بارہ بجے مندرجہ بالا عمل کو 1100 بار سات یا پندرہ یوم تک پڑھیں۔ لباس سرخ لنگوٹ پہن کر عمل کریں۔

توشہ:

3 عدد لڈو موتی چور، ایک پان، 3 عدد لونگ، 3 یا 5 آک (مدار) کے پھول، ایک عدد سالم ناریل، سیندور



## تسخیر اوگھڑ

عمل: کامرو دیس کا کماچھا باندھوں۔ آتا باندھوں۔ جاتا باندھوں۔ پؤن اور پانی کو باندھوں۔ دھرتی اور آکاش کو باندھوں۔ لٹھ باندھوں پونٹھ باندھوں۔ بھوت اور پریت باندھوں۔ چڑیل خبیث کو باندھوں۔ انہیں باندھ کر لاتو جانوں اوگھڑ دیوتا بنگال کا۔

تعداد: 3125 بار۔ 3 یا 9 یوم

طریقہ:

عروج ماہ نوچندی منگل یا نوچندی سینچر ٹھیک رات بارہ بجے پیپل یا کیکر کے درخت کے نیچے سرسوں کے تیل کا چراغ جلا کر مذکورہ عمل کو پڑھیں۔ اوگھڑ حاضر ہو کر تسخیر ہوگا ہر کام پل بھر میں بجالائے گا۔

توشہ:

ایک بڑی مچھلی روہو۔ ایک عدد شراب کی بوتل۔ اگربتی سلگائیں۔ تمام اشیاء کیلے کے پتہ پر رکھ کر اوگھڑ کی نذر کریں۔





## تسخیر ملکہ بلقیس

**عمل:** لنکا کا کوٹ، سمندر کی کھائی
علی کی چوکی محمدؐ کی دہائی
ملکہ بلقیس حاضر شو حاضر شو حاضر شو

**تعداد:** 712 اپنے نام اور والدہ کے نام کے اعداد جمع کریں اور عمل کے اعداد تمام جمع کر کے عمل پڑھیں۔

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی جمعرات یا نوچندی پیر بعد نماز عشاء باوضو قبلہ رخ ہو کر عمل پڑھیں۔ اگر بتی سلگائیں، کمرہ خوشبو سے معطر ہو، پاکیزگی و طہارت کا پورا پورا خیال رکھیں، لباس سفید پہنیں اور سفید کپڑا اچھا کر عمل پڑھیں۔

**توشہ:**

½1 کلو برفی پر ایک حصہ پر بنام حضرت علیؑ، دوسرے حصہ پر بنام محمدؐ رسول اللہ اور تیسرے حصہ پر ملکہ بلقیس کی نیاز دلائیں۔ 41 یوم میں ملکہ بلقیس تسخیر ہوگی اور ہر کام بخوشی کرے گی۔

❀❀❀



## حاضرات

جن کو حاضر کرنے کے لیے مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر تکیہ کے نیچے سوتے وقت رکھیں۔

ہ ٩ ٩ | ٧ مح ٩ ١١١١ ١١١ ١١١ ٥٧٠ ع م ١١

مع ١١ لھ م M م ع — م π ٨٨٨ مع ١١١ ٨لہ الوما

ہو ٩٩ ١١١١ ع و NN — ہ ٩ ٩ ٩ ٩ ٨ ٩ حو ٢ ٩

اور یہ عزیمت 71 مرتبہ پڑھیں۔

**هیا هیا اسرعی بالحضور بحق هذه الاسماء واطلسم و بحق مهه کروش مرموه قیوم وهی الاسماء التی تتلی من مَهِ الٰی قیومؔ**

❀❀❀

## دفینہ نظر آنے کا منتر



سیاہ بلی کی دائیں آنکھ اور کوے کی بائیں آنکھ اتوار کے دن جبکہ اماوس ہو خشک کر کے الگ الگ دونوں کو باریک پیس کر شہد میں ملائیں۔ پھر روئی میں رکھ کر روغن چنبیلی میں بتی بنا کر الگ الگ چراغوں میں اس کا کاجل تیار

کریں۔ بلی کی آنکھ کا کاجل دائیں آنکھ میں اور کوے کی آنکھ کا کاجل بائیں آنکھ میں لگائیں تو جہاں دفینہ، خزانہ ہوگا، کھلے و واضح طور پر دکھائی دے گا۔



## دفینہ و خزانہ کا مشاہدہ

پہاڑی کوے کی زبان اور ہد ہد کا دل دونوں کو سایہ میں خشک کر کے باریک پیس لیں۔ پھر سرمہ و گلاب کے ساتھ حل کر لیں۔ پھر اس کو کسی نابالغ بچہ کی آنکھوں میں لگائیں۔ مشتبہ جگہ پر بٹھا کر سفید چادر اس کے اوپر ڈال دیں۔ انشاء اللہ بچہ کو صاف طور پر نظر آجائے گا کہ دفینہ کس جگہ ہے۔



## تسخیر ہمزاد

یا کامل ہمزاد یاختان یامتان یادیان یاسمان۔ یا کالو شاہ۔ لال شاہ۔ مان شاہ۔ سبحان شاہ حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔

تعداد 731 مرتبہ، چوکی 21 یوم۔

توشہ: پھیکی 21 عدد پھلیاں کنویں میں ڈال دو یا قبرستان میں ڈال دو۔ عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء چنبیلی کے تیل کا چراغ جلائیں اور اپنے سایہ پر نظر قائم کر کے عمل پڑھیں۔ انشاء اللہ 21 یوم میں ہمزاد تابع ہوگا۔



# حاضرات




طریقہ:

سب سے پہلے اس عمل کی زکوٰۃ ادا کریں۔ عروج ماہ نوچندی جمعرات کو سورہ رحمٰن گیارہ گیارہ بار گیارہ یوم پڑھیں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف بھی پڑھیں۔ ہر بار سورہ رحمٰن کے آخر میں یہ شعر بھی گیارہ بار لازمی پڑھیں۔

توریت، زبور، انجیل، حق بات کہے قرآن

حاضر ہوں سب موکل، پڑھ سورہ رحمان

کمرہ صاف ستھرا ہو، عامل اور معمول دونوں پاک وصاف باوضو ہوں۔ اگربتی وغیرہ سلگائیں اور سیاہ خانے میں بچے کو غور سے دیکھنے کو کہیں اور آپ (عامل) بچے پر گیارہ مرتبہ درود شریف اور سورہ رحمٰن صرف ایک مرتبہ پڑھ کر گیارہ بار مندرجہ بالا شعر بھی لازمی پڑھ کر پھونکیں اور بچے کو ہدایت کریں کہ وہ سیاہ خانے میں غور سے دیکھیں، تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ اپنے مقاصد کے بارے میں تمام حالات معلوم کر سکتے ہیں اور ان کا جواب درست پائیں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔



## تسخیر جھلی

یہ ایک عورت ہے جو ہر کام کرتی ہے۔ اکتیس یوم کا عمل ہے اس عمل میں نہ تو غسل کرنا ہے نہ منہ دھونا ہے اور نہ ہی استنجا وغیرہ کرنا ہے۔ ہاں البتہ منہ کسی کپڑے سے صاف کر سکتے ہیں۔

عمل:

جھلی جھلی مہا جھلی دنوں ناچے راتوں بال بکھرا ونتی تیز توں ننگی چت جا پٹ لاہ۔ منگلا۔ منگلا۔ منگلا

طریقہ:

چاند کی اکیس تاریخ سے دوسرے ماہ کی چاند کی گیارہ تک یعنی 21 دن پورے کریں۔ عمل رات بارہ بجے برہنہ ہو کر پڑھیں پھر روزانہ 5 روپے کی بوندی مٹھائی بائیں ہاتھ میں رکھیں اور عمل کو 121 بار روزانہ پڑھے اور ان نکتی دانوں پر دم کرکے دو دانے خود کھائے باقی وہیں رکھ دے۔ اکیس یوم میں جھلی حاضر ہوگی، شرائط طے کریں۔ کامیاب ہونے پر 2 سیر تیل میں پکا ہوا حلوہ جھلی کی نظر کریں۔

تعداد: 721 بار مدت 21 یوم

توشہ: پھیکی 21 عدد چھلکیاں کنوئیں میں ڈال دو یا قبرستان میں ڈال دو۔

طریقہ:

عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء چنبیلی کے تیل کا چراغ جلائیں اور اپنے سایہ پر نظر قائم کرکے عمل پڑھیں۔ انشاء اللہ 21 یوم میں ہمزاد تابع ہوگا۔

❀❀❀

## مردے سے ملاقات کرنا

کوئی شخص کسی مردہ کو خواب میں دیکھنے اور اس سے ملاقات کرنے کا خواہاں ہو تو اسے چاہیے کہ وہ جمعرات کو نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد غسل کرے اور پاکیزہ لباس پہن کر اور عطر لگا کر چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ تکاثر بعد سلام پھیرنے کے 113 مرتبہ سورہ تکاثر پڑھے اور پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر قبلہ رخ منہ کرکے سو جائے، انشاء اللہ تعالیٰ۔ جس سے مردے کو خواب میں دیکھنے کی غرض سے یہ عمل کیا ہے وہ خواب میں ضرور دکھائی دے گا اور اس سے گفتگو بھی ہو جائے گی۔ یہ عمل مجرب و آزمودہ ہے۔

❀❀❀

## تسخیر ہمزاد

عمل:

یُومِنُو بِکَلَامِیْ یَا عَطُوفُ یَا جبرائیلُ اُحْضُرُوْ بِاِذْنِ اللّٰہِ ہمزاد حَاضِر شُو حَاضِر شُو۔

طریقہ:

نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء چنبیلی کے تیل میں چراغ روشن کریں اور اپنی پشت پر رکھ لیں۔ اپنا حصار کر

لیں۔ چراغ کو حصار سے باہر رکھیں۔ سامنے آپ کا سایہ پڑے گا۔ سر پر نظریں جما کر مندرجہ بالا عمل کو 500 مرتبہ 41 یوم تک پڑھیں۔ عمل سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں عمل ختم ہوتے ہی اپنے بسر پر سو جائیں۔ عمل سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں عمل ختم ہوتے ہی اپنے بستر پر سو جائیں۔ کسی سے بات چیت نہ کریں۔ چراغ جو پہلی رات استعمال کیا تھا وہ 41 یوم تک استعمال کریں۔ بتی روزانہ بدلتے رہیں انشاء اللہ آخری ہفتے میں یا آخری دن میں ہمزاد حاضر ہوگا اور ہم کلام ہوگا۔ اس وقت اس سے معاہدہ کر کریں اور معاہدہ کے بعد اسے واپس جانے کا حکم دیں۔ یہ ہمزاد بہت طاقتور ہے اور جن کے برابر طاقت رکھتا ہے۔ اگر تابع ہو گیا تو آپ کے ہر حکم کی تعمیل کرے گا۔ دور دراز کی خبریں دے گا، مرض تشخیص کرے گا اور آپ کو حادثات سے پہلے مطلع کرے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ پرہیز جمالی کریں۔ بیوی کے ساتھ ہمبستری نہ کریں۔ گوشت اور تمام بدبودار چیزوں سے پرہیز کریں۔ 41 یوم تک نہ جگہ بدلیں نہ ٹائم بدلیں۔



## حاضرات

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَسَلِّمْ یَا شیخ سید عبدالقادر جیلانی شیئاً لِلّٰہِ حاضرات حاضر کُن بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

**طریقہ:**

دس یا بارہ سال کے لڑکے/لڑکی کے داہنے ہاتھ کے ناخن پر کاجل لگائیں اور خشک ہو جانے پر تھوڑا سا عطر لگائیں اور بچہ کو ہدایت کریں کہ وہ اس میں نظر جما کر دیکھے اور عامل بچے پر مندرجہ بالا درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر بچہ پر اور ناخن پر دم کرے۔ تھوڑی ہی دیر میں ہاتھ کے ناخن پر حاضرات کا نزول ہوگا۔ پس عامل بچے کے ذریعے اپنے مشکل امور کے متعلق سوالات کے جوابات حاصل کرے انشاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست وسچا ملے گا۔



## راتوں رات لکھ پتی بننے کا نایاب عمل

دنیا میں اس وقت ہر شخص پریشان ہے اور راتوں رات لکھ پتی بننے کا خواب دیکھتا ہے یہاں پر ایک ایسا نایاب عمل دیا جا رہا ہے جو ہر پریشان شخص عمل کر کے اپنی مالی حالت کو بہتر بنا سکتا ہے۔ دینا اور نہ دینا اللہ کی ذات پر منحصر ہے۔ مگر عمل سچے اعتقاد اور نیک نیتی سے کیا جائے تو کوئی مضائقہ نہیں کہ اللہ تعالیٰ راتوں رات لکھ پتی بنا دے۔ غریب مساکین محتاجوں کا ضرور خیال رکھیں زکوٰۃ نذرو نیاز لازمی کریں۔ سب سے پہلے جسم کپڑا اور بستر کمرہ تمام پاکیزہ ہونا چاہیے اور کمرہ بالکل تنہا ہونا چاہیے۔ سات دن کا عمل ہے اور عمل مقررہ وقت پر رات ٹھیک گیارہ بجے شروع کریں، جگہ تبدیل نہ کریں۔ عمل کے پڑھنے کی تعداد (2121) ہے۔

روزانہ سات یوم تک 2121 مرتبہ پڑھیں، زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ کپڑوں پر عطر وغیرہ لگائیں اور اگربتی سلگائیں۔ اب جب بھی آپ کو پرائز بانڈ کے نمبر معلوم کرنے کی ضرورت پیش آئے یا سٹہ کے نمبرز معلوم کرنے کی اشد ضرورت ہو تو آپ عمل کو صرف 101 مرتبہ پڑھیں اور یہ نیت کریں کہ مجھے خواب میں پرائز بانڈ کے نمبر نظر آئیں تو آپ کے سامنے ٹی وی کی طرح نمبر نظر آجائیں گے یا کوئی بتانے والا بتا دے گا عمل مبارک یہ ہے۔

**اَلْخَبِیْرُ الْمُبِیْنُ الْحَادِیْ۔**

عمل کو روزانہ 65 مرتبہ ورد میں رکھیں تا کہ عمل قبضہ میں رہے۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔



## شاہین شاہ جن کو حاضر کرنے کا عمل

یہ عمل وہی شخص کر سکتا ہے جو بڑے دل کا مالک ہو اور نڈر ہو اگر کوئی مضبوط دل کا مالک ہو تو وہ یہ عمل کرے۔ اگر دوران عمل ڈر گیا یا گھبرا گیا تو جان کا خطرہ ہے یا رجعت کا خطرہ ہو سکتا ہے یعنی جو ڈر گیا وہ مر گیا۔ جس کا ارادہ پختہ ہو اور حوصلہ بلند ہو وہی اونچی اُڑان سے بلندی میں پہنچ سکتا ہے۔ عمل کرنے سے پہلے اجازت لینا لازمی ہے۔

طریقہ:

عمل شروع کرنے سے ایک ماہ پہلے ہر قسم کا گناہ کبیرہ چھوڑنا ہوگا۔ رزق حلال لازمی ہونا چاہیے۔ نماز پنجگانہ پابندی سے ادا کرنی ہوگی۔ جھوٹ نہ بولیں اور کسی کی غیبت نہ کریں۔ اس کے بعد کسی بھی دن نماز فجر سے پہلے اٹھ کر پہلے غسل کریں پھر وضو بنائیں اور نماز ادا کریں اس کے بعد توبہ استغفار کریں۔ اس کے بعد اپنے مقصد میں کامیاب ہونے کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا کریں۔

گیارہ مرتبہ درود ابراہیمؑ پھر سو مرتبہ سورہ اخلاص پڑھیں۔ آیت الکرسی ایک بار، چہار قل شریف ایک بار، پھر سورہ جن کی پہلی پانچ آیات ایک بار، پھر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمؑ پڑھیں۔ اس کے بعد آپ زندگی کے روزمرہ کے کام کر سکتے ہیں۔ اب آپ اسی طریقہ سے ظہر، عصر، مغرب ان نمازوں کے اول طریقہ سے عمل پڑھیں۔ اب عشاء کی نماز کے بعد یہ اسم ایک سو ایک مرتبہ پڑھنا ہے۔

**هُوَ الَّا سَامَةُ بِسِرِّنَا هُوَ يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ**

سورہ اخلاص سو مرتبہ صرف سورہ اخلاص کو عشاء کی نماز کے بعد نہ پڑھے۔ 4 دن کا عمل ہے۔ اس کے بعد جب بھی شاہین جن کو حاضر کرنا ہو تو رات دس بجے ایک نابالغ لڑکے کو نہلا دھلا کر کپڑوں پر خوشبو لگا کر ایک کرسی پر عامل کے سامنے بٹھائیں اور کمرہ کو بھی خوشبو سے معطر رکھیں۔ پھر [illegible] نقش ایک سفید پاکیزہ کپڑے پر لکھ کر اس کی بتی بنا کر چراغ میں جلائیں اور دودھ، چینی، آٹا، میدہ ان تمام اشیاء سے کھیر پکا کر بچہ کے

سامنے رکھیں۔عطر وغیرہ رکھیں اور خوشبو اگر بتی سلگائیں، تمام اشیاء ٹیبل پر رکھیں۔نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۶ | ۷ | ۲۳ |
| ۳ | ۵ | ۹ | ۲۶ |
| ۱۹ | ع | ۴ | ۱ع |

کھیر اور چراغ لڑکے کے آگے رکھنا پھر سورہ فاتحہ پڑھ کر اس کا ثواب محمد مصطفیٰ ﷺ اور آپ کے اصحابہ کرام اور حضرت سلیمانؑ کی روح کو بخشیں پھر کھیر کو تقسیم کر دیں۔

اس کے بعد ایک چینی کی سفید پلیٹ پر مندرجہ بالا نقش کالی سیاہی سے لکھ کر پلیٹ بچہ کے ہاتھ میں دے دیں اور نقش کے سیاہ خانہ میں بچہ کو کہیں کہ غور سے نظر قائم کر کے دیکھے جو نظر آئے بچہ سے سوال و جواب کریں۔بالکل صحیح و تسلی بخش جواب ملے گا واضح رہے پلیٹ پر اور بچہ پر گیارہ مرتبہ درودِ ابراہیمیؑ اور تین تین مرتبہ چہار قل شریف آیت الکرسی ایک بار پھر سورہ جن کی پہلی پانچ آیات صرف ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور ھُو الاسَامۃُ یسرٌنَا ھُوٌ یَا کریمُ یا کریمُ یا کریمُ یا کریمُ یا کریمُ تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔تھوڑی ہی دیر میں ''شاہین شاہ جن'' کی حاضری ہوگی۔ یاد رہے جب شاہین شاہ کی حاضری ہوگی تو وہ سواری پر سوار ہو کر آئے گا۔کوئی معمولی یا چھوٹا موٹا مسئلہ یا کوئی معمولی کام کے لیے ''شاہین شاہ'' کو ہرگز ہرگز مت بلائیں ورنہ عامل نقصان اٹھائے گا کیونکہ یہ عمل نہایت ہی طاقتور ہے۔بہت پیچیدہ مشکل مرحلہ میں حاضرات کریں۔ہر مسئلہ کا حل انشاء اللہ پایہ تکمیل تک پہنچایا جائے گا۔

۞۞۞

## حاضرات خضر علیہ الصلوٰۃ والسلام

### طریقہ:

مندرجہ ذیل عزیمت بعد نماز عشاء احرام باندھ کر باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر سات مرتبہ روزانہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔ہزارہ متواتر اکتالیس یوم پڑھیں۔اکیس تا اکتالیس دن کے درمیان میں زیارت نصیب ہو۔جو سوال عقدہ کشائی کروانا ہو تو پیش کریں انشاء اللہ مدعا حل ہوگا۔جو بھی کام ہو خلاف شریعت نہ ہو، پرہیز جمالی کریں۔عزیمت یہ ہے:

یَا ھُدّنْ دُوْمِنْ کُلَّ رَبِیّنْ ط یَا عَزِیْزُ یَا عَزِیْزُ یَا عَزِیْزُ بِحَقِّ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ط

دورد شریف یہ ہے:

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰى آلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدَ كُلِّ ذَرَاَةٍ مَعَا تعا لَضَا لَفُ مَرَّةٍ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ ط**



## کشف القبور

بعد نماز عشاء ذیل سورۃ التکاثر پارہ عم کسی بزرگ کے مزار پر رخ بجانب قلب اہل قبور کرتے ہوئے باوضو بہتر مرتبہ روزانہ متواتر اکتالیس یوم پڑھیں۔ اہل قبر سے گفتگو ہو۔ آئندہ بوقت ضرورت صرف بہتر مرتبہ پڑھیں، اہل قبر کا احوال معلوم ہو۔ سورہ مبارکہ یہ ہے:

**اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ط حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ط كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تعلمون ط كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ ط لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ط ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ لا ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيْمِ ع**



## کشف القبور

**بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم ط اَللّٰهُمَّ حاجتی السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَرْغُوْبِيْ**

اہل قبور کے دائیں کندھے کی طرف بیٹھ کر ایک سو مرتبہ باوضو متواتر اکتالیس یوم پڑھیں۔ بوقت ضرورت صرف ایک یوم تکرار عمل کریں۔ اہل قبور روبرو ہو کر انشاء اللہ گفتگو کریں۔ اول و آخری گیارہ گیارہ مرتبہ درودِ ابراہیمیؑ لازمی پڑھیں۔



## اہل قبور سے ملاقات

بعد نماز عشاء باوضو یکسوئی اختیار کرتے ہوئے ذیل سورۃ فاتحہ و اخلاص اکیس مرتبہ کعبہ رخ پڑھ کر اہل قبور کی ارواح پر مفتوح کریں اسی طرح متواتر اکیس یوم پڑھیں۔ دورانِ خواب انشاء اللہ تمام حالات سے آگاہی ہو۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ط اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ط قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ط اَللّٰهُ الصَّمَدُ اللّٰهُ الصَّمَدُ اللّٰه الصَّمَدُ اللّٰهُ الصَّمَدُ اللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ط**



## کشف القبور

دوزانو بیٹھ کر پشت قبلہ کی طرف کر کے 21 مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّنَا وَ رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَ الرُّوْح پڑھیں۔ اکیس مرتبہ یَا رُوْحُ پڑھ کر فاتحہ پڑھیں۔ پھر مراقبہ کی صورت میں ہو کر دل میں بلاتعداد سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْم پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ اہل قبور روبرو ہو کر گفتگو کرے۔



## جنوں کے بادشاہ کو حاضر کرنا

**طریقہ:**

سب سے پہلے زکوۃ سوا لاکھ ادا کریں چاہے کتنے ہی دن لگیں لیکن خیال رہے کہ دن طاق ہو ۳ یا ۷ دن 11 دن پس دن طاق ہوں عمل کیجیے۔ پڑھنے کے لیے اسم یہ ہے۔

**اَللّٰهُ الصَّمَدُ یَا مُحَمَّدُ مَدَدِی۔**

**حاضرات کا طریقہ:**

زکوۃ ادا کرنے کے بعد ایک نابالغ ہوشیار بچہ کو نہلا دھلا کر خوشبو وغیرہ لگا کے لڑکے کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگا کر اور عطر لگا کر مندرجہ بالا اسم کو بلاتعداد پڑھ پڑھ کر دم کرتے ہیں۔ چند منٹ کے اندر اندر جنوں کا بادشاہ حاضر ہوگا۔ پھر آپ بچہ سے جس قسم کے سوالات کریں گے۔ بچہ ان کا جواب سو فیصد درست وتسلی بخش دے گا۔ عمل کو ہمیشہ قابو میں رکھنے کے لیے مندرجہ بالا اسم کو روزانہ 151 ایک سو اکیاون مرتبہ پڑھنا چاہیے۔ ورنہ عمل ضائع ہو جائے گا۔



## سب سے اعلیٰ ذکر

قرآن شریف میں خود اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ افضل الذکر لا الہ الا اللہ اور پھر فرماتا ہے۔ فَاذْكُرُوْنِیْ اَذْكُرْكُمْ۔ تم مجھ کو یاد کرو میں تم کو یاد کروں گا۔ اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَكُمْ اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَ یَكْشِفُ السُّوْٓءَ وَ اِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ مجھے پکارو میں تمہاری اجابت کروں گا۔ نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْد۔ ہم تمہاری رگ سے بھی زیادہ قریب ہیں۔ دنیا میں میرے سوا اور کوئی نہیں جو بے چارہ کی پکار کی اجابت کرے اور تکلیف کو دور کرے۔ جب میرا بندہ تجھ سے میرے متعلق دریافت کرے تو فرما دے میں قریب ہوں اور پکارنے والے کی جب کہ وہ پکارتا ہے سنتا ہوں۔ من لم یسال اللہ یغضب علیہ یعنی جو خدا تعالیٰ سے سوال نہیں کرتا خدا تعالیٰ اس پر غصہ ہوتا ہے۔

تمام ذکروں کا بادشاہ کلمہ ہے۔ رسول کریم ﷺ فرماتے ہیں۔ لِکُلِّ شَیْءٍ صَقَالَۃٌ وَ صَقَالَۃُ الْقَلْبِ ذِکْرُ اللّٰہِ تعالیٰ دل پر ضرب لگانے کا ادنیٰ فائدہ یہ ہے کہ دل کی ورزش ہوتی ہے اور بعض اموات جو دل کی حرکت بند ہونے اور اس پر چربی بڑھ جانے سے دفعتاً واقع ہو جاتی ہیں۔ نہیں ہونے پاتیں اسی لیے یاد الٰہی میں مصروف رہنے والوں کی عمریں دراز ہوتی ہیں۔ پہلا طریقہ یہ ہے کہ آنکھیں کھول کر دم کو بند کر کے اس قدر اللہ اللہ کہے کہ ذکر بلکہ حتی بیست نفسک صادق ہو جائے، چشم تیرہ ہو جائے، کچھ مدت کرتے کرتے دیکھے گا کہ خدا کے کلام یُسَبِّحُ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ۔ بالکل صحیح ہے۔ درخت اور چار پائے اس کو ذکر کرتے ہوئے نظر آئیں گے اور وہ اپنے کانوں سے سنے گا لیکن صدق مقال اور اکل حلال ضروری ہے۔ سبحان اللہ سبحان تیری قدرت۔



## حاضرات

### یا حاضر و ناظر حاضرات کو کر حاضر بحق یا قادر



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۴ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۰ | ۱۳۰۶ |
| ۱۳۱۹ | ۱۳۰۷ | ۱۳۱۳ | ۱۳۱۸ |
| ۱۳۰۸ | ۱۳۲۲ | ۱۳۱۵ | ۱۳۱۲ |
| ۱۳۱۶ | ۱۳۱۱ | ۱۳۰۹ | ۱۳۲۱ |

طریقہ:

جب بھی حاضرات کرنا مقصود ہو تو عامل کسی طفل نابالغ کو غسل کرائے اور پاک وصاف لباس پہنائے اور عامل بھی خود پاک لباس پہنے اور طفل کو اپنے سامنے بٹھائے اور عامل اٹھائیس مرتبہ درود شریف پڑھ کر اٹھائیس مرتبہ مندرجہ بالا عزیمت پڑھ کر معمول نقش پر دم کرے اور معمول کو کہے کہ وہ نقش کے سیاہ خانہ میں غور سے دیکھتا رہے ان شاء اللہ فی الفور حاضرات کا نزول ہوگا پس اس وقت عامل اپنا اور طفل کا سلام پیش کرے اور جو بھی سوال ہو اس کا جواب طفل کے ذریعے معلوم کرائے۔ آپ کے ہر سوال کا جواب مکمل اور تسلی بخش ملے گا۔ پھر آپ ان کو السلام علیکم کہہ کر رخصت کر دیں۔

علم پڑھیاں اشراف نہ ہون جیہڑے ہون اصل کمینے
پیتل کدی نہیں سونا بن دا بھاویں جڑیئے لعل نگینے
شوم تھیں کدی نہیں صدقہ ہندا بھاویں ہون لکھ خزینے
بلیہا باجھ توحید نئی ملتی بھاویں مریئے وچ مدینے



## تسخیر ملکہ نجمہ

اس سے قبل کہ ہم عمل بیان کریں قارئین کرام کے لیے عملیات کی کامیابی کے لیے چند مفید معلومات درج کی جاتی ہیں تاکہ عمل میں سو فیصد کامیابی باآسانی و یقینی ہو۔ یہ امر مسلمہ ہے کہ انتشارِ قلب و ذہن توجہ کاملہ حاصل نہیں ہونے دیتا اور توجہ کاملہ ہی کا دوسرا نام یقین ہے۔ یقین ہی کام نہیں ہے تو کامیابی کے حصول کا تصور بھی بے کار ہے۔ یاد رکھیں صبر و قناعت اپنائے بغیر علم روحانیت کے میدان میں قدم رکھنا جرم ہے۔ صبر و قناعت یہ ہے کہ ناکامی پر غور کیجیے۔ یقیناً آپ سے کہیں نہ کہیں غلطی ہوئی ہے۔ کم از کم یہ غلطی تو کسی حد تک یقیناً ہوئی ہوگی توجہ کاملہ سے کام نہ کیا ہوگا۔ دوبارہ اور زیادہ اہتمام اور توجہ سے کیجیے، ناامیدی کفر و گناہ کبیرہ ہے۔ کسی ناکامی کا سبب وراثت یا ماحول نہیں ہوتا بلکہ خود اپنی بزدلی اور کم ہمتی ہوتی ہے۔ آپ کا یہ ایمان ہونا چاہیے کہ آپ کی کوششیں بارآور ہوں گی اور انجام کار زندگی کی اس کوشش میں کامیابی آپ ہی کی ہوگی۔ ناکامیوں سے اپنی ہمت ہرگز پست نہ کرنا چاہیے۔

تقدیر کچھ ہو، کاوش تدبیر بھی تو ہے
تخریب کے لباس میں، تعمیر بھی تو ہے

اپنی کامیابی کا یقین رکھیے۔ ممکن ہے کہ اتنی کامیابی نہ ہو جتنی کہ آپ نے امید کی تھی۔ لیکن کامیابی کا بھروسہ رکھنے سے آپ کی ہر کوشش میں ایک خاص شان پیدا ہو جائے گی اور مجموعی اعتبار سے آپ مسرت محسوس کریں گے۔ یاد رکھیں جب تک یکسوئی و توجہ قائم نہ ہوگی عمل میں کامیابی نہ ہوگی۔ کامیابی کے لیے یکسوئی و توجہ کاملہ کا قائم ہونا لازمی چیز ہے۔ دورِ حاضر میں مصروفیات زندگی اور مہنگائی کی کثرت نے انسان کے انتشارِ قلب و نظر میں بے حد اضافہ کر دیا ہے۔ اس لیے توجہ کا ہم مرکز یا کامل یکسوئی حاصل ہونا انتہائی مشکل کام ہے۔ مگر ناممکن الحصول کہنا سراسر غلط ہے۔ بزرگانِ دین اور اساتذہ و عامل حضرات نے ماورائی دنیا سے رابطہ قائم کرنے کے لیے شائقین روحانیت کو تین باتوں پر عمل کرنے کی بڑی تلقین کی ہے۔

اول: کم خوردن (یعنی کم کھانا) اس عمل سے روح میں طاقت آتی ہے۔ بدن میں بھی چستی اور چالاکی آتی ہے۔ نظام معدہ بھی درست رہتا ہے۔ مثل مشہور ہے کہ پیٹ بھرا مر جاتا ہے، بھوکا نہیں مرتا۔ بلکہ بھوکا رہنے سے عمر بڑھتی ہے۔

دوئم: کم خفتن۔ (کم سونا)

کم سونے والا تدبر و تفکر زیادہ کرتا ہے اور اپنے مرکز کی طرف زیادہ متوجہ ہوتا ہے۔

سوئم: کم گفتن (کم بولنا)۔ زیادہ بولنے یا کسی سے گفتگو کرنے کی صورت میں اپنے قلبی اور ذہنی مقصد سے توجہ ہٹتی ہے۔ مثل مشہور ہے کہ خاموشی عبادت ہے۔ عملیات میں توجہ و یکسوئی کا ہونا لازمی ہے۔

جب آپ عمل کریں تو یہ تصور کر کے پڑھیں کہ حاضر چیز میرے سامنے کھڑی ہے اور مجھ سے ہم کلام ہونے والی ہے۔ یہ خاکہ تصور قائم کر کے عمل پڑھیں انشاء اللہ سو فیصد کامیابی ہوگی۔



## تسخیر ملکہ نجمہ

اس عمل مبارک کے ذریعہ ملکہ نجمہ بنت الملک الاحمر مسخر ہوتی ہے اور وہ تابع و فرمان ہو کر عامل کا ہر حکم بجالاتی ہے اور ہر کام چشم زدن میں بجالاتی ہے۔

### استخدام ملکہ نجمہ:

اس عمل مبارک کو کرنے یا بجالانے کا جب ارادہ ہو تو تنہائی اختیار کریں۔ عمل کا آغاز نوچندی جمعرات سے کریں۔ نماز پنجگانہ پابندی سے پڑھیں۔ دورانِ چلہ و ریاضت پرہیز جلالی و جمالی رکھیں۔ عمل کے لیے آبادی سے باہر کسی پاک صاف جگہ کا انتخاب کریں۔ عمل سے پہلے حصار ضرور کر لیں۔ تاکہ رجعت یا نقصان کا اندیشہ نہ ہو۔ لابس پاک و صاف احرامی زیب تن کریں۔ دورانِ عمل بخور صندل سرخ کا جلائیں۔ عمل سے قبل استخارہ ضرور کریں۔

اکتالیس یوم کا عمل ہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور اکتالیس بار عزیمت پڑھیں۔ پڑھائی سے قبل ذیل خاتم کو اپنے سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھیں۔

جب آپ یہ عمل پڑھنا شروع کریں گے تو دوران عمل ارواح مختلف شکلوں میں آئیں گی اور وہ خوف دلائیں گی تاکہ آپ اپنا عمل جاری نہ رکھ سکیں۔ لیکن آپ اپنا قلب قوی رکھیں اور ان کی طرف توجہ نہ دیں۔ پھر مختلف صورتوں میں عورتیں نظر آئیں گی اور طرح طرح کے لالچ دیں گی مگر آپ ہرگز ان کی باتوں میں نہ آئیں اور جو کچھ مشاہدات ہوں کسی پر ظاہر نہ کریں آخری یوم ملکہ نجمہ حاضر خدمت ہوگی اور وہ آپ سے حاجت دریافت کرے گی۔ آپ اس کو حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام کی قسم دے کر تابعداری کا عہد کر لیں۔ وہ اپنی چند شرائط پیش کرے گی، لہٰذا آپ نہایت ہی سوچ سمجھ کر شرائط طے کر لیں بعد ازاں وہ اپنی نشانی ایک خاتم عطا کرے گی۔ آپ دل و جان سے اس کی حفاظت کریں اور کسی پر راز افشاء نہ کریں کہ آپ نے ملکہ نجمہ کو تسخیر کیا ہے۔ بوقت ضرورت اس کے بتائے ہوئے طریقہ پر حاضری کیا کریں۔ خاتم جو ہاتھ پر لکھی جائے گی وہ یہ ہے۔

جبرائیلؑ میکائیلؑ

ف ج ش ث ظ خ ز

اِنَّـهُ مِن سُلیمانَ وَ اِنَّـهُ
بسم اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَّا تَعالُو
عَلَیَّ وَ اتونی مُسلِمینَ

ف ج ش ث ظ خ ز

عزرائیلؑ اُحضری یَا اَیّتُهَا الملکته اسرافیلؑ

نجمه بنت الملك الاحمر
العجل الوحا الساعته

عبارت عمل یہ ہے:

**بسم اللّٰهِ الرحمن الرحیم اقسمت علیك یا ملك سمسما نیل باللّٰه العظیم القدیم فی ازلیته الحکیم فی حکمة اقسمت علیك بحق فجیش ثظخز الفرد الجبار الشکور الثابت اظهیر الخیر الزکی اجب یا ملك سمسائیل انت وخدامك من الروحالیته والا رضیه بحق ماتلوته علیکم من اسماء اللّٰه العظام اشهید الشکور الشدید العقاب علی من عصی اسماء اقسمت علیك یا ملك سمسائیل الملك الموکل بفلك المریخ بحق من له الملك والکبریاء والعظمته الشفاء تبارك اللّٰه احسن خالقین عالم الغیب والشهادة الکبیر المتعال اَجب یا ملك سمسائیل بحق هذا الاسماء علیك وتوکل بحضور الملکته نجمه انت واعوانك خدا ملك بحق ماتلوته علیکم الطاعته للّٰه وہ اسماء العجل الوحا الساعته بارك اللّٰه فیکم و علیکم۔**



## دستک سلیمانی

اگر کسی مکان یا دوکان میں سخت قسم کے آسیب و جنات قبضہ جمائے ہوئے ہوں تو اس دستک کو اپنے داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھ کر مکان/ دکان کے دروازوں پر دستک دے تو انشاء اللہ تعالیٰ مکان/ دکان سے سخت سے سخت آسیب و جنات چلے جائیں گے۔ مجرب است۔ دستک سلیمانی یہ ہے:

م 2 ۵۵ا۷ا۷ه    م 2 ۵۵ا۷ا۷ه    م 2 ۵۵ا۷ا۷ه

**اُخرج یا ایها الجن والشیاطین بحق نبی سلیمان بن داؤد علیه السلام۔**





## تسخیر جنات

جنات جیسی خطرناک وعظیم مخلوق کو مسخر کرنے کے خواہش مند حضرات کے لیے ایک گراں قدر تحفہ ہے جو لوگ اس عمل کو بجالائیں گے وہ خود اس کی تاثیر اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں گے۔

ہر منظر تو ایک سا منظر ہوتا ہے
جادو سارا آنکھ کے اندر ہوتا ہے

### ترکیب:

عروج ماہ نوچندی اتوار یا جمعرات کو اس عمل کا آغاز کریں۔ عمل کے لیے کسی ایسے مکان کا انتخاب کریں جو آبادی سے دور ہو اور جس میں کسی فرد کا عمل دخل نہ ہو۔ دورانِ چلہ پرہیز جلالی و جمالی کریں۔ ترکِ حیوانات، صوم و صلوٰۃ کی پابندی ضروری ہے۔

### بخور:

کندر، میعہ سائلہ کا سلگائیں اور چار عدد مٹی کے کورے سکورے چراغ روغن زیتون سے چاروں کونوں میں روشن کریں۔ اول عامل اپنا حصار کرے اس کے بعد عمل کی عبارت کو تین سو تیرہ بار پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درودِ ابراہیمی پڑھیں۔ اکتالیس یوم کا عمل ہے۔ دورانِ چلہ اسرارِ عجیبہ ظاہر ہوں گے اور جو کچھ مشاہدات جو کام ان کے سپرد کردے گا چشم زدن میں بجالائیں گی۔ مداومت کے طور پر عمل اکتالیس بار روزانہ پڑھ لیا کریں۔ عمل یہ ہے:

**بِسمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط طَالُوْ طَالُو يَا مَلكُ الجِنّی يَا عروس الجِنّی يَا خوزی الجِنّی يا شريفه الجِنّی بِحَقِّ بسم اللّٰه تعالٰی حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔**

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے بغیر اجازت یہ عمل کام نہ دے گا۔ بصورت دیگر پاگل پن ور جعت کا اندیشہ ہوسکتا ہے۔

۞۞۞

## تسخیر ابلیس (سات یوم)

### طریقہ:

ہفتہ کا دن گزار رات کو یعنی شب اتوار سے عمل شروع کریں۔ درج ذیل عمل کو سفید کاغذ پر زعفران، کافور، مشک اور عرق گلاب کی روشنائی بنا کر تحریر کریں اور اسے عود کا بخور دے کر اپنے سر کے نیچے رکھیں اور سوتے وقت مندرجہ ذیل عمل کو ایک سو تین 103 مرتبہ پڑھ کر سو جائیں۔ ہر رات ایسا ہی کیا کریں۔ الگ کمرہ میں اکیلے ہی سویا کریں اس کمرہ میں کوئی دوسرا آدمی نہ جائے۔ سات راتوں کے بعد ابلیس اور اس کا لشکر آپ کے پاس حاضر ہوگا۔ کسی ایک ابلیس سے اطاعت اور دوستی کا وعدہ لیں اور دوبارہ حاضری کا طریقہ بھی پوچھ لیں۔ جب کسی ضرورت کے وقت طلب کریں گے ابلیس

(عزازیل) حاضر ہوگا اور ہر کام کرے گا۔ اطاعت کے وقت اپنے بارے میں تفصیل سے بتائے گا۔ عمل یہ ہے:

**یَاہِ یَاہِ ۔ بِشھُورِ ۔ یَا ھُورِ ۔ یَا ھُون ۔ آنَا یَا خَبْرُونِ ۔ حَلُومِ ۔ حَاشِفِ ۔ حَاجِ ۔ مَلَا رَدُوشِ ۔ زَعزِ ۔ عته ۔ طَطَیطَطِ ۔ گَھشِ ۔ اَر کَیْتَاہِ ۔ مَطرُوْشِ ۔ نَبلُوشِ ۔ صَحرَ ھَا طَیشِ ۔ قَطْعَل ۔ مَطْطرُشِ ۔ فَیشَوشِ ۔ اَشرَیُوشِ ۔ وَیَرْشِ ۔ ھَیَاشِ وَلُوب ۔ ھَوشِ یَھِیْنِ ۔ ھَیَاھِیْنِ۔**

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے ورنہ عمل کارگر نہ ہوگا۔



## گھر یا ویران عمارت میں جنات کا بسیرا ہے تو انہیں نکالنے کا طریقہ

دو آدمی ہمراہ لے کر اس گھر یا عمارت میں جاؤ اور علانیہ کہو۔ ''میں تمہیں وہ وعدہ یاد دلاتا ہوں جو حضرت سلیمانؑ نے تم سے لیا تھا، لہٰذا تم ہمارے گھر سے چلے جاؤ، میں تمہیں خدا کی قسم دے کر کہتا ہوں کہ تم یہاں سے چلے جاؤ اور کسی کو تکلیف مت دو۔ تین دن تک یہ عمل دہراؤ۔ اس کے بعد بھی آپ گھر میں کچھ محسوس کریں تو برتن میں پانی لے کر اپنی شہادت والی انگلی اس میں ڈبوئیں اور اپنا منہ قریب کرکے آیت پڑھ کر پانی پر دم کریں۔

**اَعُوذُ باللّٰہ السَّمیعُ العَلیم الشیطان الرّجیم بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم ط وَالصّٰفّٰتِ صَفًّا ط فَالزّٰجِرٰتِ زَجرًا ط فَالتّٰلِیٰتِ ذِکرًا ط اِنَّ اِلٰھَکُمْ لَوَاحِدٌ ط رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا وَ رَبُّ المَشَارِقِ ط اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِزِیْنَۃِ نِ الْکَوَاکِب ط وَحِفْظًا مِّنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ ط لَا یَسَّمَّعُوْنَ اِلَی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی وَ یُقْذَفُوْنَ مِنْ کُلِّ جَانِبٍ ط دُحُوْرًا وَّلَھُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ط اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَۃَ فَاَتْبَعَہٗ شِھَابٌ ثَاقِبٌ ط (وَالصّٰفّٰتِ 1 تا 10 پارہ 23)**



## حاضرات

**اَلَمْ نَشْرَحْ دو تیغ دودھاری۔ حبیب غفاری محمدؐ مصطفٰی کی سواری۔ یا جبرائیلؑ یا میکائیلؑ یا اسرافیلؑ یاعزرائیلؑ بِحَقِّ سلامٌ قَولًا مِّن رب رحیم حاضر شو حاضر شو۔**

طریقہ:

مندرجہ بالا عزیمت نوچندی جمعرات کو عروج ماہ میں روزانہ ایک ہزار ایک سو 1100 مرتبہ 30 یوم تک پڑھیں۔ پرہیز جمالی کریں۔ منہ کعبہ کی طرف رکھیں۔ بعد نماز عشاء عمل شروع کریں۔ اگربتی سلگائیں اور خوشبو بھی لگائیں۔ عمل کو ورد میں رکھنے کے لیے 41 مرتبہ پڑھیں۔

اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کو اپنے روبرو بٹھا کر اس کے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگائیں اور آپ (عامل) بچہ پر گیارہ مرتبہ درودِ ابراہیمیؑ اور مندرجہ بالا عزیمت 28 مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور بچہ کو کاجل کی سیاہی میں غور سے دیکھنے کو کہیں۔ چند ہی ثانیہ بعد حاضرات کا نزول ہوگا۔ پس عامل معمول سے سوال و جواب کا سلسلہ شروع کرے۔ انشاء اللہ ہر سوال کا جواب درست ملے گا۔ اس حاضرات سے آپ گمشدہ اشیاء، چوری اور جنات کو قابو کر سکتے ہیں۔ یہ حاضرات زبردست طاقت کی مالک ہے اس سے تمام سردار جنات کی حاضری ہوتی ہے۔ اس سے گھر اور کاروبار کی بندش کو بھی ختم کروایا جاسکتا ہے۔ کالے علم کی تمام حاضریوں پر بادشاہی کے لیے ہے۔ اہل نظر کے لیے اتنے ہی الفاظ لکھنا کافی ہیں۔ عامل ہر کام حاضرات کے ذریعے حسب منشاء کروا سکتا ہے۔ میرے قلم میں اس حاضری کی طاقت کے بارے میں لکھنے کی طاقت نہیں۔



## حاضرات

**اَلَم نشرح دوتیغ دوھادی۔ حبیب غفاری محمدؐ مصطفٰی کی سواری۔ یا جبرائیلؑ یا میکائیلؑ یا اسرافیلؑ یا عزرائیلؑ بِحَقِّ یَا رحمٰنُ یَا رحیمُ یا حیُّ یا قیُّومُ حاضر شو حاضر شو حاضر شو**



**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی جمعرات کو پرہیز جمالی کرتے ہوئے بعد نماز عشاء روزانہ ایک ہزار بار 40 یوم پڑھیں، عامل ہو جائیں گے۔ عمل کو ہمیشہ قابو میں رکھنے کے لیے روزانہ 101 مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ عمل قبضہ میں رہے گا۔ اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی پاکیزہ صاف ستھرے بچے کو جس کی عمر چودہ سال سے زیادہ نہ ہو اس کو اپنے روبرو بٹھائیں اور اس کے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگائیں اور اسے کاجل میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور عامل بچہ پر گیارہ مرتبہ درودِ ابراہیمیؑ اور 28 مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر دم کرے۔ چند ہی ثانیہ بعد ہتھیلی میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ پھر عامل اپنا اور معمول کا سلام طفل کے ذریعے مؤکلات کو پیش کرے۔ بعدہٗ جس سوال کا جواب مکمل اور تسلی بخش ملے گا۔ جب آپ سوال کا جواب دریافت کر چکیں تو پھر مؤکلات کا شکریہ ادا کر کے السلام علیکم کہہ کر رخصت کر دیں۔



## حاضرات



**اَلَم نشرح دوتیغ دو ھاری۔ حبیب غفاری محمدؐ مصطفٰی کی سواری۔ یا جبرائیلؑ یا اسرافیلؑ یا عزرائیلؑ بِحَقِّ یَا حَیُّ یَا قیُّومُ حَاضر شو حاضر شو حاضر شو۔**

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء پرہیز جمالی کرتے ہوئے عمل مذکورہ کو روزانہ 1500 بار 40 یوم پڑھیں، عامل ہو جائیں گے۔ عمل کو ہمیشہ قابو میں رکھیں۔ یہ عمل حاضرات میں سرتاج وچوٹی کا عمل ہے۔ اس عمل کا عامل دنیا کے ہر کام سرکار سے کہہ کر کروا سکتا ہے۔ حب وبغض کے کام بھی عامل لے سکتا ہے۔ جنات کو پکڑنا، روزگار ومکان دکان کی بندش وغیرہ۔ غیب کی خبریں، زمین میں دفن شدہ خزانے کی اطلاع، دیگر عامل کو وہ اشارے ملیں گے کہ کائنات روشن ہو جائے گی، رزق حلال عین عبادت ہے، غیر شرعی کام نہ لیں ورنہ نقصان ہوگا۔ اگر بچہ/بچی پر حاضرات کرنی ہو تو اس کی عمر 14 سال سے بھی زیادہ نہ ہو۔ معروف طریقہ سے حاضرات کریں۔ ہر جائز سوال کا جواب درست وتسلی بخش ملے گا۔



## حاضرات

**اَلَم نشرح دوتیغ دو ھاری۔ حبیب غفاری محمدؐ مصطفیٰ کی سواری۔ یا جبرائیلؑ یا اسرافیلؑ یا عزرائیلؑ بِحَقِّ بِسمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیم حَاضر شو حاضر شو حاضر شو۔**



**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی جمعرات بسوئے کعبہ بعد نماز عشاء جائے نماز پر بیٹھ کر باوضو اگر بتی وغیرہ سلگا کر روزانہ 1500 بار 14 یوم تک پڑھیں۔ عامل ہو جائیں گے، پرہیز جمالی کریں، عمل مذکورہ بالا کو روزانہ 101 بار ورد میں رکھیں۔ جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی صاف ستھرے، پاکیزہ بچے کو جس کی عمر 14 سال سے زیادہ نہ ہو، عامل اپنے روبرو بٹھائے اور منہ کعبہ کی طرف ہو۔ اگر بتی وغیرہ سلگائیں اور بچہ کی دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگائے اور بچہ کو اس کاجل میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور عامل بچہ پر گیارہ مرتبہ درودِ ابراہیمیؑ اور 28 مرتبہ مندرجہ بالا عزیمت پڑھ کر دم کرے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ بچہ کی معرفت سوال وجواب کا سلسلہ شروع کریں۔ انشاء اللہ ہر بات کا جواب سو فیصد درست وتسلی بخش ملے گا۔



## حاضرات

جس شخص پر حاضرات کرنا ہو تو اس شخص کی ہتھیلی پر مندرجہ ذیل طلسم تحریر کریں اور اسے سامنے بٹھا کر اس پر 6 مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر دم کریں اور پھر بار بار یہ پڑھ کر دم کرتے رہیں۔

**اَجِبْ یَا نَاصُورُ اَنْتَ وَ اَعوَانِکَ وَ اَنْزِہٖ فِی مَنْدِلِی ھٰذا بِحَقِّ مَا عَزَمْتُ۔**

پس ناصور اس کی ہتھیلی پر ظاہر ہو کر ہر بات کا جواب دے گا۔ اس حاضرات کے ذریعے آپ امور خفیہ کے

بارے میں معلوم کر سکتے ہیں۔

بخور:

کبریت (گندھک) اور حلتیت (ہینگ) کا روشن کریں۔ واضح رہے کہ معمول کی ہتھیلی کا کچھ حصہ سیاہ کر دیں تا کہ معمول کو دیکھنے میں آسانی رہے۔ طلسم یہ ہے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| طیش | ھیش | اجب | م | ط |
| ھیرا | ساغرس | ۵ | ب | ی |
| مسعوس | سوک | واحفص | ا | ش |

حاضرات

## کسی پر جنات کا سایہ ڈال کر ہر چیز معلوم کرنا



طریقہ:

معمول کی ہتھیلی پر مندرجہ ذیل قسم تحریر کریں اور پھر معمول پر قسم ناصور 21 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور پھر بار بار اس پر مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر دم کرتے رہیں یہاں تک کہ معمول سو جائے۔ بار بار پڑھ کر دم کرنے والی عبارت یہ ہے۔

اَجِبْ یَا نَاصُوْرُ وَاصْرَعْ عَارِضْ هٰذِهِ الْجُثَّةِ وَالْقِهٖ اَلَی الْاَرْضِ مِنْ غَیْرِ اَذِیَّةٍ۔

پھر اس کے کانوں میں یہی بار بار پڑھ کر دم کریں۔

پھر اسے بولنے کا حکم دیں پس وہ بولے گا اور خبریں دے گا جو کچھ پوچھنا چاہیں مثلاً سٹہ انعامی بانڈز کے نمبرز، ریس، بین الاقوامی لاٹریاں وغیرہ وغیرہ ہر چیز پوچھیں۔ ہر بات کا جواب سو فیصد درست دے گا اور ہر طرح کی معلومات دے گا۔ طلسم جو ہتھیلی پر لکھا جائے گا وہ یہ ہے:






اَقْسَمْتُ عَلَیْكَ یَا نَاصُوْرُ بِیَوْمِ الْبَعْثِ وَالنُّشُوْرِ وَ بِحَقِّ النُّوْرِ وَ نُوْرِ النُّوْرِ وَ مُدَبِّرِ الْاُمُوْرِ وَ

إِسْرَافِيْلِ النَّافِعِ فِى الصُّوْرِ حَاجَتِ الْجِنُّ فِى الْقُبُوْرِ وَزَهَقَتِ الشَّيٰطِيْنُ بِالْحُضُوْرِ وَ بِحَقِّ النَّارِ وَالنِّيْرَانِ وَالْبَرْدِ وَالْوَعْجَانِ وَكَفَّتَيِ الْمِيْزَانِ وَ طَلْعَةِ الشَّمْسِ الْبَهِيَّةِ تَشَعْشَتْ وَالْقَمَرُ دَارَ فِى الدَّبْرَانِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَا نَاصُوْرُ بِحَقِّ مُكَّانِ الْجَسُوْرِ اَنْتَ وَ اَعْوَانُكَ وَ اُخْرَكَ شَمْعُوْنَ اَجِيْبُوْا بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ عَلَيْكُمْ وَ طَاعَتُهَا لَدَيْكُمْ اَيْنَ زُوْبِعَةِ وَلَوْبِعَةِ وَالْعَفَارِيْتُ الْاَرْبَعَةِ مِيْجَالِ وَلِجَبَالِ وَمِقَالِ وَ عَابِدِ النَّارِ وَ عَامِرِ الدَّارِ وَ دَمْنَهِش وَ فَقْطِشِ وَ دَنْدَنْ وَ دَنْدَانِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ بِالشَّيْخِ الْكَبِيْرِ الْقَاعِدِ عَلَى السَّرِيْرِ وَ عَلٰى رَاسِهِ الْاَكْلِيْلُ وَ فِىْ حَجْرِهِ الْاِنْجِيْلُ وَ بِالشَّيْخِ زَعْزَعَان صَاحِبِ الْقُبَّةِ وَالْمِيْزَان طَارَ الْهَوَاءُ طَارَ وَالْبَحْرُ اَزْبَدَ وَ فَارَ فَاتَانِىْ اِبْلِيْسُ شَيْخُ الْكَفَرَةِ الْمَحَاكِيْسِ فَقُلْتُ لَهٗ اَيْنَ اَمْلَاكَ الْفَلَا قِيْس يَا مَنْ عَلَيْكَ اللَّعْنَةُ وَالتَّعْكِيْسُ فَقَالَ لِىْ عِنْدَكَ هَلَالِ وَ بَلَالِ وَمُزَلْزِلُ الْجِبَالِ وَ هَارُوْتُ وَ مَارُوْتُ وَ يَاجُوْجُ وَ مَاجُوْجُ وَرَسُوْلُ الْجِنِّ يَاقُوْت وَ عِبْطُوْشِ وَالْهِلَاسِ وَالْوَاسْوَاسِ الْخَنَّاس اَقْسَمْتُ عَلَيْكُم بِالصُّلْبِ وَمَاصَلِبَ وَ اِبْلِيْسِ اللَّعِيْنَ وَمَا طُلِبَ وَالْمَوْلٰى قَهَرِ كُمْ وَغَلِبَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ بِ الدَّيْهُوْرِ الْاَعْظَمِ وَ بِاللَّيْلِ اِذَا ظَلَمَ وَبِالتَّوْرٰىةِ وَ مَا فِيْهَا وَ بِالْاِنْجِيْلِ وَمَا يَلِيْهَا وَبَالزَّبُوْرِ وَمَا يَحْوِيْهَا وَ بِالْوَثَنِ وَالْحَجْرِ وَ بِالْقَلَمِ وَمَا جَرٰى وَ بِالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى وَ بِمَنْ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى وَ بِالثَّلَاثِمِائَةِ سِتَّةٍ وَسِتِّيْنَ قَنْدِيْلُ الَّتِىْ تُوْقَدُ فِى بَنِىْ اِسْرَائِيْلُ اَجِيْبُوْا وَاحْضُرُوْا وَلَا تُمَهِّلُوْا وَ اِسْرِعُوْا بِقَضَاءِ حَاجَتِىْ بِحَقِّ طِيْشِ وَ اَطِيْشِ وَالصلب والصلبان وَبِحَقِّ سِفْرَسِ سَبُوْسِ بِرَاسِ بِرَاسِىْ بِرْسَبُوْمِ هُوْسِ اَجْرِ هُوْسِ وَ بِحَقِّ هٰذَا الْخَاتَمِ وَمَا فِيْهَا مِنَ السِّرِّ وَالْاِسْرَارِ بِرْطِيُوْمِ اَجِبْ وَاحْضُرْ يَا نَاصُوْرُ وَ اَجْلِبِ الْاَعْوَانَ وَالْمَفَارِيْتِ الْكِبَارَ اَوْلَادَ الشَّيَاطِيْنِ فَاِنِّىْ زَجَرْتُكُم بِاللَّهَبِ وَالنِّيْرَانِ وَالْوَهِيْجِ وَالدُّخَانِ وَ اِنْ عَصَبْتُمْ تَغْضَبُ عَلَيْكُمْ جَمِيْعُ الْقِسِ وَاللُّهْبَانَ وَلَيْسَ لَكُم مَاءُ وىٰ وَلَا مَلْجَاءَ وَلَا مَكَانَّ حَتّٰى تَحْضُرُوْا مَجْلِسِى هٰذَا فَاِنِّىْ زَجَرْتُكُم اَيُّهَا الْفَلَاسِفَةُ وَالْاَعْوَانُ بِالْاِنْجِيْلِ وَالصُّلْبَانِ وَ بِيْعَةِ الْاَسْقُفِ وَ تِلَاوَةِ الْمَنْظَرَانِ وَ اِنْ عَصَيْتُمْ يَتَبَرَّا مِنكُمُ الْجَثْلِيْقِ وَالْبَطْرَقَةِ وَالمعمدان اَجِيْبُوْا وَ اَنْتُم مُطِيْعِيْنَ وَالْقَادِرَ مُسْرِعِيْنَ وَافْعَلُوْا مَا اَنْتُمْ بِهٖ مَامُوْرِيْنَ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَنْزِلَ بِكُمْ اَلسَّخَطُ وَالْغَضَبُ وَ يُحِلُّ بِكُمْ سُوْءُ الْمُنْقَلَب وَ يُسَلِّطُ عَلَيْكُمْ الشَّرَارُ وَاللَّهَبُ وَبِحَقِّ هٰذ:

اَلْخَاتِمِ وَمَا جَوَاهِيْرًا هِيُرُوْ وَطَنُوْوِ طِيْطُوْهِ عَمَارِشِ عَطَارِشِ كَهُوْشِ اَلْوَحَا اَلْعَجَلُ السَّاعَة۔

## کشف القبور کا عمل

جو کوئی کسی روح سے ملاقات کرنے کا خواہاں ہو اور اس سے نیک و بد حالات دریافت کرنا چاہتا ہو تو خلوص نیت اور مکمل یقین کے ساتھ نوچندی جمعرات کو خوب اچھی طرح غسل کرے اور پاکیزہ لباس پہن کر خوشبو لگائے اور جس وقت روح سے ملاقات کرنی ہو تو اس کی قبر کے سرہانے اس طرح باوضو حالت میں کھڑا ہو کہ قبر اور اس کے مابین کوئی حجاب نہ ہو۔ دو رکعت نفل نماز قبلہ رخ منہ کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ پھر جب سلام پھیرے تو ایک مرتبہ درود پاک پڑھے اور تین مرتبہ سورہ یٰسین پڑھے۔ اس سورۃ کو پڑھتے وقت جب سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ پر پہنچے تو اس آیت مبارکہ کو سات مرتبہ نظر قبر کی طرف اٹھا کر اور مخاطب ہو کر پڑھے۔ جب سورۃ ختم کرے تو ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روح سامنے آ جائے گی۔ ہرگز گھبراہٹ کا مظاہرہ نہ کرے بلکہ اس سے جو بھی بات کرنا چاہے کرے مگر اخلاقی حدود و قیود کے اندر رہتے ہوئے اس سے نیک و بد حالات کے بارے میں پوچھ سکتا ہے۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔



## حاضرات مخدوم شاہ میناؒ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۳ | ۴ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۶ | ۷ | ۲ |

طریقہ:

مندرجہ بالا نقش کو معمول کے دانت میں رکھنے کو کہیں اور پھر وہ اس کو چبائے اور معمول کی آنکھیں بند کروا کر عامل سورہ اخلاص معمول پر پڑھ پڑھ کر دم کرے اور کہے کہ "یا حضرت" مخدوم شاہ میناؒ حاضر شو حاضر شو"۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا پھر سوال و جواب کا سلسلہ شروع کریں۔ انشاء اللہ ہر بات کا سو فیصد درست جواب ملے گا۔

## (حاضرات مشاہدہ خود)

عبارت عمل یہ ہے:

**فَیَاشَمْخَشَا یَا تَمْلَخَا اَنْتَ شَلْخَا ۔ وَ یَا عِیْطَلَا غُوْثُ الرِّیَاحِ تَخَلْخَلَتْ ۔ وَیَا تَمْلَخَا یَاہُ فَہَا اَنْتَ تَمْلَح ۔ وَیَا شَمْخَشِیْشَا تِلْکَ ذَاتِ تَنَوَّرَتْ۔ بِیَاہُ وَ یَایُوْہُ تَمُوْہُ اَصْلِیَا ۔ نَجَا عَالِیًا یَسْرِ اُمُوْرِیْ بِصَلْصَلَتُ ۔ وَاُحْضُرْلِیْ ۔ عَوْنًا خَدِیْمًا مُسَخَّرًا ۔ طَحِیْطَمْفِیْلِیَالُ بِہِ الْکُرْبَۃُ اِنْجَلَتْ۔**

**آیت کشف: وَ کَذٰلِکَ نُرِیْ اِبْرَاہِیْمَ مَلَکُوْتَ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ وَلِیَکُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِیْنَ ۔ فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآئَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْد۔**

**طریقہ زکوۃ:**

تمام اسمائے سریانیہ وعبرانیہ کے اسرار اس بیت میں ہیں اور ملوک ارضیہ کا احضار اس حاضرات سے ہو جاتا ہے۔ جب ارادہ عمل کرنے کا ہو تو بلور کا ایک گول شیشہ مثل گیند کے لے اور آرد کو عرق گلاب سے تحلق کر کے معجون بنائیں۔ پھر اس معجون سے ایک دائرہ بلور پر بنائیں اور ابیات کو اس پر تحریر کریں اور دس درہم پاک تیل کو بلور پر ڈالیں اور حفاظت کے لیے چہار قل و آیۃ الکرسی کا حصار کریں۔

**بخور:**

مصطفیٰ، لونگ اور لادن کا روشن کریں۔ آیۃ کشف کو لکھ کر اپنی پیشانی یا عمامہ یا ٹوپی پر رکھیں۔ پھر شیشے میں نگاہ اپنی جمائیں اور سورہ یٰسین کو ایک مرتبہ پڑھ کر اکیس 21 مرتبہ ابیات کو پڑھیں۔ علامت اجابت کی یہ ہے کہ بہت سے الوان کے جھنڈے نظر آئیں گے اور ہر جھنڈے کے نیچے کوئی شخص نظر آئے گا۔ جو کرسی پر بیٹھا ہوا ہوگا اور دوسرے جھنڈے کے شخص سے وہ الگ ہوگا۔

اس عزیمت کی زکوۃ چالیس 40 دن میں باپرہیز ہر قسم کی حیوانی غذا، کچا لہسن و پیاز اور جماع (مباشرت) کا سختی سے پرہیز کرتے ہوئے نکالے۔ بعد نماز عشاء عبارت عمل کو نوچندی جمعرات یا نوچندی پیر کو پڑھے۔ عمل کو کسی الگ کمرے میں باوضو باحصار تین سو ساٹھ مرتبہ روزانہ پڑھا کرے۔ اس طرح چالیس یوم مکمل کرے۔ دورانِ پڑھائی بخور برابر روشن کرتا رہے۔ چالیسویں دن جب تعداد مکمل ہو جائے تو شیرینی پر نیاز موکلات کی دیں اور کامیابی کے لیے دعائیں مانگیں۔ عامل ہونے کے بعد روزانہ عبارت عمل کو اکیس 21 مرتبہ پڑھا کریں تاکہ عمل قوت برقرار رہے۔

۞۞۞

## حاضرات سورۃ مائدہ

میکائیل ۷۸۶ جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۲۱۳۶ | ۲۱۲۱۳۹ | ۲۱۲۱۴۲ | ۲۱۲۱۲۹ |
| ۲۱۲۱۴۱ | ۲۱۲۱۳۰ | ۲۱۲۱۳۵ | ۲۱۲۱۴۰ |
| ۲۱۲۱۳۱ | ۲۱۲۱۴۴ | ۲۱۲۱۳۷ | ۲۱۲۱۳۴ |
| ۲۱۲۱۳۸ | ۲۱۲۱۳۳ | ۲۱۲۱۳۲ | ۲۱۲۱۴۳ |

عزرائیل اسرافیل

### حاضرات کا طریقہ:

خانہ نمبر 16 میں کاجل لگا کر سیاہ کر دیں اور نقش کو کالی سیاہی جو عرق گلاب میں حل ہو اس سے لکھیں۔ اگر بتی وغیرہ سلگا کر دس بارہ سال کے لڑکے/لڑکی کو نہلا کر پاک وصاف کپڑے پہنا کر وضو کروا کر پاک وصاف جگہ پر منہ قبلہ کی طرف کر کے بٹھائیں اور خود اس کے سامنے بیٹھ جائیں اور معمول کو کہیں کہ وہ سیاہ خانہ میں غور سے دیکھتا رہے اور عامل بچہ پر درود ابراہیمیؑ اور آیت الکرسی پڑھ کر پھونکتا رہے اور بچے سے کہیں کہ وہ کہے "اے سورۃ مائدہ کے موکلوں جلد حاضر ہو جاؤ" تھوڑی تھوڑی دیر بعد بچے سے کہلواتے رہیں۔ موکلات حاضر ہو جاؤ۔ تھوڑی ہی دیر بعد موکلات حاضر ہو جائیں گے تو پھر بچے کی معرفت اپنا اور معمول کا سلام پیش کریں اور اپنا مدعا بیان کریں۔ انشاء اللہ ہر سوال و مسئلہ سو فیصد درست ہوگا جب سوال و جواب کا سلسلہ ختم ہو جائے تو موکلات کا شکریہ ادا کر کے سلام عرض کر کے ان کو جانے کی اجازت دیں اور بچہ پر درود ابراہیمیؑ و آیت الکرسی پڑھ کر دم کر دیں۔



## تسخیر ہمزاد (41 یوم)

### طریقہ:

نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء چنبیلی کے تیل میں چراغ روشن کریں اور اپنی پشت پر رکھ لیں اور سایہ پر نظر جما کر سورہ اخلاص روزانہ پندرہ سو دفعہ اکتالیس یوم تک پڑھیں۔ آخری دن ہمزاد حاضر ہوگا، عہد و پیمان سوچ سمجھ کر کریں، پرہیز جمالی کریں، گوشت اور تمام بدبو دار چیزوں سے پرہیز کریں۔ 41 یوم تک نہ جگہ بدلیں اور نہ ٹائم بدلیں۔

نکتہ: اعمال تسخیرات میں آپ کی "باطنی بصارت" اور "باطنی سماعت" کا کھلنا لازمی ہے ورنہ عمل کرنا بے کار ہے۔

آنکھیں ہیں اگر بند، تو پھر دن بھی رات ہے
اس میں قصور کیا ہے، بھلا آفتاب کا



## حاضرات سورہ کوثر

### لوازمات چلہ کشی:

سرخ جاءنماز، سر پر باندھنے کے لیے سرخ کپڑا، پرہیز جلالی و جمالی کا خاص خیال رکھا جائے۔ دوران عمل چند خوفناک شکلیں نظر آئیں گی۔ لیکن حقیقت میں سب خیالات ہوتے ہیں جو کہ عامل اپنے مقصد اور توجہ سے ہٹانے کے لیے ہوتے ہیں۔ اگر آپ نے مستقل مزاجی سے عمل پورا کر لیا تو مضبوط قسم کی حاضرات آپ کر سکیں گے۔ اس حاضرات میں کسی بھی قسم کے شک وشبہ کی گنجائش نہیں۔ حاضرات ہر طریقے سے کر سکتے ہیں۔ آئینہ میں پانی میں اس کے علاوہ سیاہی کا دائرہ بنا کر حاضرات کی جاسکتی ہے۔ یہ حاضرات سو فیصد درست جواب دیتی ہے اور اپنے مسائل کے بارے میں بھی معلومات کی جاسکتی ہیں۔ یہ حاضرات سو فیصد درست جواب دیتی ہے اور اپنے مسائل کے بارے میں بھی معلومات کی جاسکتی ہیں۔ اگر عامل صوم وصلوٰۃ وشریعت اسلامی کا پابند ہو تو کوئی تعجب نہیں کہ یہ حاضرات روبرو ہو کر دنیاوی اور روحانی معاملات میں اس کی استطاعت کریں۔



### طریقہ:

نوچندی جمعرات کو مکمل اہتمام کے ساتھ بعد نماز عشاء دو رکعت نماز استغفار ادا کریں۔ اس کے علاوہ دو رکعت نماز نفل برائے حاجت برائے اضافہ روحانی قوت بھی ادا کریں۔ وقت کی پابندی اور شروع سے آخر تک جگہ ایک ہی ہونی چاہیے۔ بسم اللہ اور درود شریف عمل شروع کرنے سے پہلے پڑھا جائے گا۔ سورہ کوثر کی تعداد 578 بار روزانہ 21 یوم تک پڑھی جائے گی۔ لیکن اس سورہ کی آخری آیت هُوَ الْاَبْتَرُ نہ پڑھی جائے صرف اِنَّ شَانِئَكَ تک ہی اس سورت کو پڑھا جائے گا۔ اگر عامل کی روحانی قوت زیادہ ہو تو مشاہدات بہت جلد شروع ہو جاتے ہیں۔ لیکن ان کا تذکرہ کسی بھی شخص سے نہ کرے اس آیت کے تحت چار موکلات حاضر ہوتے ہیں اور عامل سے چلہ کشی کی وجوہات پوچھتے ہیں۔ عامل کو چاہیے کہ بڑی ہوشیاری سے ان کے سوالات کے جوابات دے اور پابند کرے کہ میں جب بھی کسی بھی شخص یا عورت پر حاضرات کروں تو آپ کو میرے دینی اور دنیاوی معمولات میں میری رہبری ورہنمائی کرنی پڑے گی اور میں جب بھی حاضرات کرنا چاہوں تو آپ حاضر ہوا کریں گے۔ برائے مہربانی آپ مجھے حاضرات کا طریقہ اور بلانے کا طریقہ بتائیں۔ بس وہ عامل کو ہر بات کا جواب دیں گے اور جانے سے قبل عامل کو اپنے بلانے کا طریقہ بھی بتائیں گے۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب ہے صرف محنت اور لگن کی ضرورت ہے۔



## حاضرات ارواح

اگر کسی خاص روح سے بات کرنی ہو یا اپنے ماں باپ سے ملنے اور گفتگو کرنے کی خواہش ہو یا کسی ولی، نبی کی زیارت کرنا چاہتا ہو یا کسی عزیز یا ساتھی سے ملاقات کرنا چاہتا ہو تو بروز جمعرات یا جمعہ دن کو روزہ رکھیں، نماز پنجگانہ ادا کریں، افطاری اور نماز مغرب کے بعد قبرستان جا کر صاحب قبر کی دائیں جانب دوزانو باادب ہو کر بیٹھیں۔ جس سے خواب میں ملنا ہو اس کی قبر پر سورہ مزمل شریف 15 مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف ابراہیمی 11 مرتبہ پڑھیں اور صاحب قبر کو بخش دیں۔ واپس پلٹنے سے پہلے صاحب قبر سے مخاطب ہو کر کہیں کہ ''میرے مسئلے کا حل خواب میں نہ بتایا تو میں قیامت کے روز دامن گیر ہوں گا۔ یہ کہہ کر واپس آ جائیں راستے میں کسی سے بات نہ کریں۔ نماز عشاء باجماعت ادا کریں۔ فرضوں کے بعد وتر سے پہلے 101 مرتبہ یَا عَلِیْمُ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ پڑھیں اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھیں اور نماز مکمل کریں۔ پھر گوشہ تنہائی میں اس شخصیت کا مکمل تصور (خاکہ) ذہن میں رکھ کر 1025 مرتبہ یَا عَلِیْمُ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ پڑھیں اور کسی سے کلام کیے بغیر سو جائیں اور سونے کی جگہ پاک وصاف اور پرسکون ہو۔ انشاءاللہ پہلی ہی رات میں ملاقات ہوگی ورنہ تین رات میں تصور پختہ ہونا چاہیے ورنہ سارا عمل بے کار ہو جائے گا۔ دوران عمل پاکیزہ لباس ہو اور اپنے کو معطر رکھیں۔ حسب توفیق نیاز ارواح دیں اور تقسیم کر دیں۔

❀❀❀



## حاضرات

### گمشدہ چیز، چوری وہمہ قسم کی دریافت کرنا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۲ |
| ۲۴ | ۱۳ | ۱۸ | ۲۳ |
| ۱۴ | ۲۷ | ۲۰ | ۱۷ |
| ۲۱ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۶ |

جب کوئی چیز کھو جائے یا کوئی بھی چیز چوری ہو جائے اور اس کا حال معلوم کرنا ہو تو مندرجہ بالا نقش کسی سفید کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے چراغ میں سرسوں کا تیل (کڑوا تیل) ڈال کر جلائیں اور نقش پر روئی لپیٹ کر اس کی بتی روشن کریں۔ اب کسی دس یا بارہ سال کے خوبصورت بچے کو سامنے بٹھائیں اور ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی لو کی طرف غور سے دیکھتا رہے اور عامل بچہ پر سورہ اخلاص پڑھ پڑھ کر پھونکتا رہے تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا اور بچہ کو چراغ کی لو میں کسی آدمی کی شکل نظر آئے گی۔ پھر اس سے کہے کہ صفائی کرنے والے کو لائے۔ جب صفائی کرنے والا آ

جائے تو اس سے کہیں کہ صفائی کرے جب وہ صفائی کر چکے تو لڑکے سے دریافت کریں کہ صفائی ہو چکی ہے تو کہو کہ بہشتی آ کر چھڑ کاؤ کرے جب چھڑکاؤ ہو چکے تو کہے کہ تخت سلیمان لاؤ۔ جب تخت سلیمان آ جائے تو کہے کہ چور کو یا یا جس شخص نے مریض کو سحر کیا ہے یا جو کہیں چلا گیا ہو اس کو حاضر کرو۔ یا گمشدہ چیز کے متعلق سوالات کریں اسی طریق سے اور ہر قسم کے سوالات دریافت کر سکتے ہیں ہر سوال کا جواب تسلی بخش و سو فیصد درست ملے گا۔ دیگر اگر چراغ پر حاضرات نہ کرنا چاہیں تو نقش میں بھی حاضرات کر سکتے ہیں۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ نقش کے سیاہ خانہ میں غور سے دیکھے اور عامل بچہ پر سورہ اخلاص پڑھ کر پھونکے۔ تھوڑی ہی دیر میں بچہ کو سیاہ خانہ میں روشنی نظر آئے گی۔ بچہ کو ایک میدان نظر آئے گا پھر ایک آدمی نظر آئے گا۔ بچہ سے کہلوایا جائے کہ خاکروب کو بلاؤ، جھاڑو دے، ماشکی کو بلاؤ چھڑکاؤ کرے، دریاں بچھاؤ، تخت شاہی حاضر کیا جائے پھر بادشاہ کو بلواؤ پھر بچہ سے بادشاہ سلامت کو سلام عرض کیا جائے۔ جو چاہے سو پوچھو انشاءاللہ تمام مشکل امور کے سوالات کے جوابات تسلی بخش و سو فیصد درست ملیں گے۔ بعدہٗ بادشاہ سلامت کا شکریہ ادا کریں اور سلام عرض کر کے انہیں اجازت دیں۔



## بے مثال حاضرات

مندرجہ ذیل حاضرات ہر سوال کا جواب سو فیصد درست بتاتی ہیں۔ چوری ہو یا گمشدگی، امتحانات کے پرچوں کے سوالات کے جوابات، مرض کا علاج، ریس سٹہ و انعامی بانڈز کے درست نمبر بتانا، غرض ہر مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ عزیمت یہ ہے:

**یَا وَاللّٰہ مَا واللّٰہ تخت سلیمان۔ تخت فُرقان۔ شوط شیطان حاضر شاہ حَضُور شاہ۔**

### طریقہ:

عروج ماہ نوچندی جمعرات کو باوضو کپڑوں پر عطر وغیرہ لگا کر اگر بتی سلگا کر مندرجہ بالا عزیمت کو روزانہ اکتالیس مرتبہ سات یوم تک پڑھیں زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ پھر روزانہ چودہ مرتبہ ورد میں رکھیں تا کہ عمل قبضہ میں رہے۔ اب جب کبھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اور تھوڑا سا عطر بھی لگائیں تا کہ چمک پیدا ہو۔ اب بچے کو دیکھنے کے لیے کہیں اور عامل 28 مرتبہ مندرجہ بالا عزیمت پڑھ کر بچہ پر دم کرے۔ تھوڑی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ ہر قسم کے مشکل سوالات کے جوابات سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔ چوٹی کی حاضرات ہے۔



## حاضرات جام جہاں نما

ہدہد اور اُلو کی دونوں آنکھیں بروز اتوار لے کر ان کو سکھا کر ہدہد کی آنکھوں پر 313 بار یہ عزیمت پڑھیں۔

قَطْیَطْمْ مَارْ نُور مَائیل وَصْعَائیل الو کی آنکھوں پر یہ چار الفاظ 313 بار پڑھیں۔ ھُم غُوس۔ دی توس۔ مَسْمَعُوس مَکحوس۔ پھر ان آنکھوں کو چاندی کی ڈبیہ میں رکھ کر اوپر سے ڈھکنا بند کر کے ٹانکہ لگوا دیں۔ روزانہ 13 دفعہ دونوں عمل کو ورد میں رکھیں۔ پھر جو پوچھنا ہو تو اس کی نیت کر کے رات کو ڈبیہ سرہانے رکھ کر سو جائیں اور عمل مذکورہ بالا 313 مرتبہ ملا کر پڑھیں تمام حالات واضح عیاں ہو جائیں گے جو چاہیں پوچھیں ہر بات کا درست و سچا جواب ملے گا۔



## حاضرات کے ذریعہ جادوئی اشیاء نکالنا اور جادو کرنے والے کا نام اور صحیح پتہ بتانا

اس حاضرات کے ذریعے عامل یہ بتا سکتا ہے کہ کس مرد و عورت پر کس طرح کا جادو ہے؟ انڈے سے جادو کی اشیاء کی برآمدگی، کپڑا اجھاڑ کر جادوئی اشیاء گرانا، اس عمل کا عامل بننا پڑتا ہے۔ اگر کوئی اس عمل کا عامل بن جائے تو وہ کسی کو بھی بذریعہ انڈہ اس کی آنکھوں سے دکھا سکتا ہے کہ اس پر جادو کرنے والے کا نام کیا ہے؟ وہ کہاں رہتا ہے اپنا ہے یا غیر اس کا حلیہ اور اس کا صحیح نام و پتہ؟ غرض کہ جس کسی نے جادو کروایا ہوگا اس کا سب کچھ معلوم ہوگا اور جہاں کی جادو اشیاء دفن ہوں گی وہ انڈے سے برآمد ہوں گے۔ عمل نہایت ہی آسان ہے اگر سمجھا جائے اجازتی عمل ہے، اجازت لینا لازمی ہے بغیر اجازت کے عمل کرنا بے کار ہوگا اور محنت ضائع جائے گی۔ عمل یہ ہے:

بروز نوچندی جمعرات والے دن اس عمل کا آغاز کیا جائے۔ پاؤ شکر دس روپے کی بتاشے، دس روپے کی سرخ دال، سات عدد انڈے، سات لڈو موتی چور، ایک عدد گلاب کے پھولوں کا ہار، دس روپے کے چاولوں کا ٹوٹا۔ ان سب اشیاء کو کسی سرخ کپڑے میں رکھ کر قبرستان میں ایسی جگہ کپڑے کو کھول کر رکھ آئے جہاں کیڑے مکورے ہوں۔ اس روز رات دس بجے سفید لباس جو خوشبو سے معطر کیا ہو پہنا جائے۔ لباس کو اپنے ہاتھوں سے دھویا جائے، مصلے پر بیٹھ کر سادہ پانی کا گلاس رکھا جائے اور اس منتر کو صرف گیارہ سو 1100 مرتبہ پڑھ کر اسی جگہ سو جائیں۔ منتر یہ ہے:

جاگ جاگ سوئے ہوئے جاگ

پھر دوسرے روز جب تک کیفیت کا ظہور شروع نہ ہو تو تب تک اس منتر کا جاپ کیا جائے۔ اگر روٹی کھائے تو کھانے سے پہلے کہا جائے کہ "آؤ میرے ساتھ روٹی کھاؤ" پانی پیا جائے تو کہا جائے کہ آؤ میرے ساتھ پانی پیو۔ کپڑے پہنے جائیں تو تب بھی یہ کہا جائے کہ آؤ میرے ساتھ کپڑے پہنو۔ غسل خانہ میں جا کر پیشاب کرنا ہو، پاخانہ کرنا ہو، غسل کرنا ہو، نہانا ہو تو یہی کہا جائے کہ آؤ میرے ساتھ نہاؤ۔ غرض کہ کوئی بھی کام کرنے سے پہلے اس لفظ کو صرف ایک مرتبہ دھرایا جائے کہ "آؤ میرے ساتھ فلاں کام کرو" اس عمل کی بدولت عجیب کیفیات کا ظہور ہوگا۔ جس سے اللہ کی عبات کرنے والے فرد کا باطن وسیع ہو چکا ہوگا۔ وہ اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھ سکے گا تو اس کے کانوں میں آواز آئے

گی۔ جس وقت یہ سلسلہ شروع ہو جائے تو آپ کو اس عمل کی کامیابی ہوگی۔ اب اگر کوئی مریض ہو تو اس کو کہا جائے کہ ایک عدد انڈا خود اپنے ہاتھوں سے کہیں سے بھی لائے۔ پھر اس انڈے کے گرد چھری سے کوئی سا بھی حصار کرکے اس مریض کا تصور باندھ کر اس منتر کو ایک تسبیح پڑھا جائے اور اسے توڑا جائے تو اس انڈہ سے وہی اشیاء نکلیں گی جس کو کسی مرض، مشکل، مصیبت یا کسی بھی اذیت میں مبتلا کیا ہوگا۔ اگر کوئی بذریعہ انڈا حاضرات نہ بھی کرنا چاہے تو جو آواز کانوں میں پڑے یا کوئی سامنے آئے اس سے بذریعہ کپڑا جھاڑ کر جادوئی اشیاء کی برآمدگی کا اقرار کرالیا جائے۔ اس سے مریض کے جسم کا پہنا ہوا کپڑا جھاڑ کر جادوئی اشیاء کی برآمدگی کا اقرار کرالیا جائے یا اس منتر کو 101 مرتبہ پڑھ کر مریض کی قمیض پر دم کیا جائے اور اس کے سامنے اس قمیض کو جھاڑا جائے تو تمام جادوئی اشیاء جھڑنا شروع ہو جائیں گی۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔



## تسخیر شیطان (21 یوم)

## اَلْبَابَنُوْ جُعْیَا اَبُوْ مُوسٰی صِلْدِیُقَا

**طریقہ:**

عروج ماہ نوچندی پیر یا نوچندی منگل کو عمل کا آغاز کریں۔ رات بارہ بجے سرسوں کے تیل کا چراغ جلا کر عمل پڑھیں اور ایک عدد پیالہ مٹی کا اس میں صاف تازہ پانی بھر کر روزانہ رکھا کریں۔

آخری روز اکیسویں دن ایک الگ مٹی کے نئے پیالہ میں شراب پیش کریں، ٹائم کی پابندی لازمی کریں۔

روزانہ عمل کو 129 مرتبہ پڑھیں۔ روزانہ ایک بوتل شراب (برانڈی) اپنے سامنے رکھیں، بوتل کو کبھی نہ سونگھیں اور بوتل کا ڈھکنا بند رکھیں۔ روزانہ وہی بوتل دوران عمل اپنے سامنے رکھیں اور عمل کے بعد بوتل کو سنبھال کر رکھیں، پھر وہی بوتل روزانہ دوران عمل رکھیں۔ پھر آخری یوم اس بوتل میں سے شراب نکال کر ایک نئے مٹی کے پیالہ میں شراب رکھیں اور پیش کریں۔ تسخیر ہونے پر دنیا کا ہر کام آنا فانا کرتا ہے۔ عہد و پیمان سوچ سمجھ کر کریں۔ اجازت لینا لازمی ہے۔



## باطنی نگاہ کھولنے و روشن ضمیری کے لیے مجرب عمل

اول روزے سے ساتویں روزے تک پابندی نماز پنجگانہ باجماعت پر مستعد ہو کر باپرہیز بعد فراغ نماز بلا کلام وشغل غیرے اسماءے یَا ہَادِیْ یَا خَبِیْرُ یَا مُبِیْنُ یَا عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ہزار مرتبہ سجدہ میں جا کر اَلَا یَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَ ھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ تین بار پڑھ لے۔ پس اس شخص پر آسمان و زمین کے خزانے باذن اللہ تعالیٰ کھل جائیں گے اور سائلین کے دلوں کے بھید بلا سوال بتلانے پر قادر ہوگا اور اگر تمام ماہ مکمل صیام قیام سے یعنی تین ہفتے ریاضت پوری

کرے تو زمین و آسمان کے ملک منکشف ہو جائیں گے۔ بہت دور دور کی خبریں گویا قلب پر وائرلیس کی مانند آئیں گی۔



## جنات و آسیب کو دور کرنا

اس عمل کا عامل بننے کے لیے پہلے کسی حاجت کمال عاشق رسولؐ کے مزار پر حاضری دیں۔ اپنا مدعا عاجزی سے بیان کریں اور تین آدمیوں کو کھانا کھلائیں اور پھر حضرت سلیمانؑ کی فاتحہ دے کر بعد نماز عشاء نوچندی جمعرات کو یہ عمل شروع کریں بابرہیز۔ سات یوم کا عمل ہے اور یہ عزیمت 313 مرتبہ سات یوم تک پڑھیں پھر آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ عزیمت یہ ہے:

**بسم اللّٰہ الرَّحمٰن الرحیم عَزَمْتُ عَلَیْکُم وَ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُم یا عبدالرحمان یا عبدالصمد یا عبدالواحد بحق حضرت میر محی الدین ابو محمد عبدالقادر جیلانیؒ اَجِبْ یاجبرائیل اَجِب یا دَردائیل اجب یا اقتمائیل اجب یا تنکفیل بحق یا بدوح حمنا حمنا و اشیا بحق لا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ محمد رسول اللّٰہ وَ بِحَقِ سلیمان بن داؤد علیه السلام حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔**

طریقہ:

پہلے آپ حضرت سلیمانؑ کی فاتحہ دیں۔ آسیب زدہ کے وجود پر خوشبویات لگائیں اور عزیمت پڑھ کر اس پر دم کریں اور ساتھ ہی مندرجہ ذیل فلیتہ سرسوں کے تیل میں روشن کریں۔ آپ کے اس عمل سے ایک ہی لمحہ میں جن یا آسیب حاضر ہوگا۔ گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں یہ آپ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ چونکہ یہ عزیمت آپ کے قلب میں روشن ہے۔ عزیمت کو تواتر سے پڑھیں اور مریض پر دم کرتے رہیں۔ آسیب یا جن کے حاضر ہونے پر آپ اس سے سوالات کر سکتے ہیں۔

طریقہ:

پہلے آپ حضرت سلیمانؑ کی فاتحہ دیں۔ آسیب زدہ کے وجود پر خوشبویات لگائیں اور عزیمت پڑھ کر اس پر دم کریں اور ساتھ ہی مندرجہ ذیل فلیتہ سرسوں کے تیل میں روشن کریں۔ آپ کے اس عمل سے ایک ہی لمحہ میں جن یا آسیب حاضر ہوگا۔ گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں یہ آپ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ چونکہ یہ عزیمت آپ کے قلب میں روشن ہے۔ عزیمت کو تواتر سے پڑھیں اور مریض پر دم کرتے رہیں۔ آسیب یا جن کے حاضر ہونے پر آپ اس سے سوالات کر سکتے ہیں۔ فلیتہ یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمرود | فرعون | ہامان | شداد |
| شداد | نمرود | فرعون | نمرود |
| فرعون | شداد عاد | شداد عاد | ہامان |



## حاضرات کل عالم وکل شہنشاہ جنات

جبرائیل ۷۸۶ میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۵ | صسلم | طراح | ۴۳ |
| ۸ | عـه | [redacted] | ے |
| ۲ | ۸۸ | ۸ | ا ع |
| عـه | ۲ | ۸ | عـه |

اسرافیل عزرائیل

**طریقہ:**

یہ حاضرات دن ہو یا رات ہر وقت کارآمد ہوتی ہے۔ مندرجہ بالا نقش بچہ/ بچی کو دے دے اور تھوڑا سا عطر سیاہ خانہ میں لگادے اور کہے کہ اس نقش کی سیاہی میں غور سے دیکھ اور عامل آیت کریمہ لَآ اِلٰـهَ اِلَّآ اَنْـتَ سُبْحَانَكَ اِنِّی كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ برابر بلا تعداد پڑھتا رہے اور بچہ پر دم کرتا رہے۔ تھوڑی ہی دیر میں شاہ یکتانوش کی حاضری ہو جائے گی یا جس بادشاہ کی حاضری کرے حاضر ہوگا۔ خواہ وہ بادشاہ جنات ہو یا کسی ملک کا بادشاہ یا انسان جس کے لیے حاضری کرے گا وہی آجائے گا۔ اللہ ہی قدرت والا اور وہی ہر چیز پر قادر ہے۔ اس حاضرات کے مؤکلات کا توشہ ایک پاؤ برفی، چند عدد گلاب کے پھول، بعد حاضرات برفی بچوں میں تقسیم کردیں۔

❁❁❁

## تسخیر جل پری

نوچندی جمعرات یا نوچندی منگل سے اس عمل کو باپرہیز کسی بھی دریا، سمندر، نہر یا آب رواں پر کریں گے۔ عمل کی مدت چالیس یوم ہے۔ جب آپ اس عمل کے لیے خود کو تیار کرلیں تو پہلے حضرت سلیمان علیہ السلام اور اس عزیمت کے مؤکلوں کی نذر دیں۔ جہاں آپ عمل کریں وہاں اگربتی خوشبودار روشن کریں۔ عبارت عمل کو تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ اول وآخر اکیس اکیس مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ عزیمت یہ ہے:

**یَا هَلْجَ یَا مَلْجَ یَا جَل پَری اُحْضُرُوْ بِحَقِّ حاوا بِحَقِّ حضرت سلیمان بن داؤد علیه السلام۔**

❁❁❁

## تسخیر ہمزاد (21 یوم)

اس عمل کو آپ نوچندی منگل سے شروع کریں گے۔ آپ کا لباس احرام کی چادر کا ہی ہوگا۔ اس کے ساتھ چنبیلی کے تیل کا چراغ روشن کریں اور اسے اپنی پشت پر رکھیں اور سامنے یعنی دیوار پر اپنے سایہ پر نظر جما کر عمل پڑھیں۔ عمل

یکسوئی سے کریں، انشاء اللہ اکیس یوم میں کامیابی ہوگی، روزانہ پڑھنے کی تعداد 313 بار ہے۔ عزیمت یہ ہے:

**عَزَمْتُ علیکمُ بِرَبِّ جبرائیل و میکائیل و اسرافیل و عزرائیل اَصْحَنَا الَّذِیْ جَعَلَ العَرشِ عَزَمْتُ عَلَیکُم بِخَاتم سلیمان بن داؤد علیه السلام وَ سَخَّرَ لَهُ الرِّیاحَ وَالْجِنِّ وَالشَّیَاطِیْنَ سَرِیْعًا۔**

## حاضرات پنجتن پاکؑ




جیسا کہ نام سے ظاہر ہے یہ حاضرات قابل احترام و مقدس حاضرات ہے۔ اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف و قدر کی جائے کم ہے۔ یہ ایک گوہر نایاب ہے جس کی مثال ملنا دنیا میں بہت مشکل ہے۔ اس حاضرات کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ حاضرات کے تمام سوالات کے جوابات سو فیصد درست دیتی ہے۔ زندگی ہو یا موت۔ آنے والے واقعات سو فیصد بتاتی ہے۔ عامل کے لیے شرط یہ ہے کہ صوم وصلوٰۃ کا پابند ہو، جھوٹ سے پرہیز کرے، کسی کی غیبت نہ کرے، رزق حلال کھائے۔

**توشہ:**

حاضرات کرنے سے پہلے وضو کریں، چھ عدد اگر بتی سلگائیں، ڈیڑھ پاؤ برفی، چھ عدد گلاب کے پھول رکھیں۔

**طریقہ:**

ایک سفید کاغذ پر مندرجہ بالا نقش بنائیں اور کالے دائرہ میں عطر لگائیں اور بچہ کو سیاہ دائرہ میں دیکھنے کو کہیں۔ بچہ پر گیارہ مرتبہ درود شریف اور 28 مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر پھونکیں اور سیاہ دائرہ پر بھی عزیمت پڑھ کر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں مقدس و پاک قابل احترام حاضرات کا نزول ہو جائے گا۔ جس سے آپ دنیاوی مسائل کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ اس حاضرات کے ذریعے آپ گھر بیٹھے مقدس مقامات کربلا معلّٰی، مکہ، مدینہ منورہ غرض ہر مقدس مقام کی سیر کر سکتے ہیں۔ اس حاضرات کے ذریعے آپ دینی و دنیاوی کام بھی لے سکتے ہیں۔ جوں جوں آپ حاضرات کرتے رہیں گے اسی طریقے سے آپ پر اس مقدس حاضرات کے اسرار و رموز منکشف ہوتے رہیں گے۔ شرط ہے

کہ عامل و معمول کسی سے بھی ان واقعات کا ذکر نہ کرے۔ ورنہ آئندہ کیلئے حاضرات نہ کھلے گی۔ یہ حاضرات بڑوں پر بھی کی جاسکتی ہے۔ چھوٹے وبڑے کی کوئی قید نہیں۔ اگر عامل بننا ہو تو مندرجہ ذیل عزیمت کو جمعرات کے روز گیارہ سو مرتبہ گیارہ یوم باپرہیز پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پڑھیں۔ جب کبھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو عمل کو صرف 28 مرتبہ پڑھ کر معروف طریقہ سے حاضرات کریں۔ حاضرات کرنے کی عزیمت وعامل بننے کی عزیمت یہ ہے:

**عَزَمْتُ عَلَيْكُم یا جبرائیل یا میکائیل یا اسرافیل یا عزرائیل حاضرات حاضرات حاضرات اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلسَّاعَۃ اَلسَّاعَۃ بِحَقِّ سُلَیْمَان بن داؤد علیہ السلام حاضر شو حاضر شو۔**



## حاضرات برانگشتری

حاضرات کے کئی طریقے ہیں۔ نقش پر، انڈہ پر، چراغ پر، موم بتی پر، پانی پر، ناخن پر، ہاتھ کی ہتھیلی پر وغیرہ وغیرہ علم حاضرات میں انگوٹھی کے ذریعے حاضرات کروانا بہت مشہور ہے۔ اس عمل سے حاضرات بہت طاقتور اور بااعتبار ہوتی ہے۔ سب سے پہلے آپ اپنے برج کے مطابق نگینہ لیں۔ اس نگینہ پر ایک تسبیح درود ابراہیمی کی پڑھیں اور دم کریں۔ اس کے بعد اپنے ہی نام کے عدد ابجد قمری سے اپنا اسم اعظم نکالیں۔ اس اسم اعظم کا چلہ اکیس یا اکتالیس یوم کی نسبت سے اس طرح کریں کہ ''میں اس کلام کی حاضرات سے اپنے دینی اور دنیاوی کاموں میں مدد لینا چاہتا ہوں۔'' چلہ مکمل ہونے کے بعد معمول کو اپنے سامنے بٹھائیں اور اس کو یہ انگوٹھی پکڑا دیں اور کہیں کہ اس انگوٹھی کے نگینہ پر مسلسل دیکھنا شروع کرے اور خود اپنے اسم اعظم کا ورد کرتا رہے اور نگینہ پر اور معمول پر پھونکتا رہے۔ انشاء اللہ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا اور مؤکل سو فیصد ہر بات کا جواب درست دیں گے۔

یاد رہے کہ دوران چلہ اور اس کے بعد نگینہ پر ''اسم اعظم'' کا ورد عمل کرنے کے بعد لازمی پھونکا جائے۔ اس انگوٹھی کو ناپاکی کی حالت میں اپنے پاس ہرگز نہ رکھیں۔ بیت الخلاء میں بھی جائیں تو اس کو پہلے ہی اتار لیں۔ ناپاک عورت کا ہاتھ ہرگز نہ لگے۔ یہ حاضرات زندگی کے کسی بھی موڑ پر دھوکہ نہیں دے گی۔ نگینہ کی پشت پر اپنے نام کا ''اسم اعظم'' تحریر کروالیں تو حاضرات اور طاقتور ہو جائے گی۔



## ارواح خبیثہ کا جلانا اور کالے، سفلی علم کا توڑ

**طریقہ:**

جس شخص پر آسیب ہو یا کسی بھی قسم کا شیطانی عمل ہو یا کالا علم یا سفلی علم ہو تو سب سے پہلے اپنا حصار اور اس شخص کا

حصار آیت الکرسی و چہار قل شریف سے کریں اور پھر مندرجہ ذیل نقش کو سات بار سفید کاغذ پر سیاہ قلم سے تحریر کریں۔ قلم بالکل نیا ہو بعد تیاری کے اس نقش کو اس مریض کے جسم کے گرد سات بار گھمائیں۔ نقش گھماتے ہوئے مریض کے دائیں کاندھے سے نیچے کی طرف شروع کریں اور واپس اسی کاندھے پر آکر ختم کریں یہ ایک چکر ہوگا۔ اس کے بعد اس نقش کو سات بار الٹے پاؤں کے جوتے ماریں۔ اگر آسیب یا جنات یا ارواح خبیثہ ہوں گے تو فوراً حاضر ہوں گے۔ ان سے قول وقرار لے کر بھگا دیں۔ اگر کوئی زیادہ حجت یا ضد کرے تو اسی نقش کو آگ میں جلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب جنات یا کوئی بھی شیطانی مخفی مخلوق ہوگی تو اس سے چھٹکارا مل جائے گا اور اگر مریض پر جادو کے اثرات ہیں تو بھی یہ ساتوں نقش اسی طرح اس کے گرد گھما کر جلا دیے جائیں تو حیرت انگیز طور پر مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

آخر میں مریض کو حصار سے باہر نکالنے سے قبل آیت الکرسی اور چہار قل لکھ کر مریض کے گلے میں پہنا دیں اور خود بھی احتیاطاً ان سورتوں کے نقش لکھ کر اپنے دائیں بازو پر ہمیشہ باندھیں۔ نقش یہ ہے:






## پرائز بانڈ لاٹری وسٹہ کے نمبر معلوم کرنا

اللہ تعالیٰ قرآن پاک میں فرماتا ہے کہ (اللہ پاک بھید کی بات اپنے حکم سے اپنے بندوں میں جس پر چاہے اتار دے)۔ ایک دوسری جگہ ارشاد ہے (اللہ جس کو چاہے اسے بے حساب دیتا ہے)۔ یاد رکھیں علم حاصل کرنا اور علمی تحقیق کرنا یا کسی نامکمل تحقیق کو پایہ تکمیل تک پہنچانا یہ بھی توقع اور محنت سے ہی ممکن ہے۔ اللہ جس کو چاہے اسے علم سے نواز دے۔ بغیر محنت وکوشش کے دنیا میں کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ بغیر علم کے زندگی بے کار ہے۔

قلم گوید کہ من شاہ جہانم
قلم کش را بدولت میر سانم

ترجمہ: قلم کہتی ہے کہ میں دنیا کی بادشاہ جو لکھاری ہے اسے دولت تک پہنچاتی ہوں۔

مندرجہ ذیل عمل کو شروع چاند میں جمعرات یا پیر کے روز شروع کریں۔ عمل کے دوران اگربتی سلگائیں۔

روزانہ ایک ہی جگہ پر وقت مقررہ پر پڑھائی کریں۔ عمل پرہیز جلالی لازمی ہے، ہمیشہ پاک وصاف رہیں عمل باوضو وعطر لگا کر پڑھیں۔ جب تک عمل پڑھتے رہیں اگربتی روشن رہے۔ عمل کی نیاز کے لیے سفید رنگ کی مٹھائی برفی وغیرہ اور چند عدد گلاب کے پھول اپنے روبرو رکھیں۔ صبح وہ شیرینی بچوں میں تقسیم کردیں اور پھولوں کو کسی جھاڑی میں ڈال دیں یا بہتے پانی میں ڈال دیں۔ اس عمل کو آپ باقاعدگی سے 41 یوم تک کریں۔ انشاء اللہ کچھ ہی دنوں میں آپ کو نمبر ملنا شروع ہوجائیں گے مگر نمبر وغیرہ آپ 41 یوم بعد ہی کھیلیں گے کیوں کہ 41 یوم کے بعد آپ عامل ہوجائیں گے اور وہ نمبر پکے ہوں گے۔ عمل یہ ہے:

**یَا بَدُّوحُ بِحَقِّ بے خبر کو خبر کر سٹہ (بانڈ لاٹری) کی خبر مجھ کو کر۔**

(تعداد 313 بار)

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے ورنہ عمل کارگر نہ ہوگا۔



## کشف القبور کا آسان ونایاب عمل

اہل حاجت پر مخفی نہ رہے کہ کشف القبور کوئی مشکل کام نہیں۔ ہر شخص سات یوم کے اندر اندر ارواح سے ملاقات کرسکتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ۔ مگر شرط یہ ہے کہ عامل صوم وصلوٰۃ کا پابند ہو۔ اسم یَا لَطِیْفُ کو ایک ہزار 1000 دفعہ صاحب قبر کے سینہ کے مقابل بیٹھ کر اور انگلی قبر پر رکھ کر آنکھیں بند کر کے پڑھیں۔ اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ بار لازمی پڑھیں۔ اگر صاحب قبر صحیح معنوں میں اللہ کے ولی یا بزرگ ہستی ہوں گے تو پہلے ہی دن ملاقات ہوجائے گی، وگرنہ مسلسل سات یوم تک عمل کریں اور عمل کے بعد مراقبہ کریں انشاء اللہ ضرور ملاقات ہوگی۔ یہ عمل احقر کا سینکڑوں مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ اس عمل کو مغرب کے بعد کریں۔ اگر آپ گھر پر عمل کرنا چاہیں تو بعد از نماز عشاء تنہا کمرے کو خوب معطر کر کے صاحب قبر کا تصور کر کے عمل پڑھیں۔ خواب میں انشاء اللہ ضرور ملاقات ہوگی۔ یہ عمل مبتدی حضرات کے لیے قابل قدر تحفہ ہے۔ اس سے بہتر وآسان عمل آپ کو کہیں ملے گا۔ ؏

یہ خزانے تجھے ممکن ہے خرابوں میں ملیں



## جنات کو تسخیر کرنے کا ایک روزہ عمل

کامیابی تو کام سے ہوگی
نہ کہ حسن کلام سے ہوگی

اس عمل کو صرف اہل شخص ہی کرسکتا ہے ہر شخص طبع آزمائی نہ کرے کیوں کہ اس عمل میں ڈر وخوف بہت آتا ہے،

اجازتی عمل ہے۔ حصار کر کے ترک حیوانات کے ساتھ بروز نوچندی جمعرات کو رات 12 بجے عمل بلاتعداد پڑھنا شروع کریں۔ تھوڑی دیر بعد ہی عجیب وغریب واقعات ہونا شروع ہو جائیں گے۔ صبح کی اذان سے کچھ دیر پہلے شاہ جنات بمعہ اپنے لشکر کے حاضر ہوگا۔ کوئی ڈر وخوف نہ کھائیں عامل شرائط طے کر لے وہ ایک نشانی دیں گے اور بلانے کی ترکیب بھی بتادیں گے۔ اس عمل سے پہلے اجازت ضرور لیں ورنہ خیال ترک کر دیں۔

عمل: بِاسمِ اللّٰہِ فِیہِ عَبْدُ القادرؒ

نوٹ: عمل شروع کرنے سے پہلے دو رکعت نماز نفل برائے حاجت پڑھے اور اگربتی وغیرہ سلگا کر ایک پاؤ برفی یا قلاقند پر غوث الاعظم دستگیرؒ کے نام کی نیاز دلائے اور دعا مانگے کہ میں جو یہ عمل کر رہا ہوں آپ کے توسط سے اور اللہ کے حکم سے کامیاب ہو جاؤں۔

نوٹ: اگر خدانخواستہ پہلے یوم کامیابی نہ ہو تو عمل تین یوم کریں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ اجازت لینا لازمی ہے۔



## حاضرات پیر بہاول شیر حق حضرت بہاؤالدین زکریاؒ

سرکار پیر بہاول شیر حق دشمن آیا تا کہ دے پچھے نوں دھک اکھیں جالا منہ کنڈیالہ صدقہ حضرت مکے دا۔ چار یار مصطفیٰ وچ ہے رسولؐ میں دامن تیرا پکڑیا۔ دے میرا مقصود۔ دلاے میرا مقصود۔ دے میرا مقصود۔

طریقہ:

عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء باپرہیز 41 تسبیح 41 دانوں والی 41 یوم تک پڑھیں۔ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ (اگر 33 دانوں والی تسبیح بھی پڑھیں تو ٹھیک ہے 4 تسبیح 41 دن)۔ پھر جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کے دائیں انگوٹھے پر ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگائیں یا آئینہ پر کاجل لگائیں۔ اب بچہ کو دیکھنے کو کہیں اور عامل بچہ پر یا آئینہ پر مندرجہ بالا عزیمت 28 مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ ہر قسم کے مشکل سوالات کے جوابات سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔



## حاضرات برائے آسیب

مریض کے سر پر آ کر آسیب حاضر ہو کر بات کرے اور اپنے کو ظاہر کرے۔ مندرجہ ذیل نقش لکھ کر مریض کے داہنے ہاتھ میں دے اور مریض کو کہے کہ نقش کو مٹھی میں بند کر لے۔ عامل مریض کے سامنے یہ رباعی پڑھتا رہے۔

''اے اشرف زمانہ زمانے نے مدد نما در ہائے بستہ راز کلید کرم کشا حضرت مخدوم سیّد اشرف جہانگیر سمنانیؒ د حضرت سیّد عبدالرزاق نورالعینؒ''۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۴ | ۳۲۸ | ۳۳۱ | ۳۱۷ |
| ۳۳۰ | ۳۱۸ | ۳۳۳ | ۳۲۹ |
| ۳۱۹ | ۳۳۳ | ۳۲۶ | ۳۲۲ |
| ۳۲۷ | ۳۲۱ | ۳۲۰ | ۳۲۲ |

۞۞۞

## پیٹ سے جن کو نکالنا

قیراط درخت کے پتے لو اور ان کو کوٹ کر نچوڑ و اور لیموں کے رس میں اس کو ملاؤ اور مریض کو پلاؤ انشاء اللہ جن فوراً نکل جائے گا۔

۞۞۞

## جن کو گھر سے بھگانا

جب تم جن کو گھر سے نکال باہر کرنا چاہو تو مندرجہ ذیل طلسم لکھواور اس کو گھر میں لٹکا دو تو اسی وقت جن نکل جائے گا اللہ کے حکم سے۔ طلسم یہ ہیں:

ہ111ہ ہ111ہ

مکسلمیا لیملخا مرطولس ،لمیولس ،شاریولس ۔واتوس کسعطیف لس ۵۱۵۱۵ قطمیر ۵۱۵ لیملخا ۱۰۰ کلیخ لعصح ۵ عنوس کم طناس ۵۵۵ فسنفتیخ ۵ الیام ۵۵۱۵۵۱۱۵۵ یا طلب ویارادیا ذھب

۞۞۞

## چور کا پیشاب بند کرنا اور مال کو لوٹانا

مندرجہ ذیل کلمات کو ایک کاغذ پر لکھو، پھر اس کو ایک شیشی میں ڈال دو اور مضبوطی سے بند کرو۔ پھر کسی قبر میں دفن کر دو اور ان کلمات کو پڑھو۔

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّی حضرت و جست بول سارق متاع فلان ابن فلان بحرمة هذه الاسماء شمخيثا شمخيثا شمخيثا شمخيثا شمخيثا شمخيثا شمخيثا شمخيثا شمخيثا شمخيثا هيا هيا هيا هيا هيا شرا هياشرا هياشرا هياشرا

هیاشرا هیاشرا هیا آل شرای اصباوت آل شرای لخ لخ لخ لخ لخ لخ لخ ا ب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت اَللّٰھُمَّ اِنِّی اسالک یا ذالعز یا ذوالجَلَالِ وَالاِکرام ان تحضر بُول سارِق فلان بن فلانۃ بحرمۃ ھذہ الاسماء العظیمۃ یا عظیم بِاللّٰہِ العَلِیِّ العَظِیمؕ



## جن، دیو، ارواح خبیثہ و ہر آفت سے محفوظ رہنے کی دعا

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِؕ یَا دَلِیلَ المُتَحَیِّرِینَ وَیَا غَیَاثَ المُستَغِیثِینَ وَ یَا مُجِیبَ الدَّعوَاتِ المُضطَرِینَ وَ یَا اِلٰـہَ العَالِمِینَ وَ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیرِ خَلقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِـہٖ اَجمَعِینَ بِرَحمَتِکَ یَا اَرحَمَ الرَّاحِمِینَؕ

طریقہ:

مندرجہ دعا سات یوم یا تین بار صبح وشام پڑھ کر اپنے اُوپر دم کرے۔ اول وآخر ۳،۳ بار درود ابراہیمی پڑھے۔ انشاءاللہ جن، دیو، ارواح خبیثہ و ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔





## مؤکلات سے نمبر معلوم کرنا اوران کے درست بتائے ہوئے نمبر سے انعام حاصل کرنا

انعامی اسکیم کا نمبر معلوم کرنے کے لیے اس عمل کو صرف تین دن کیا جائے۔ اس عمل کے تحت موکلات جن جو کہ ایسی روحانی قوت رکھتے ہیں کہ آنے والے نمبروں کے بارے میں آگاہی دیتے ہیں۔ جس ڈرا یا اسکیم کا نمبر معلوم کرنا ہو تو اس کی معلومات لکھ کر سامنے رکھی جائے اور مندرجہ ذیل عزیمت کو 313 بار مسلسل تین یوم تک عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمیؐ پڑھیں۔ عمل کے بعد کسی سے بات نہیں کرنی یا وضو سونا ہے اور نمبر معلوم ہونے کے بعد کسی سے اس کے متعلق بات نہیں کرنی۔ ان تین دنوں میں گوشت کا استعمال ہرگز نہ کریں۔ دورانِ عمل کھانا پینا بولنا سخت منع ہے۔ عزیمت یہ ہے:

اَجِبُ مَتَائِیلُ ۔ دَلقِیوشُ ۔ رَوبَائِیلُ ۔ مَجیُوشُ ۔ بِحَقِّ یَا مَالِکُ





## حاضرات بارہ امامؑ چہاردہ معصومینؑ

یاجبرائیلؑ یامیکائیلؑ

| سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حضرت فاطمہ الزہراؑ | حضرت امام حسنؑ | حضرت امام حسینؑ | حضرت امام زین العابدینؑ | حضرت امام محمد باقرؑ | حضرت امام جعفرؑ |
| [redacted] | | | | | |
| حضرت امام موسیٰ کاظمؑ | حضرت امام علی رضاؑ | حضرت امام محمد تقیؑ | حضرت امام محمد نقیؑ | حضرت امام حسن عسکریؑ | حضرت امام مہدیؑ |
| یا اسرافیلؑ حاضرات بارہ امامؑ چہاردہ معصومینؑ یا عزرائیلؑ | | | | | |

جیسا کہ نام سے ظاہر ہے یہ حاضرات قابل احترام ومقدس حاضرات ہے اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے بلکہ قلم قاصر ہے۔ یہ ایک گوہر نایاب ہے جس کی مثال ملنا دنیا میں بہت مشکل ہے۔ اس حاضرات کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ حاضرات تمام سوالوں کے جوابات سو فیصد درست دیتی ہے۔ آنے والے واقعات اور جو کچھ ہونے والا ہے تمام سو فیصد درست بتاتی ہے۔ عامل کے لیے شرط ہے کہ پاک وصاف ہو اور صوم وصلوٰۃ کا پابند ہو، باوضو ہوکر کمرہ خوشبو سے معطر ہو، صاف وپاکیزہ کپڑے ہوں اوران پر عطر لگا ہو اور دوسری چیز یہ کہ معمول بھی نہایت پاک وصاف ہو، پاکیزہ کپڑے ہوں۔

**طریقہ ولوازمات:**

ایک سفید کاغذ یا گتہ پر مندرجہ بالا نقش بنائیں اور سیاہ دائرہ میں عطر لگائیں اور بچہ یا بچی کو کالے دائرہ میں دیکھنے کو کہیں۔ بچہ پر 21 مرتبہ سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ اور ایک مرتبہ بارہ امامؑ چہاردہ معصومینؑ کے اسماء گرامی پڑھ کر دم کریں اور اول وآخر 11 مرتبہ درود شریف بھی پڑھ کر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں مقدس وپاک قابل احترام حاضرات کا نزول ہو جائے گا۔ جس سے آپ دنیاوی مسائل کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ جوں جوں آپ حاضرات کرتے رہیں گے۔ اسی طریقے سے آپ پر اس مقدس حاضرات کے اسرار ورموز منکشف ہوتے رہیں گے۔ شرط یہ ہے کہ عامل ومعمول کسی سے ان واقعات کا ذکر نہ کرے ورنہ آئندہ کے لیے حاضرات نہیں کھلے گی۔

**توشہ:**

حاضرات کرنے سے پہلے وضو کریں بعدہٗ چند اگربتیاں سلگائیں کہ کمرہ پاک وصاف ہو۔ ڈیڑھ کلو برفی، چند عدد تازہ گلاب کے پھول، درود شریف پڑھ کر بارہ امام علیہ السلام وچہاردہ معصومینؑ کو ہدیہ نذر پیش کریں۔ بعد از حاضرات کریں انشاء اللہ اپنے نیک مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ یہ حاضرات میں سرتاج وچوٹی کا عمل ہے۔ یہ ایک

هیاشرا هیاشرا هیا آل شراری اصباوت آل شرای لح لخ لَح لح لح لح لح لح ا ب ج د ہ و ز ح ط ی ك ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت اَللّٰھُمَّ اِنّی اسالك یا ذالعز یا ذو الجَلَالِ وَالاِکرام ان تحضر بُول سارِق فلان بن فلانة بحرمة ھذه الاسماء العظیمة یا عظیم بِاللّٰه العَلِیّ العَظِیم ؕ



## جن، دیو، ارواح خبیثہ وہر آفت سے محفوظ رہنے کی دعا

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ ؕ یَا دَلِیلَ المُتَحیَّرِینَ وَیَا غیاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ وَ یَا مُجِیْبَ الدَّعوَاتِ المُضْطَرِینَ وَ یَا اِلٰـہُ الْعَالِمِیْنَ وَ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِہٖ اجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ؕ

طریقہ:

مندرجہ دعا سات یوم یا تین بار صبح وشام پڑھ کر اپنے اُوپر دم کرے۔ اول وآخر ۳،۳ بار درودِ ابراہیمی پڑھے۔ انشاءاللہ جن، دیو، ارواحِ خبیثہ وہر آفت سے محفوظ رہے گا۔



## مؤکلات سے نمبر معلوم کرنا اوران کے درست بتائے ہوئے نمبر سے انعام حاصل کرنا

انعامی اسکیم کا نمبر معلوم کرنے کے لیے اس عمل کو صرف تین دن کیا جائے۔ اس عمل کے تحت موکلات جن جو کہ ایسی روحانی قوت رکھتے ہیں کہ آنے والے نمبروں کے بارے میں آگاہی دیتے ہیں۔ جس ڈرا یا اسکیم کا نمبر معلوم کرنا ہو تو اس کی معلومات لکھ کر سامنے رکھی جائے اور مندرجہ ذیل عزیمت کو 313 بار مسلسل تین یوم تک عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درودِ ابراہیمی پڑھیں۔ عمل کے بعد کسی سے بات نہیں کرنی باوضو سونا ہے اور نمبر معلوم ہونے کے بعد کسی سے اس کے متعلق بات نہیں کرنی۔ ان تین دنوں میں گوشت کا استعمال ہرگز نہ کریں۔ دورانِ عمل کھانا پینا بولنا سخت منع ہے۔ عزیمت یہ ہے:

اَجِبْ مَتَائِیلُ ۔ دَلْقَیُوْشُ رَوْیَائِیلُ ۔ مَجْیُوْشُ ۔ بِحَقِّ یَا مَالِكُ





## حاضرات بارہ امامؑ چہاردہ معصومینؑ

یاجبرائیلؑ　　　　　　　　　　　　　　　　　　یامیکائیلؑ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ | | | | | |
| حضرت فاطمہ الزہراؑ | حضرت امام حسنؑ | حضرت امام حسینؑ | حضرت امام زین العابدینؑ | حضرت امام محمد باقرؑ | حضرت امام جعفرؑ |
| [redacted] | | | | | |
| حضرت امام موسیٰ کاظمؑ | حضرت امام علی رضاؑ | حضرت امام محمد تقیؑ | حضرت امام محمد نقیؑ | حضرت امام حسن عسکریؑ | حضرت امام مہدیؑ |
| یا اسرافیلؑ　　حاضرات بارہ امامؑ چہاردہ معصومینؑ　　یا عزرائیلؑ | | | | | |

جیسا کہ نام سے ظاہر ہے یہ حاضرات قابل احترام و مقدس حاضرات ہے اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے بلکہ قلم قاصر ہے۔ یہ ایک گوہر نایاب ہے۔ جس کی مثال ملنا دنیا میں بہت مشکل ہے۔ اس حاضرات کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ حاضرات تمام سوالوں کے جوابات سو فیصد درست دیتی ہے۔ آنے والے واقعات اور جو کچھ ہونے والا ہے تمام سو فیصد درست بتاتی ہے۔ عامل کے لیے شرط ہے کہ پاک و صاف ہو اور صوم و صلوٰۃ کا پابند ہو، باوضو ہو کر کمرہ خوشبو سے معطر ہو، صاف و پاکیزہ کپڑے ہوں اور ان پر عطر لگا ہو اور دوسری چیز یہ کہ معمول بھی نہایت پاک و صاف ہو، پاکیزہ کپڑے ہوں۔

**طریقہ و لوازمات:**

ایک سفید کاغذ یا گتہ پر مندرجہ بالا نقش بنائیں اور سیاہ دائرہ میں عطر لگائیں اور بچہ یا بچی کو کالے دائرہ میں دیکھنے کو کہیں۔ بچہ پر 21 مرتبہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ اور ایک مرتبہ بارہ امامؑ چہاردہ معصومینؑ کے اسماء گرامی پڑھ کر دم کریں اور اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف بھی پڑھ کر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں مقدس و پاک قابل احترام حاضرات کا نزول ہو جائے گا۔ جس سے آپ دنیاوی مسائل کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ جوں جوں آپ حاضرات کرتے رہیں گے۔ اسی طریقے سے آپ پر اس مقدس حاضرات کے اسرار و رموز منکشف ہوتے رہیں گے۔ شرط یہ ہے کہ عامل و معمول کسی سے ان واقعات کا ذکر نہ کرے ورنہ آئندہ کے لیے حاضرات نہیں کھلے گی۔

**توشہ:**

حاضرات کرنے سے پہلے وضو کریں بعدہٗ چند اگر بتیاں سلگائیں کہ کمرہ پاک و صاف ہو۔ ڈیڑھ کلو برفی، چند عدد تازہ گلاب کے پھول، درود شریف پڑھ کر بارہ امام علیہ السلام و چہاردہ معصومینؑ کو ہدیہ نذر پیش کریں۔ بعد از حاضرات کریں انشاء اللہ اپنے نیک مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ یہ حاضرات میں سرتاج و چوٹی کا عمل ہے۔ یہ ایک

قابل قدر تحفہ ہے۔ جس سے آپ یقیناً فائدہ اٹھالیں گے اور خلق خدا کو بھی فیض پہنچائیں گے۔



## ہمزاد سے نمبر معلوم کرنا

رات سونے سے قبل باوضو کپڑوں پر عطر وغیرہ لگا کر مندرجہ ذیل عبارت کو 557 مرتبہ پڑھیں اور اول وآخر 11/11 بار درود ابراہیمی بھی پڑھیں اور اپنے ہمزاد کا تصور کرکے سو جائیں۔ عمل پڑھنے کے بعد بولنا اور کھانا پینا منع ہے۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ کے اندر اندر آپ کو نمبر مل جائے گا۔ عمل یہ ہے:

**یَا عَلِیْمُ یَا خَبِیْرُ اَخْبَرْنِیْ بِحَقِّ یَا لَطِیْفُ بَجِسْمُ رُوْحَ فلَانُ بِن فلَانُ۔**

فلاں بن فلاں کی جگہ اپنا اور والدہ کا نام پڑھیں۔



## حاضرات

حاضرات کا عمل کرنے کے لیے روزانہ درج ذیل عزیمت اپنے نام کے اعداد کو ضرب در ضرب کے حساب سے 40 یوم تک پڑھے یا پھر روزانہ 313 بار 40 یوم تک پڑھے، حاضرات کا عامل ہو جائے گا۔ عزیمت یہ ہے:

**بسم اللّٰہ الرَّحمٰن الرَّحِیم ط اَجِب یا جبرائیلُ یا میکائیلُ یا اسرافیلُ یا عزرائیلُ بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ ط**

اس کے بعد جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو شیرینی پر موکلات کا ختم دلا کر بچوں میں تقسیم کرے پھر گلاب کا ہار گلے میں پہنے، آلتی پالتی مار کر بیٹھے، شمال کی جانب منہ رکھے اور بچہ یا بڑے کسی کو بھی سامنے بٹھا کر اس کے انگوٹھے پر کاجل لگائے اور عطر گلاب لگائے اور مندرجہ بالا عزیمت مریض کے نام کے اعداد کے مطابق یا پھر 28 بار پڑھے اور ناخن پر پھونک مارے فوراً ہی باری باری دو موکل عبدالکریم اور عبدالرحیم حاضر ہوں گے اور ناخن میں نظر آئیں گے۔ بس ان کو سلام عرض کرکے ہر مسئلہ کے بارے میں معلومات حاصل کریں۔ انشاء اللہ 90% درست جواب حاصل کریں۔



## تسخیر موکل حروف ابجد

ابجد کے 28 حروف ہیں اور ان کے 28 ہی قمری موکل ہیں۔ ہر حرف کے موکل کو الگ طریقے سے تسخیر کیا جا سکتا ہے۔ یہاں حرف الف کا قمری موکل تسخیر کرانے کا عمل بتا رہے ہیں۔ یہ خاموش موکل آپ کے تمام جائز کاموں میں مددگار ثابت ہوگا۔ ہر ایسے سوال کا جواب بتائے گا جو مرض جسمانی و روحانی سے متعلق ہوگا۔

**طریقہ:**

دیسی مرغی کے بارہ عدد انڈوں کو لے کر ایک خوبصورت بکس میں محفوظ کر لیں اور فریج میں رکھ دیں۔ چاند کی پہلی تاریخ کو رات کو اکیلے کمرہ میں بخور کستوری یا عود یا پھر لوبان وصندل کا جلائیں۔ بکس سے ایک انڈہ نکال کر سامنے رکھیں اور حروف الف کے موکل ''ایقائیل'' کے لیے درج ذیل تسخیری عزیمت ایک سے گیارہ بار پہلے روز پڑھیں۔

**عزیمت:** اَجِبْ یا ایقائیل بحرمت یا الف

دوسرے روز 222، تیسرے روز 333، چوتھے روز 444، پانچویں روز 555، چھٹے روز 666، ساتویں روز 777، آٹھویں روز 888، نویں روز 999، دسویں روز 1110 بار، گیارھویں روز 1210 بارھویں روز 1310 بار پڑھیں اور ہر روز نئے انڈے پر دم کر دیا کریں، بارھویں روز موکل حاضر ہوگا۔ تمام انڈے اس کی نذر کر دیں، شرائط طے کر لیں اور اس کی دوستی سے فائدہ اٹھائیں۔



## حاضرات

حاضرات کا عمل ایسا کوئی جادو نہیں ہے جسے لوگوں نے ہوا بنا رکھا ہے۔ عامل نماز پنجگانہ کا عادی ہو، پرہیز گار و متقی ہو، رزق حلال کھائے، کسی کی غیبت نہ کرے، جھوٹ نہ بولے، حرام کاری سے بچے، کسی غیر عورت پر نظر بد نہ رکھے، دل آئینہ کی طرح صاف ہو، درود شریف وکلمہ کا ورد رکھتا ہو، ان تمام شرائط پر پورا اترتا ہو تو حاضرات کا عمل با آسانی کر سکتا ہے۔

**عمل:** یا اللّٰہ مدد کن۔ یا محمدؐ مدد کُن۔ یا سلیمانؑ مدد کُن۔ یا فاطمہ الزھراؓ مدد کن۔ یا امام علیؓ مدد کُن۔ یا امام حسن مدد کُن۔ یا امام حسینؓ مدد کُن۔ یا شیخ عبدالقادر جیلانیؒ حاضرات حاضر کن بحقِ بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحاً الوحاً الوحاً۔

**ترکیب زکوٰۃ:**

اس عمل کو آپ نو چندی پیر کو رات بعد نماز عشاء شروع کریں۔ لوبان وصندل سرخ کا بخور روشن کریں۔ عمل کو گیارہ سو بار روزانہ سات یوم تک پڑھیں، زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ عمل کو روزانہ 101 بار ورد میں رکھیں تاکہ عمل قابو میں رہے۔

**طریقہ:**

جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کو اپنے روبرو بٹھائیں اور اس کے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگائیں اور بچہ کو کاجل میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور عامل بچے پر 28 بار مندرجہ بالا کلمات عمل کو پڑھ کر پھونکے، تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا مشاہدہ ہوگا پھر آپ بچے کی معرفت وجواب کا سلسلہ شروع کریں۔ آپ کے ہر سوال کا جواب تسلی بخش ملے گا۔

## دریافت دفینہ وخزانہ غیب

خزانہ پر مطلع ہونے کے لیے پانچ دن مندرجہ ذیل عمل کریں۔ روزانہ دس ہزار مرتبہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ پڑھیں یا بعد نماز عشاء 1000 ایک ہزار مرتبہ سورہ کوثر پانچ روز باوضو پڑھیں۔ انشاء اللہ خواب میں خزانہ کا مطلع کیا جائے گا۔



## تسخیر ہمزاد—جی لخ

روزانہ 2572 مرتبہ 21 یوم باپرہیز پڑھیں۔ عروج ماہ نوچندی پیر کو عمل بعد نماز عشاء شروع کریں۔ چنبیلی کے تیل کا چراغ جلائیں، بخور، دارچینی کا جلائیں۔ 27 یوم بعد ہمزاد سامنے آئے گا۔ عہد و پیان سوچ سمجھ کر کریں۔ انشاء اللہ ہر کام کرے گا۔ عمل شروع کرنے سے پہلے احقر سے اجازت لازمی لیں، ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔



## تسخیر جمیلہ پری (سات یوم)

**ترکیب:**

مہینے کی پہلی جمعرات کو شام کے وقت کھیر پکا کر کھائیں اور پھر رات گئے مقام تنہائی میں خوشبویات گوگل سرخ صندل ولوبان وغیرہ روشن کرے اور 4 عدد الائچی خورد، آٹھ لونگ، آٹھ سپاری اور مٹھائی اپنے سامنے رکھیں۔ جب عمل شروع کریں تو سفید کپڑے زیب تن ہونے ضروری ہیں۔ خوشبویات کا ہونا لازمی ہے، مکان بھی صاف ستھرا ہو، عمل کو 1510 بار روزانہ سات یوم تک یکسوئی سے پڑھیں۔ جمیلہ پری ساتویں دن حاضر ہوگی، آپ اس سے عہد و پیان سوچ سمجھ کر کرلیں۔ جمیلہ پری آپ سے ہر جائز کام کرے گی۔ دوران عمل جلالی و جمالی پرہیز کرنا ہوگا اور منہ مغرب کی جانب ہو۔

**عمل:**

**بِسمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَقسَمتُ عَلَیکُم یا جمیلہ پری بِحَقِّ سلیمان بن داؤد علیہ السلام اُحْضُرُوْا حُضُرُوْا اُحْضُرُوْ بِحُرمَت لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط**

نوٹ: اگر حسن اتفاق سے جمیلہ پری سات یوم میں حاضر نہ ہو تو عمل کو ترک نہ کریں بلکہ جاری رکھیں اور 21 یوم تک عمل کریں جمیلہ پری انشاء اللہ حاضر ہوگی اور ہر جائز کام بخوشی کرے گی۔

### حاضرات

کسی بھی قسم کا حال دریافت کرنا ہو، بیاری گمشدہ، پرچہ امتحانات، لاٹری بانڈز کے نمبر، بیماری کا نسخہ وغیرہ وغیرہ جو چاہیں دریافت کریں۔ جب دریافت کرنا ہو تو سوا تولہ عطر اور پانچ قسم کے پھول خوشبودار اور پانچ قسم کی شیرینی سوا سیر اور پانچ قسم کا میوہ سوا سیر اور ایک نیا رومال رکھ دیں اور ایک بچہ خواہ لڑکی ہو یا لڑکا نو دس سالہ مگر بھولا سادہ ہو، نہلا دھلا کر پاک کپڑے پہنا کر قبلہ رخ پاک جگہ میں اس رومال پر بٹھا دیں اور اس کے عطر ملیں اور اگر بچہ پڑھا لکھا ہو تو

قلم اور کاغذ بھی اس کے پاس رکھ دیں اور مندرجہ ذیل نقش میں جو سفیدی کے بیچ میں نقطہ ہے اس کو بغور دل لگا کر دیکھو اور بچہ کو تاکید کریں کہ اور کسی طرف دھیان نہ کرو اور تم خود اس کے روبرو بیٹھ کر مع بسم اللہ شریف چھ سو مرتبہ سورہ یٰسین لفظ مکھون تک پڑھو اور آیت الکرسی اول سے لے کر ھم فیھا خالدون تک ایک بار پڑھو اور اس بچہ پر دم کرو اور آسمان کی طرف دم کرو۔ اس کے بعد سورۃ قل ھو اللہ شریف پڑھو۔ پھر معمول سے پوچھیں کہ تجھے اس نقش میں کچھ نظر آتا ہے اگر وہ کہے کہ ہاں آدمی نظر آتا ہے تو اس سے کہیں کہ اس آدمی سے کہو "اے عبداللہ تو اپنے بھائیوں کو بلا" جب وہ آجائیں تو کہو کہ یہ مکان صاف کرو، چھڑکاؤ کرو اور قالین منگوا کر بچھاؤ۔ عمدہ عمدہ طعام پکواؤ اور ان کو کھانا کھلاؤ اور جب طعام سے فارغ ہو جائیں تو اس سے یہ کہو کہ سب سے بڑا بادشاہ موجود ہے باقی سب رخصت ہو جائیں۔ یہ سب باتیں اس معمول (بچہ) کو ہوتی ہوئی نظر آئیں گی۔ جب وہ بڑا بادشاہ موجود رہ جائے اور دوسرے بادشاہ رخصت ہو جائیں تب بذریعہ اس معمول (بچہ) سے جو چاہو سوال کرتے جاؤ اور معمول اس بادشاہ سے سوال کا جواب پوچھتا جائے ہر سوال کا جواب انشاء اللہ سو فیصد درست ملے گا۔ سوالات کے جوابات پوچھ کر بادشاہ سلامت کا شکریہ ادا کریں اور سلام عرض کر کے کہیں کہ اب آپ کو اجازت ہے۔ حاضرات کا نقش یہ ہے۔

یاجبرائیلؑ ۷۸۶ اطرور

قول

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

یامیکائیلؑ اطرور (بائیں جانب)

یاعزرائیلؑ اطرور (دائیں جانب)

یااسرافیل اطرور

## حاضرات برآئینہ

ایک نیا آئینہ خرید کر اس کے درمیان کاجل سے ایک گول دائرہ بنالیں اور اس پر عطر گلاب لگا دیں۔ رات کو بارہ بجے مندرجہ ذیل عمل شروع کریں۔ اس سیاہ دائرہ میں نظر جما کر "یَا بَدِیعُ العَجَائِبُ یَا کَاشِفُ الغَرَائِبُ" 2100 مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر 101 بار درودِ ابراہیمیؑ پڑھیں، عمل باپرہیز پڑھیں۔ چلہ کے آخری دنوں میں اس گول دائرہ میں غیبی مخلوق کی آمد شروع ہو جائے گی۔ ان سے کوئی بات چیت نہ کریں۔ چلہ کے آخری دن عمل ختم کر کے بات کر سکتے ہیں۔ نماز باجماعت ادا کریں۔ کلمہ طیبہ اور درود شریف کا وِرد کثرت سے کیا کریں۔

❁❁❁

## غیبی مخلوق کی تسخیر

اگر کوئی شخص کسی غیبی مخلوق یا جنات کو اپنے قابو میں کرنا چاہے تو اس کے لیے ایک آسان عمل بیان کیا جاتا ہے جس کا جی چاہے، آزمالے۔

**طریقہ:**

کسی اکیلے پاکیزہ مکان میں اگربتی سلگا کر اپنے اس کام کی نیت اپنے دل میں کر کے سورہ الکوثر 1300 بار روزانہ 40 یوم تک پڑھے (بار پرہیز) اول وآخر 11/11 مرتبہ درود ابراہیمؑ پڑھیں۔ چلہ کے بعد وہ مخلوق عامل کی دوست بن جائے گی اور اس کے قابو میں ہو جائے گی۔ اس غیبی مخلوق کا راز ہرگز کسی کو نہ بتائیں۔ اگر کسی کو بتا دیا تو غیبی مخلوق عامل سے ناراض ہو کر چلی جائے گی۔ عامل اپنے دل میں جس چیز کی نیت کرے گا وہی چیز عامل کے پاس حاضر ہوگی۔

دل پہ ساری تھا بے یقینی کا
کیوں وظیفے نہ بے اثر ہوتے



## غیبی دائرہ

اگر کوئی شخص غیبی حالات جاننے کا خواہش مند ہو تو اس کو چاہیے کہ کسی سفید کاغذ پر ایک گول دائرہ بنائے اور اس کے چاروں طرف اسم باری تعالیٰ "یاعلیم" لکھے۔ رات کے بارہ بجے اس کاغذ کو اپنے سامنے رکھ کر 3125 مرتبہ یہ عمل پڑھے۔ یاعلیم علمنی من اسرار الغیب۔ "یاد رکھیں گول دائرہ پر نظر قائم کر کے یکسوئی سے عمل پڑھیں۔ دوران عمل مختلف نظارے نظر آئیں گے۔ کمرہ میں زیرو کا بلب روشن کریں۔ چالیس یوم کے بعد عامل کسی بھی چیز کا خیال کر کے اور یکسوئی و تصرف سے دائرے پر اپنی نظر قائم کر کے اس عمل کو پڑھے گا تو اس جگہ کے حالات فوراً اس دائرہ میں ظاہر ہوں گے۔ یاد رکھیں کسی بھی عمل کی کامیابی کے لیے یکسوئی و تصرف کا ہونا لازمی ہے۔ تصرف پر قارئین کرام ومبتدی حضرات کے لیے ایک سچا واقعہ بیان کیا جاتا ہے، ملاحظہ فرمائیں۔



## افلاطون کی قوت خیال وقوت تصرف کا عجیب واقعہ

ایک بار بادشاہ وقت افلاطون کے پاس آیا اور امتحان کے بعد اس نے بادشاہ کو اپنے پاس آنے کی اجازت دے دی۔ جب رخصت ہونے لگا تو افلاطون نے کہا کہ میں آپ کی دعوت کرنا چاہتا ہوں۔ بادشاہ نے دل میں کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ زیادہ دنوں تک تنہائی میں رہتے رہتے خبط ہو گیا ہے۔ یہ جنون ہی تو ہے کہ آپ کی ایسی ٹوٹی پھوٹی حالت اور بادشاہوں کی دعوت کرنے کا حوصلہ؟ اور بادشاہ بھی اس خیال میں معذور تھا۔

افلاطون نے چاہا تھا کہ بادشاہ کو ایک خاص نفع پہنچاؤں اور دنیا کی حقیقت و بے ثباتی دکھلاؤں، جس پر اس کو

بڑا ناز ہے۔ اس لیے افلاطون نے کہا تھا کہ میں آپ کی دعوت کرنا چاہتا ہوں۔ یہ سن کر بادشاہ نے دل میں تو یہی کہا کہ واقعی اس کے دماغ میں خلل معلوم ہوتا ہے۔ اس کے پاس ضروری سامان تک نہیں یہ مجھے کھلائے گا کیا لیکن زبان سے یہ بات ادب کی وجہ سے نہ کہہ سکا اور یہ عذر کیا کہ آپ کو خواہ مخواہ تکلیف ہوگی۔ افلاطون نے کہا کہ نہیں مجھے تکلیف نہیں ہو گی۔ میرا جی چاہا ہے جب اصرار دیکھا تو بادشاہ نے دعوت منظور کر لی اور کہا کہ اچھا آ جاؤں گا اور ایک آدھ ہمراہی میرے ساتھ ہوگا۔ افلاطون نے کہا کہ نہیں، لشکر، فوج، امراء سب کی دعوت ہے۔ غرض ایک ساتھ دس ہزار کی دعوت کر دی اور لشکر بھی معمولی نہیں، خاص شاہی لشکر۔ بادشاہ نے کہا کہ خیر خبط تو ہے ہی یہ بھی سہی۔ غرض متعین تاریخ پر بادشاہ مع لشکر اور تمام امراء، وزراء کے افلاطون کے پاس جانے کے لیے شہر سے باہر نکلا تو کئی میل پہلے سے دیکھا کہ چاروں طرف استقبال کا سامان نہایت شان وشوکت کے ساتھ کیا گیا ہے۔ ہر شخص کے لیے اس کے درجہ کے موافق الگ الگ کمرہ موجود ہے اور دو طرفہ باغ لگے ہوئے ہیں۔ رات کا وقت تھا، ہزاروں قندیلیں جگہ جگہ، ناچ رنگ، نہریں، طرح طرح کے ساز وسامان نہایت شان وشوکت کے ساتھ کیا گیا ہے۔ اب بادشاہ نہایت حیران کہ یا اللہ یہاں تو کبھی ایسا شہر تھا نہیں۔ غرض ہر شخص مختلف کمروں میں ٹھہرایا گیا اور ہر جگہ نہایت اعلیٰ درجہ کا سامان، جھاڑ فانوس، افلاطون نے خود آ کر مدارت کی اور بادشاہ کا شکریہ ادا کیا۔ ایک بہت بڑا مکان تھا اس میں سب کو جمع کر کے کھانا کھلایا گیا۔ کھانے ایسے لذیذ کہ عمر بھر کبھی نصیب نہ ہوئے تھے۔ بادشاہ کو بڑی حیرت کہ معلوم نہیں کہ اس شخص نے اس قدر جلد یہ انتظامات کہاں سے کر لیے؟ بظاہر اس کے پاس کچھ پونجی بھی نہیں معلوم ہوتی۔ یہاں تک کہ جب سب کھا پی چکے تو عیش وطرب (مستی) کا سامان ہوا۔ ہر شخص کو الگ کمرہ سونے کو دیا گیا جو ہر قسم کے ساز وسامان سے آراستہ وپیراستہ تھا۔ اندر گئے تو دیکھا کہ عیش کی تکمیل کے لیے ایک ایک حسین عورت بھی ہر جگہ موجود ہے۔ غرض سارے سامان عیش کے موجود تھے۔ مرد آدمی مہمانی کا یہ رنگ دیکھ کر بڑے خوش ہوئے اور رات بھر بڑے عیش اڑائے کیوں کہ ایسی رات انہیں پھر کہاں نصیب ہوتی، یہاں تک کہ سو گئے۔

جب صبح آنکھ کھلی تو دیکھتے کیا ہیں کہ نہ باغ ہے نہ درخت ہیں بلکہ پتھریلا علاقہ ہے اور ایک ایک پولا۔ سب کی بغل میں ہے اور پاجامہ خراب ہے یہ عورتیں تھیں۔ سب لوگ بڑے شرمندہ ہوئے کہ لاحول ولاقوۃ یہ کیا قصہ ہے؟ بادشاہ کی بھی یہی حالت تھی۔ افلاطون نے بادشاہ سے کہا کہ تم نے دیکھا یہ ساری دنیا جس پر تمھیں اتنا ناز ہے ایک خیال کا عالم ہے اور اس کی حقیقت کچھ بھی نہیں۔ افلاطون کے خیال کا اس قدر قوی تصرف تھا کہ اس نے یہ خیال جما لیا کہ ان سب کے متخیلہ (یعنی دل ودماغ) میں یہ ساری چیزیں موجود ہو جائیں بس سب کو وہی نظر آنے لگیں۔ جب وہ لوگ سو گئے اس نے اپنے اس خیال کو ہٹا لیا۔ پھر صبح اٹھ کر جو انہوں نے دیکھا تو کچھ بھی نہ تھا۔

افلاطون نے ریاضت ومجاہدہ بہت کیے ہوئے تھے۔ اس لیے یہ قوت اس کے خیال میں پیدا ہو گئی تھی۔ یہ تصوف نہیں بلکہ تصرف ہے۔ افلاطون نے کہا کہ جیسے تمھیں ان چیزوں میں مزہ آتا ہے مجھے بالکل نہیں آیا کیوں کہ مجھے

ان کی حقیقت معلوم ہے۔ تو واقعی جو کچھ نظر آیا وہ عالم خیال میں تھا۔ (آثار الربیع، التبلیغ)



## خوبصورت وحور بننے کا نایاب عمل

جولڑکیاں یا عورتیں بہت ہی خوبصورت ہونا چاہتی ہیں کہ دوسری خواتین ان کے حسن کی تعریف ہی کرتی رہیں تو وہ خواتین اس نورانی عمل سے فائدہ اٹھائیں۔ پانچ وقت کی نماز پڑھیں، کسی کی غیبت نہ کریں، جھوٹ نہ بولیں، کلمہ طیبہ کا وردو دو ابراہیمیؑ کا کثرت سے روزانہ ورد کریں۔

صبح کی نماز کے وقت باوضو 121 بار درود ابراہیمیؑ اور یہ آیت "اَللّٰہُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ" پڑھ کر آنکھیں بند کر کے جنت وحوروں کا تصور میں خیال کریں کہ جنت میں چل پھر رہی ہوں۔ کچھ ہی دنوں میں آپ کی جنت میں حوروں سے ملاقات ہوگی۔ جو خوبصورتی کا طریقہ بتائیں گی اس پر عمل کریں۔



## حاضرات برآئینہ

ایک نیا آئینہ لے کر اس کے درمیان میں کاجل سے ایک گول دائرہ بنائیں اور رات بارہ بجے اس عمل کو شروع کریں۔ اس سیاہ دائرہ میں نظر قائم کر کے "یَاعَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ" 2100 مرتبہ روزانہ 40 یوم تک پڑھیں۔ (باپرہیز) اول وآخر 100 بار درود ابراہیمیؑ پڑھیں۔ چلہ کے دوران آخری دنوں میں اس گول دائرہ میں غیبی مخلوق کی آمد ہونا شروع ہو جائے گی۔ ان سے کوئی بات چیت ہرگز نہ کریں۔ چلہ کے آخری دن عمل ختم کر کے بات کر سکتے ہیں۔ روزانہ پابندی سے نماز ادا کریں۔ فارغ وقت میں استغفار، کلمہ طیبہ اور درود ابراہیمیؑ کا کثرت سے ورد کریں۔



## باطنی نگاہ کھولنے وروشن ضمیری کے لیے مجرب عمل

پہلے روزے سے ساتویں روزے تک پابندی نماز پنجگانہ باجماعت پر مستعد ہو کر (باپرہیز) بعد فراغ نماز بلا کلام شغل غیرے اسمائے یَا ھَادِیُ یَا خَبِیْرُ یَا مُتِیْنُ یَا عَلَّامَ الْغُیُوْبِ ہزار مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں جا کر اَلَایَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ تین مرتبہ پڑھ لے۔ پس اس شخص پر آسمان وزمین کے خزانے باذن اللہ تعالیٰ کھل جائیں گے اور سالکین کے دلوں کے بھید بلاسوال بتلانے پر قادر ہوگا اور اگر تمام ماہ مکمل صیام قیام سے یعنی تین ہفتے ریاضت پوری کرے تو زمین وآسمان کے ملک منکشف ہو جائیں گے۔ بہت بہت دور کی خبریں گویا قلب پر وائرلیس کی مانند آئیں گی۔





## حاضرات شاہ بکتا نوش

یہ عمل تمام حاضرات کے عملوں کا سرتاج ہے۔ اس کی بدولت احوال چور معہ نام ونشان واحوال گمشدہ معہ نام و

پتہ، احوال ماضی وحال معہ سرگزشت شفاء امراض ہر قسم کے لاعلاج امراض ودفع آسیب ودیو پری وکیفیت اقالیم وشہرو موضع وصفائی قلب وتوجہ، دفینہ حالات محبوس وغیرہ حاصل ہو سکتے ہیں۔

زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ عزیمت کو 21 یوم تک باپرہیز پڑھیں۔ دوران عمل ہر قسم کا گوشت، انڈہ اور مچھلی کا پرہیز رکھیں۔ عمل نوچندی جمعرات سے کرنا ہوگا عزیمت کو ایک سو ایک بار روزانہ پڑھنا ہوگا، زکوٰۃ صغیرہ ادا ہو جائے گی۔ بعدۂ نیاز دلائیں، عزیمت یہ ہے:

**عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا بادشاه بَكتَانوش مَلِكُ الحَبشُ وَالعَرَبْ وَالعَجَمْ اَبُوحَا اَبُوحَا اَبُوحَا اَبُوكَ اَبُوكَ اَبُوكَ طهرُكَ طهرُكَ طهرُكَ جَيرُكَ جَيرُكَ جَيرُكَ اَذَلِّ اَزَلِّ اَزَلِّ تَحريرُ تَحريرُ تَحريرُ تَحرِيرُ اَنَا و زَلِّ مَملُوكُ بِرَحمَتِكَ يَا اَرحَمَ الرَّحِمِينْ ط بِحَقِّ سُلَيمان بن داؤد عليه السلام بِحَقِّ يَا بُدُّوحُ يَا بُدُّوحُ يَا بُدُّوحُ حَاضر شُو حاضر شُو حاضر شُو بِحَقِّ لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدُ الرَّسُولُ اللّٰهُ ﷺ بِحَقِّ توريت وَ بِحَقِّ انجيل وَ بِحَقِّ زَبُورُ وَ بِحَقِّ فُرقَانْ وَ بِحَقِّ لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهَ مُحَمَّدُ الرَّسُولُ اللّٰه ﷺ**

اب آپ اس حاضرات کے عامل ہو گئے۔ اس حاضرات کے استعمال کرنے کے دو طریقے ہیں۔ ایک معمول پر یعنی نابالغ بچے پر اور دوسرا گلاس کو معمول مان کر اس کے ذریعے حاضرات کی جاتی ہے۔ دونوں طریقے تفصیلاً لکھے جاتے ہیں۔ اب عامل اپنی ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے جس کو چاہے اپنائے۔



## طریقہ اول۔ نابالغ بچے پر

اس کی ترکیب یہ ہے کہ ایک طفل نابالغ سلیم الطبع جس کی عمر 14 سال سے زیادہ نہ ہو اور جو کچھ اس سے کہا جائے جواب بخوبی ادا کر سکتا ہے، لینا چاہیے۔ لڑکی کے لیے بھی مندرجہ بالا شرائط پورا ہونا ضروری ہے۔ لیکن جب عمل حاضرات میں خوب مشاق ہو جائے تو بالغ لڑکی پر بھی حاضرات کر سکتا ہے۔ حاضرات اس کمرے میں کریں جہاں نہ زیادہ روشنی ہو نہ زیادہ اندھیرا ہو۔ عمل سے پہلے معمول کو غسل دے کر بعد ازاں اس کے ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخن کو خوب سیاہ کریں، سیاہی پختہ اور چمکدار ہو، پھر اس سیاہی پر عطر لگا دیں اور معمول کو کہیں کہ خوب غور سے نظر جما کر اپنے ناخن میں دیکھو، خود عامل بھی لباس وغسل، عطر وغیرہ مثل معمول کے لگائے اور دو چار آدمی بٹھا لیں۔ یعنی عمل کرتے وقت اور باہر آمد ورفت کی ممانعت کر دیں۔ معمول کے سامنے بیٹھ کر عمل پڑھنا شروع کر دیں۔ انشاء اللہ جب گیارہ مرتبہ تک تمام کو پڑھیں گے تو حاضرات کھل جائے گی۔ اگر گیارہ مرتبہ پڑھنے سے نہ کھلے تو مسلسل عمل پڑھتے رہیں۔ یہ تمام وقت مشق اور تجربہ کے ماتحت ہوتا ہے۔ جب حاضرات کھلے گی تو معمول کو کچھ زمین یا روزن نظر آئیں گے۔ دوران عمل سے

گا ہے گاہے پوچھتے رہیں کہ کیا نظر آتا ہے؟ بعد ازاں کچھ آدمی وغیرہ نظر آئیں گے تو عامل کہے ان آدمیوں سے کہو کہ زمین کو صاف کریں، چھڑکاؤ کریں، فرش وغیرہ سجادیں۔ جب معمول کہے کہ سب سامان ہو گیا ہے تب معمول سے عامل کہے کہ جس بادشاہ کا آج کے روز عمل ہے اس کو طلب کرو جب بادشاہ آجائے تو عامل معمول سے کہے کہ ان آدمیوں سے کہو کہ ایک بکرا لاؤ اور ذبح کر کے پلاؤ پکاؤ۔ جب پلاؤ تیار ہو جائے تو بادشاہ کو کھلاؤ بعد ازاں جو بادشاہ سے دریافت کرنا ہو کرو۔ اگر کوئی مریض ہے تو اس کا علاج دریافت کرو، آسیب کو جلانا منظور ہو تو بادشاہ کے ذریعے ایک دیگ میں تیل ڈال کر خوب گرم کرواؤ اور اس کو جلا دو۔ پھر جو بادشاہ سوال کرے اس کا جواب طے کر تو اس پر عمل کرنے کی اجازت بادشاہ سے طلب کرے۔ یاد رہے شروع میں بعض اوقات حاضرات جلد نہیں کھلتی اس لیے ایک دو روز تک نہ کھلے تو گھبرائیں نہیں۔ بعض اوقات لڑکوں کی طبیعت مزاج کا فرق بھی پڑ جاتا ہے، بعض پر دیر میں کھلتی ہے، بعض پر جلدی۔ لڑکا شرارتی نہیں ہونا چاہیے۔ جب عامل عمل میں مشتاق ہو جاتا ہے تو ان پابندیوں کی ضرورت نہیں ہوتی۔ جہاں جی چاہے کر سکتا ہے اور جس معمول پر جی چاہے حاضرات کر سکتا ہے۔



## طریقہ دوم۔ بذریعہ گلاس و چارٹ

یہ طریقہ اعلیٰ و ارفع ہے۔ یہی طریقہ میرے معمولات میں سے ہے۔ اس میں ایک بہت بڑی خوبی یہ ہے کہ گلاس حروف پر جاتا ہے اور ان حروف سے جملے بنتے ہیں اس میں دھوکے کا امکان ہی ختم ہو جاتا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ مغرب اور عشاء کے درمیان مجلس حاضرات منعقد کریں اور ایک آدمی کاغذ پنسل لے کر بیٹھ جائے تا کہ حروف سے جملے بنا سکے، چارٹ پر شیشہ لگوائیں۔ شیشہ چارٹ سے کم از کم دو انگل چاروں طرف سے بڑھا ہوا ہو۔ گلاس کو مرکز پر رکھ کر دو انگلیاں گلاس پر اس طرح رکھیں کہ بازو کھڑے گھٹنے پر رہے تا کہ ہاتھ تھکنے نہ پائیں۔ جو آدمی گلاس پر انگلی رکھیں ان کا باوضو ہونا ضروری ہے، ورنہ حاضرات نہ ہوگی۔ عامل پر عزیمت پڑھنا شروع کرے۔ چند مرتبہ پڑھنے سے گلاس حرکت میں آجائے گا۔ حرکت کا مطلب ہے حاضرات ہوگئی، عزیمت پڑھنی بند کر دیں اور سوال و جواب اس طرح کریں۔

سوال: جو صاحب بھی حاضر ہوئے ہیں اپنا تعارف کرائیں؟ اتنا کہنے پر گلاس چلنا شروع ہو جائے گا پہلے "ب" پر جائے گا پھر مرکز پر آئے گا پھر "ک" پر جائے گا پھر مرکز پر آئے گا نیز عامل جب تک حروف کو منہ سے ادا نہیں کرے گا، گلاس دوسرے حرف پر نہ جائے گا، شبہ ہو تو دوبارہ پوچھ لیں۔ اسی طرح تمام حرف کو جوڑ کر پورا جملہ یا فقرہ بنائیں۔

جب یہ معلوم ہو جائے کہ "شاہ بلکانوش" تشریف لائے تو السلام وعلیکم کہیں۔ جواب کے انتظار کی ضرورت نہیں ساتھ ہی کہے "اے شاہ بلکانوش میں آج کی محفل میں کچھ کہنے کی اجازت چاہتا ہوں کیا اجازت ہے؟ اتنا کہنے پر گلاس حرکت کرے گا اور "ھ" پر پہنچے گا پھر الف پر پھر "نون" پر اس کا مطلب ہے ہاں اجازت ہے۔ اگر گلاس رکھنے والوں کو

تاکید کی جائے کہ انگلیاں صرف گلاس کو مس کرنی ہیں، اتنی نہ دبائیں کہ گلاس میں حرکت نہ ہو سکے نہ اتنی ہلکی و اونچی ہوں کہ چلے تو متوازن نہ چل سکے اور انگلی سے خود چلانے کی کوشش نہ کریں اور نہ ہی کسی طرف سے اٹھنے پائے، خود چلانے میں کچھ حروف اصلی ہوں گے اور کچھ نقلی ہوں گے اس طرح بات سمجھ میں نہ آئے گی۔ سوال مختصر جامع اور باادب طریقے سے کیے جائیں۔ جواب مکمل نہ ہو تو اس کی تکمیل کے لیے چھوٹے چھوٹے سوال کر سکتے ہیں اور یہ تمام سوالات ''مجلس حاضرات'' قائم کرنے سے پیشتر عامل کو نام سائل بمعہ والدہ لکھنے چاہئیں۔ بعض اوقات یوں بھی ہوتا ہے کہ جب کہا جائے کہ جو صاحب تشریف لائے ہیں۔ اپنا تعارف کرائیں تو بجائے شاہ یکتا نوش کے کوئی اور روح آ جاتی ہے، وہ خواہ کتنا ہی کہے کہ میں سوالوں کا جواب دوں گا، اس کی ایک نہ سنیں۔ اگر اس کی باتوں میں آ کر سوال و جواب کا شروع کر دیے تو وہ روز تنگ کرے گی اور یکتا نوش آنے والے ہیں جگہ خالی کر دو اور بغیر جواب سے عزیمت پڑھنی شروع کر دیں۔ بولنے میں مؤدب زبان ہو، سختی اور غصہ و بدزبانی سے کلام کرنے سے ساری عمر کے لیے عمل سے ہاتھ دھو بیٹھیں گے۔ سوال دہرائیں جب تسلی ہو جائے کہ شاہ یکتا نوش ہی ہیں تب سوال و جواب شروع کریں۔

اگر کسی روح یا جن سے ملاقات کرنی ہے تو شاہ یکتا نوش صاحب کی پہلے حاضری کریں پھر ان کے ذریعہ ہی کسی کو طلب کریں تب ہی صحیح و درست حاضرات ہو گی۔ چارٹ و گلاس کا استعمال بعد ادائے زکوۃ کریں۔ اگر بتی جلائیں، عمل ختم کرتے وقت کہیں کہ آپ تشریف لے جا سکتے ہیں۔ شکریہ! پھر جب ضرورت پڑی تو حاضری کی دعوت دی جائے گی، یہ کہہ کر گلاس پر سے ہاتھ اٹھا لیں۔

مزید ہدایت: بعد ادائے زکوۃ روز کی ایک مخصوص تعداد مقرر کر لیں تا عمل قابو میں رہے۔

نوٹ: اجازت لینا لازمی ہے۔



## حاضرات سورۃ فاتحہ بر آئینہ

تم آئینے کی پشت پر درج ذیل نقش لکھو۔ لبان ذکر اور دھنیا کے ساتھ دھونی دو۔ آئینہ کو کرسی پر رکھو اور تم اس میں دیکھتے رہو اور پوری سورۃ فاتحہ 313 دفعہ پڑھو۔ ہر سو(100) کے بعد تم کہو۔

**اَحْضُرَ یَا خَادِمُ هٰذِهِ السُّورَةِ وَ اکْشَفِ الْحِجَابَ بَیْنِی وَ بَیْنَكَ حَتّٰی اَرَاكَ بِعَیْنِی وَ اُخَاطِبَكَ بِلِسَانِی۔**

جب گنتی پوری ہو جائے تو تمہارے نئے آئینے میں ایک شخص ظاہر ہو گا تم اسے ''السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہو'' پھر تم اس سے اپنی حاجت کا ذکر کرو اور ہر مشکل امور کے بارے میں دریافت کرو بلاشک واضح خبر دے گا اور ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔ حاضرات کرنے سے پہلے شرط یہ ہے کہ آپ عمل کرنے سے پہلے سورۃ فاتحہ 313 بار پڑھ کر اس کا ثواب چاروں خلفاءؓ، نبی کریم ﷺ اور اصحاب کرامؓ کے لیے ہدیہ بھیجو اور کہو۔

**یَا اَصْحَابَ النُّبُوَّةِ اَخَذْتُ الْاِذْنَ مِنْکُمْ وَ بِاِجَازَتِکُمْ وَ بِاِذْنِکُمْ اَقُوْلُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ**

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ط آئینہ کی پشت پر لکھنے کا نقش یہ ہے۔

محمد

اسرافیل

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۷ |
| ۷ | ۵ | ۴ |
| ۴ | ۹ | ۳ |

عزرائیل

## مکان سے جن دور کرنے کے لیے

مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر مکان میں رکھو یا چسپاں کرو بے شک وہ جن اس مکان سے اسی وقت نکل جائیں گے اور ہمیشہ کے لیے اس مکان / دکان میں واپس نہیں لوٹیں گے۔ طلسم یہ ہے۔






اخرج یا ایها الجن والشیاطین بحق
نبی سلیمان بن داؤد علیه السلام



## پاگل پن سے نجات

اگر کوئی شخص پاگل، سودائی یا مجنوں ہو تو سورہ الحاقہ آیت نمبر 7، پارہ نمبر 29 اور سورہ طٰہٰ آیت نمبر 21 پارہ نمبر 16 ان دونوں آیات کو سات سات مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں اور ان دونوں آیات کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ اس کا پاگل پن ختم ہو کر اس کی عقل و ذکاوت واپس آجائے گی اور وہ پھر ہمیشہ اپنے ہوش و حواس میں رہے گا۔ آیات مبارکہ یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط سَخَّرَهَا عَلَيْهِمْ سَبْعَ لَيَالٍ وَّ ثَمٰنِيَةَ اَيَّامٍ حُسُوْمًا فَتَرَى الْقَوْمَ فِيْهَا صَرْعٰى كَاَنَّهُمْ اَعْجَازُ نَخْلٍ خَاوِيَةٍ ط سَنُعِيْدُهَا سِيْرَتَهَا الْاُوْلٰى ط



## باطنی نگاہ کھولنے و جنات کو دیکھنے کا نایاب عمل

اس سے قبل آپ کو گہری خاموشی کے تجربے سے گزرنا ہو گا۔ آپ کی خواہشات کے اظہار کے لیے گہری خاموشی پہلی مانگ ہے۔ کیونکہ سناٹا بے داغ قوت سے رابطے کا ذریعہ ہے۔ جو آپ کے لیے لامحدود تفصیلات مرتب کر سکتا ہے۔ خاموشی عبادت ہے، ایک چپ ہزار سکھ، کائنات کی امارت، کائنات کی فراوانی کا بے اندازہ اظہار۔

فطرت کے تخلیقی ذہن کی جھلک ہے، آپ جتنا زیادہ فطرت کے قریب ہوں گے۔ اتنی ہی آپ کی رسائی لا محدود اور بے بہا تخلیق کی طرف ہو گی۔ اس لامحدود، شاندار اور بے بہا تخلیقی ذہن تک رسائی کے لیے آپ کو اپنی اندرونی گفتگو کے اضطراب سے نکلنا ہو گا۔ اس طرح خاموش، بے مہار اور لامحدود ذہن قوت محرکہ والے محدود اور انفرادی ذہن کے ساتھ ساتھ موجود ہے۔ یہ نازک شراکت بیک وقت سنائے اور حرکت کا مکمل توازن ہے۔ جو آپ کی خواہش کے مطابق ہر شے کی تخلیق کر سکتا ہے۔ یہ اضداد کی ہم موجودیت، بیک وقت ٹھہراؤ اور متحرک پن آپ کو لوگوں، صورتحال، حالات اور اشیاء کی ضرورت سے آزاد کر دیتا ہے۔ جب ٹھہراؤ اور متحرک پن کے حسین امتزاج کو آپ خاموشی سے تسلیم کر لیتے ہیں تو آپ قوت کی دنیا کے ساتھ ہم آہنگ ہو جاتے ہیں۔ مقادیری مرکب جو غیر مادی اور خام مال ہے اور مادی دنیا کی بنیاد ہے، قوت کی یہ دنیا مانع وار ہے۔ متحرک، لچک دار اور حرکت میں متواتر تبدیل ہو رہی ہے اور بیک وقت یہ نا قابل تسخیر، ساکت، خاموش، لازوال اور بے آواز ہے۔ ساکت پن، بذات خود تخلیق کی بے داغ قوت ہے، حرکت بذات خود تخلیق ہے جسے اظہار کے کچھ حصوں تک محدود کر دیا گیا ہے۔ لیکن حرکت اور ٹھہراؤ کا مجموعہ آپ کو ہر جانب تخلیق کے لیے کھول دیتا ہے۔ یعنی جہاں تک ممکن ہو آپ کی سوچ کا توجہ پن آپ کو لے جائے۔

نقل و حرکت اور سرگرمی کے دوران آپ جہاں کہیں بھی جائیں اپنی گہری خاموشی کو قائم رکھیں۔ تب آپ کے گرد اپنا نقل و حرکت بند تخلیقی تک یعنی بے داغ امکانی توانائی کے میدان تک آپ کی رسائی کو نہیں روک سکے گی۔

**عمل:** عصر سے مغرب تک کا روزہ رکھیں اور خاموش رہیں اور یہ ورد رکھیں۔ یا اللّٰہُ یا رحمٰنُ یا رحیم۔ سات تا 21 یوم۔ اس دوران آپ کو عجائبات کا مشاہدہ ہو گا اور خدا کی خدائی یاد آ جائے گی۔ دنیا آپ کے قدموں میں ہو گی۔ تکبر و غرور سے بچیں، عاجزی وانکساری اختیار کریں۔



## صدری مجرب استخارہ برائے انعامی اسکیم

**عمل:** لا الٰہ کرم کر الا اللہ خبر کر محمد رسول اللہ رحم کر۔

**ترکیب:**

اس نایاب استخارہ کو نو چندی جمعرات یا نو چندی اتوار سے عمل شروع کریں بعد از نماز عشاء منہ قبلہ کی طرف کر کے عبارت عمل کو 1100 مرتبہ اول و آخر 11/11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھ کر پاک و صاف چارپائی یا بستر پر سو جائیں

جہاں عمل پڑھا ہو روزانہ اپنا انعامی نمبر یا دیگر کسی قسم کا کام معلوم کرنے کا مضبوط تصور رکھیں۔ ساتویں روز آپ کو خواب میں بالکل اٹل و درست نمبر ملے گا۔ دوران عمل گوشت، انڈہ، مچھلی اور بدبودار اشیاء نہ کھائیں، اگربتیاں روزانہ جلائیں۔



## سٹہ ریس و بانڈ نمبر معلوم کرنے کا تیز بہدف عمل

**عمل:** آرجان مارجان تارجان سارجان

جان جان ٹورے جند جان ٹورے جان

یہ ایک دنیا کا نہایت ہی نایاب اور طاقت ور عمل ہے۔ اسے میں سینکروں مرتبہ آزما چکا ہوں کبھی خطا ہی نہیں کرتا۔ اگر عامل میں روحانی قوت زیادہ ہو تو 3 دن میں ہی نمبر مل جاتا ہے اور اگر تین دن میں نمبر نہ ملے تو پھر عمل 9 یوم تک کریں۔ عمل پڑھنے سے پہلے عطر مشک کپڑوں پر لگائیں اور اس عمل کو 500 بار پڑھیں، پڑھتے وقت آنکھیں بند رکھیں یا تو اسی وقت نمبر معلوم ہوگا ورنہ نیند کی حالت میں بالکل درست واٹل بتا دیا جائے گا۔



## تسخیر موکل کا لاثانی عمل

**عمل:** ''کالی چڑی وس پھر کی نی اُمری''

مندرجہ بالا عمل کو تین دن تک 1100 بار پڑھیں۔ تیسرے دن موکل انسانی صورت میں سامنے آکر بیٹھ جاتا ہے اور پوچھتا ہے کہ کیوں بلایا ہے؟ آپ اسے مقصد بتائیں۔ مقصد بتانے پر کہے گا کہ کام ہو جائے گا اور غائب ہو جائے گا۔ یاد رہے یہ موکل ہمیشہ کے لیے تسخیر نہیں ہوتا، صرف آپ کا کام کرے گا اور غائب ہو جائے گا۔ اگر دوبارہ کوئی مشکل ہو تو عمل پھر دوبارہ کریں، اس سے پوشیدہ باتیں پوچھیں۔ گمشدہ کے بارے میں اور لاعلاج امراض کا علاج الغرض ہر کام اپنی حکمت، عملی و فراست سے لے سکتے ہیں۔



## تسخیر جنات

تسخیر جنات کا یہ عجیب و غریب نایاب عمل ہے، جو بھی اس عمل کو کرے گا وہ ضرور کامیاب ہوگا۔

**طریقہ:**

کسی بھی ماہ کے نئے چاند کی جمعرات سے عمل کی ابتداء کریں، دورانِ عمل پرہیز جمالی کریں۔ اگر نہر کا کنارہ مل جائے تو بہتر ہے، ورنہ ایک مٹی کا پیالہ لیں اور اس کو پانی سے بھر لیں۔ پاکیزہ الگ کمرہ میں یہ پیالہ اپنے سامنے رکھیں اور عمل پڑھیں۔ کمرہ میں چراغ روشن کریں اور گیارہ سو بار آیت کریمہ لَآ اِلٰـهَ اِلَّآ اَنۡتَ سُبۡحٰنَكَ اِنِّىۡ كُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِيۡنَ پڑھیں اور ہر سینکڑہ پر آیت کریمہ کو پڑھنے کے بعد مٹی کے پیالہ کے پانی پر دم کر دیا کریں۔ اسی ترتیب

سے گیارہ سو بار عمل پڑھنا ہے۔ گیارہ یوم کا عمل ہے جس دن اور جس وقت پانی دودھ بن جائے فوراً ہی وہ پیالہ منہ کو لگا لیں اور سارا دودھ پی لیں۔ دودھ پیتے ہی اسی وقت جنات نظر آنے لگیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل میں پانچوں وقت کی نماز پڑھنا لازمی شرط ہے اور حصار کی کوئی ضرورت نہیں۔



## تسخیر ہمزاد

عروج ماہ نوچندی پیر یا نوچندی جمعرات گیارہ بجے تمام کاموں سے فارغ ہو کر عمل کے ارادے سے بغیر سلا ہوا کپڑا نصف بدن پر لپیٹ لیں اور نصف چادر بنا کر اوڑھ لیں۔ کمرہ الگ تھلگ ہو اور اس کمرہ میں کوئی نہ جائے اور جہاں عمل پڑھیں، وہیں سو جائیں۔ یہ لازمی شرط ہے۔

عمل چالیس یوم کا ہے اور یہ آیت 1037 مرتبہ روزانہ پڑھنی ہے۔

لَكِنَّا هُوَ اللَّهُ رَبِّي وَلَا أُشْرِكُ بِرَبِّي أَحَدًا

عمل سے پہلے حصار کر لیں اور حصار ہی میں سو جائیں۔ 40 یوم باقاعدہ پرہیز جمالی کریں۔ کمرے میں کسی کو داخل نہ ہونے دیں۔ دن میں آپ کہیں بھی قیام کر سکتے ہیں مگر رات کو اسی کمرے میں سوئیں۔



## چاند گرہن کا خصوصی عمل (برائے حاضری موکل)

یہ عمل عاملین حضرات کے لیے تحفہ ہے۔ جب چاند گرہن لگے تو 20 مرتبہ سورۃ الناس اور 20 مرتبہ سورۃ الفلق پڑھیں تو دو موکل حاضر ہوں گے اور جو بھی جائز کام کہیں گے فوراً انجام دیں گے۔ رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے مذکورہ عمل کریں، بہت ہی سہل ہے، بخور وغیرہ کچھ بھی نہیں ہے۔

## برائے توڑ بندش و دافع آفات و بلیات (عطیہ در خواب)

یہ عمل بحالت خواب عطا کردہ ہے اور آزمودہ ہے۔ جو حضرات مختلف اقسام کی بندشوں کا رونا روتے ہیں۔ اگر گردش زمانہ کا شکار ہوں وہ اس عمل کو کر کے دیکھیں۔ یقیناً اپنا دامن مرادوں سے بھر لیں گے۔ روزانہ 41 (اکتالیس) بار 15 (پندرہ) دن تک کسی بھی وقت ایک مقررہ وقت وجگہ پر بیٹھ کر آیت کریمہ یعنی لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِينَ پڑھیں اور اللہ تعالیٰ کے حضور نبی کریم ﷺ اور اُن کی آل اور بڑے پیر صاحب اور خواجہ صاحب کے وسیلے سے دعا کریں کہ میری تمام بندشیں ختم ہو جائیں یا جو بھی مصیبتیں ہیں ٹل جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ اس عمل کی برکتوں کا فیض ضرور اٹھائیں گے۔

**نوٹ:** اس عمل کو کسی بھی وقت رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے کر سکتے ہیں۔ مگر بہترین وقت سہ پہر 3 بجے ہے۔



## عمل تسخیر (دس روزہ)

پہلے اپنا حصار (کوئی سا بھی) کرلیں، پھر سورۃ جن چار مرتبہ پڑھیں، پھر سورۃ آل عمران پڑھیں۔ اتنی تعداد میں کہ 10 دن میں ختم ہو جائے۔ آیتوں کی تعداد آپ خود مقرر کرلیں یا چاہیں تو سورۃ جن کے بعد پوری سورۃ آل عمران پڑھ لیں، کوئی قید نہیں ہے۔ پھر چاروں قل ایک بار آیت الکرسی ایک بار پڑھ کر تین بار تالیاں بجا کر یہ الفاظ کہیں۔ ''مجھے شیطان کے شر سے بچائیں''۔ اس عمل کے اختتام پر آخری دن ایک لڑکی حاضر ہوگی۔ جس سے کوئی بھی چار کام آپ لے سکتے ہیں۔ اگر آپ شرع عامل ہوں گے تو وہ آئندہ بھی آپ کے کام آئے گی۔ حاضری کا طریقہ پوچھ لیں۔

**نـــوٹ** : 1- رخ بجانب قبلہ، 2- سفید شلوار قمیض پہنیں، 3- سفید ٹوپی سر پر رکھیں۔ 4- ہاتھ میں سفید رومال ضرور رکھیں، 5- اگربتی جلائیں کوئی سی بھی، 6- وقت مغرب سے صبح فجر کی نماز تک۔

**پرہیز:** انڈہ، ملائی، گائے کا گوشت، گھی، دودھ، مچھلی وغیرہ



## حاضرات

یہ بہت ہی خاص حاضرات ہے۔ جس کی زکوۃ کا طریقہ یہ ہے کہ جمعرات کے روز دو بجے سے چار بجے دوپہر کے درمیان ساڑھے بارہ روپے خیرات کردیں۔ اس حاضرات کے موکلوں کے نام پر بس زکوۃ ادا ہوگی۔

پھر ایک چوکور شیشہ لے لیں جو نہ بہت بڑا ہو نہ بہت چھوٹا۔ تقریباً 6x6 کا ہو اور شلوار قمیض پہن کر بغیر کسی خوشبو لگائے (تاکید ہے) شمال کی جانب رخ کر کے بیٹھ جائیں اور پہلے 21 مرتبہ سورۃ الکوثر اور پھر 15 بار درودِ ابراہیمی پڑھیں اور معروف طریقے سے حاضرات کریں۔ یہ حاضرات خود پر بھی کر سکتے ہیں اور دوسروں پر بھی۔

**پرہیز:** انڈہ، روغنی چیزیں، ہر قسم کا گوشت۔



## عمل تسخیر (10 روزہ)

یہ عمل بہت ہی سہل ہے اور عاملین حضرات کے لیے ایک تحفہ ہے جمعہ کے روز ساڑھے پانچ روپے فقیر کو خیرات کریں اور پھر رات کو بعد نماز عشاء پانچ بار آیت الکرسی اور پانچ بار سورۃ الفاتحہ پڑھیں۔ اس عمل کی مدت دس دن ہے۔ عمل کے اختتام پر ایک آدمی آئے گا جو سوال پوچھے گا، اس کا جواب دے اور کسی چیز کے لانے کا ذریعہ پیدا کر دیا کرے گا۔ مگر شرعی کام کرے گا۔ عہد و پیمان کرلیں، حصار، اور پرہیز کچھ نہیں ہے، مگر لباس سفید شلوار قمیض پہنیں اور کوئی عمدہ خوشبو لگائیں۔





## عمل تسخیر

کسی بھی مہینے بالخصوص رمضان المبارک کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں عمل شروع کر کے لگاتار تین دن یا پانچ یا سات یا نو دن تک پڑھیں، اول تو تین دن میں حاضری ہو جاتی ہے، ورنہ نو دن حد ہے۔

سورۃ الرحمٰن بائیس مرتبہ اول و آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ پڑھیں، کسی بھی قسم کا حصار کر کے۔ عمل کے اختتام پر ایک شخص یا ایک عورت یا دونوں حاضر ہو سکتے ہیں۔ ان سے عہد و پیمان کر لیں۔ مگر تین یوم سے پہلے کسی قسم کی بات چیت نہ کریں۔ عمل عشاء کی نماز پڑھنے کے بعد رات ایک سے دو بجے کے درمیان شروع کریں۔ شلوار قمیض پہنیں اور کوئی بھی اچھا سا عطر لگا کر قبلہ رُخ بیٹھ کر یہ عمل کریں۔

**زکوٰۃ:** کسی بھی دن گیارہ روپے کسی فقیر کو دے دیں، یہی اس عمل کی زکوۃ ہے۔

**پرہیز:** انڈہ، دودھ اور ان سے بنی ہوئی اشیاء۔



## حاضرات

(1) حاضرات کے سلسلے کا لاجواب عمل ہے۔ ایک ایسا نیم کا درخت نظر میں رکھیں جس پر ابھی تک پھل نہ آیا ہو۔ نئے چاند کی پہلی جمعرات کو یعنی نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء تمام ضروریات سے فارغ ہو کر اس درخت کے نیچے جا کر بیٹھ جائیں اور آیت الکرسی پڑھ کر اپنا حصار کر لیں اور سورۃ جن کی تلاوت سات مرتبہ کریں۔ یاد رہے اول و آخر درود شریف سات مرتبہ ضرور پڑھیں۔ یہ عمل اکیس روز کرنے کے بعد آپ جب بستر پر سونے جائیں اس سے پہلے آپ کا جو بھی سوال ہے یا کوئی بھی جائز خبر لینی ہے اسے ایک کاغذ پر لکھیں اور سورۃ جن کی تلاوت ایک مرتبہ کر کے سوال پر دم کر دیں اور درخت پر کسی شاخ میں لٹکا دیں اور پلٹ کر نہ دیکھیں، صبح فجر سے پہلے درخت کی شاخ سے وہ کاغذ اتار لیں۔ اس کی پشت پر آپ کا جواب ہوگا، انشاء اللہ کاغذ پر تحریر ہو گی وہ یہ ہے: ''اے درخت کے باسیو اس سوال کا جواب دو۔''

(2) اسم الٰہی یَا وَدُوْدُ کو روزانہ نوچندی جمعرات سے 16000 مرتبہ پڑھیں۔ بعد 40 روز کے آپ عامل ہو جائیں گے کسی بھی نابالغ بچے پر بوقت ضرورت 400 مرتبہ پڑھ کر دم کریں، بچہ غنودگی میں چلا جائے گا۔ یاد رہے ایک حصار دونوں کو لازم کرتا ہے۔ جب غنودگی میں چلا جائے تو آپ نے جو خبر لینی ہو بچے سے پوچھیں۔ بچہ آپ کو فوراً جواب دے گا، اس جواب کو ایک کاغذ پر لکھ لیں۔ بعد جواب لینے کے سورۃ فاتحہ پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ بچہ بالکل پہلی والی حالت پر آجائے گا۔

(3) روغن زیتون پر روز آپ سورۃ توبہ کی آخری دو آیتیں 121 مرتبہ پڑھ کر دم کرتے رہیں اور یہ عمل باطہارت 21 روز تک کریں۔ عمل ختم کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے روزانہ 21 روز تک یہ دعا کریں:

اے اللہ! اس روغن میں تسخیر کی طاقت پیدا کر دے۔

عمل سے قبل اپنا حصار ضرور کر لیں اور اول و آخر درود شریف 11 مرتبہ ضرور پڑھ لیں۔ جب بھی یہ تیل آپ تھوڑا سا چہرے پر مل کر ملاقات کے لیے خاص آدمی کے پاس جائیں گے تو وہ آپ کا احترام کرنے پر اللہ کے حکم سے مجبور ہوگا اور تا حیات آپ کی تابعداری کرے گا۔

(4) روغن کنجد سیاہ کا کاجل اُتار کر جمعہ کے روز رکھ لیں یاد رہے عروج ماہ ہو اور جمعہ کی پہلی ساعت ہو۔ اس پہلی ساعت کے اندر جتنا کاجل اُتار سکتے ہوں۔ اُتار لیں اب یہ کاجل کام کا ہے آپ کو جب بھی ضرورت ہو ایک سلائی سے یہ کاجل ساعت زہرہ میں اپنی دونوں آنکھوں میں لگا لیں۔ آپ جس کسی سے بھی ملاقات کریں گے وہ آپ کا دم بھرے گا، مجرب ہے۔

(5) اگر کسی کے دل کی بات معلوم کرنی ہے یا یہ معلوم کرنا ہے کہ اس کا ارادہ کیا ہے۔ اُلو ایک پرندہ ہے اس کے دل کو حاصل کر کے اسے روغن تل میں ملا کر یہ مثل مرہم بنا لیں۔ اس سارے عمل کے دوران کسی کو شبہ نہ ہو کہ آپ کیا کر رہے ہیں۔ یہ کام جمعہ کے روز کرنا ہے۔ اب جب بھی ضرورت ہو کسی کا بھی اِرادہ یا راز معلوم کرنے کی اس کے دامن پر تھوڑا سا مرہم مل دیں اور کچھ دیر اس کے پاس بیٹھیں، آپ حیرت زدہ ہو جائیں گے۔ جب وہ اپنے دل کے راز اور اِرادے آپ سے بیان کرنا شروع ہو جائے گا۔ یاد رہے یہ عمل جمعہ کے روز کرنا ہے، مجرب المجرب ہے۔

(6) ایک عدد تھال درمیانہ تانبے کا لیں اور اس میں ایسے کنوئیں کا پانی لیں جس سے کھیتوں کو پانی دیا جاتا ہے۔ اس تھال کو پانی سے بھر کر ایک علیحدہ جگہ پر بیٹھیں جو چاروں طرف سے بند ہو۔ کمرہ نہایت صاف ستھرا ہو اور پاک ہونا چاہیے، قبلہ رخ ہو کر بیٹھیں اور لوبان کی دھونی سے کمرے کو مہکا دیں، خود بھی خوب خوشبو سے معطر ہوں، چنبیلی کی خوشبو ہو تو بہت بہتر ہے۔ آیت الکرسی کا حصار باندھ لیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں کہ وہ آپ کو عمل میں کامیابی دے، اب آپ درود شریف کا 11 مرتبہ وِرد کر کے سورۃ اخلاص کو بمعہ بسم اللہ پڑھنا شروع کر دیں اور نگاہیں آپ کی تانبے کے تھال پر ہونی چاہئیں۔ جب آپ سورۃ اخلاص 90 مرتبہ پڑھ لیں گے تو آپ کو پانی میں تبدیلی نظر آئے گی، خوفزدہ نہ ہوں۔ منظر خواہ کیسا ہی کیوں نہ ہو لیکن ہیبت ناک ہرگز نہیں ہوگا بلکہ نہایت دلفریب ہوگا۔ سورۃ اخلاص کی تلاوت مزید جاری رکھیں۔ اب آپ کی نظریں دیکھیں گی کہ مختلف مناظر گزرتے چلے جا رہے ہیں، جیسے آپ ٹرین یا بس میں سفر کر رہے ہوں۔ دورانِ تلاوت دل میں خیال لائیں کہ فلاں عزیز یا دوست کہاں اور کس حال میں ہے، آپ کو وہ منظر جگہ کے ساتھ پانی میں نظر آئے گا۔ جہاں آپ کا عزیز یا دوست موجود ہوگا یا آپ اللہ تعالیٰ کی مخلوقات کا نظارہ کرنا چاہتے ہیں۔ جونہی یہ خیال لائیں گے مختلف مخلوقات آپ کو نظر آنا شروع ہو جائیں گی جو کہ نادیدہ ہیں۔ ان سے بات کرنے کی کوشش ہرگز نہ کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ یہ عمل صرف گمشدہ کو دیکھنے کے لیے یا اللہ تعالیٰ کی مخلوقات کا نظارہ کرنے کے لیے ہے۔ بعد عمل وہ تانبے کا تھال پانی واپس اسی کنوئیں میں ڈال آئیں اور پلٹ کر نہ دیکھیں۔ آسان شرائط کے ساتھ ہر کوئی یہ عمل کر سکتا ہے۔

(7) آج سے کئی برس پہلے یہی کوئی ستائیس اٹھائیس برس پرانی بات ہے۔ دوران سفر ٹرین میں ایک صاحب سے ملاقات ہوئی وہ انڈیا کے شہر حیدر آباد دکن کے رہنے والے تھے اور واپس انڈیا جا رہے تھے۔ پاکستان اپنے عزیزوں سے ملنے آئے تھے۔ خیر انہوں نے چند اعمال حاضرات مجھے تحفتاً میرا شوق و ذوق دیکھتے ہوئے عنایت کیے جو آج قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ سو فیصد درست اعمال بار ہا کیے اور کامیاب ہوا، آپ کو بھی دعوت دیتا ہوں کہ آپ بھی فیض یاب ہوں۔ اگر آپ کو حاضرات کے ذریعے کوئی خبر لینی ہے یا گمشدہ شے کا پتہ لگانا ہے۔ آیت الکرسی کو تنہائی میں با طہارت و باوضو ہو کر 70 مرتبہ پڑھیں اور جس شے کے بارے میں معلوم کرنا ہو یوں کہیں ''اے آیت الکرسی کے موکلوں مجھے معلوم ہو فلاں شے کہاں ہے؟'' آپ کی آنکھیں بند ہونی چاہئیں، چند ثانیے بعد آپ کی نظروں کے سامنے اس جگہ کا منظر آ جائے گا جہاں وہ شے موجود ہے یا کوئی صاحب کسی چیز کے بارے میں یا کسی گمشدہ شخص کے بارے میں معلوم کرنا چاہتے ہیں۔ آپ کمرے میں انہیں بھی با طہارت اور باوضو اپنے سامنے بٹھا کر 170 مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں اور کہیں ''اے آیت الکرسی کے موکلوں میرے سامنے جو فلاں بن فلاں شخص بیٹھا ہے، اسے فلاں صاحب کے بارے میں خبر دو کہ وہ کہاں ہیں''۔ انہیں بھی آنکھیں بند کر کے بٹھائیں۔ آپ کے سامنے جو صاحب بیٹھے ہیں، انہیں چند ثانیے بعد وہ منظر نظر آ جائے گا، جہاں مطلوب موجود ہو۔

(8) اگر آپ چاہتے ہیں کہ عالم ارواح سے کسی عزیز یا دوست کی روح سے ملاقات ہو تو یوں کریں جس کسی کی بھی روح سے آپ ہم کلام ہونا چاہتے ہیں، خود کو پاک صاف اور معطر کریں اور بعد عشاء تنہائی میں بیٹھ کر یوں پڑھیں۔ یَا خَبِیْرُ وَ بِحَقِ عزرائیلُ فلاں بن فلاں کی روح سے ملاقات ہو۔ یہ عمل حصار کے ساتھ 812 مرتبہ پڑھنا ہے۔ بعد تعداد کے مکمل کے ہیولے کی شکل میں مطلوب کی روح حاضر ہو جائے گی۔ آپ بہت دھیمے لہجے میں اس سے گفتگو کریں وہ بھی آپ سے دھیمے لہجے اور کھڑکھڑاتی ہوئی آواز میں بات کرے گی اور آپ سے رخصت کی اجازت پر وہ دھیرے دھیرے تحلیل ہو جائے گی۔ یہ عمل آپ جب چاہیں کر سکتے ہیں۔

(9) ایک اسم الٰہی ہے یَا لَطِیْفُ اور ایک ہے یَا خَبِیْرُ۔ ایک 1x1 فٹ کا سفید چارٹ لے کر اسے بالکل درمیان متن یَا لَطِیْفُ یَا خَبِیْرُ خوشخط لکھ دیں اور بعد نماز عشاء اسے تعداد کے مطابق پڑھیں یعنی یَا لَطِیْفُ 129 مرتبہ اور یا خبیر 812 مرتبہ بالکل تعداد کے مطابق تلاوت کریں۔ نہ کم نہ زیادہ بعد عمل کسی سے کلام نہ کریں بلکہ خاموشی سے سو جائیں، چالیس روز کے گزرنے پر آپ عامل ہو جائیں گے۔ اب اسی چارٹ پر ایک چمکدار گول دائرہ تقریباً 2 انچ قطر کا چمکدار کالی سیاہی سے بنائیں اور نظر جما کر یَا لَطِیْفُ یَا خَبِیْرُ فلاں امر میں رہنمائی چاہتا ہوں، پڑھیں۔ کمرے میں روشنی مدھم ہو، بلب آپ کی پشت پر ہونا چاہیے۔ جب تعداد پوری ہو گی تو آپ کو چارٹ پر سیاہ دائرے میں مانند سکرین منظر آنا شروع ہو جائے گا اور مختلف افراد نظر آنا شروع ہو جائیں گے۔ پھر ایک باریش صاحب آ کر منظر میں ٹھہر جائیں گے اور بلانے کا مقصد پوچھیں گے، آپ کو جو پوچھنا ہے یا سوال کرنا ہے آپ ان سے پوچھیں لیکن یہ خیال رہے کہ جب تک وہ

آپ کو سلام نہ کریں آپ بات کرنے میں پہل نہ کریں۔ ورنہ تعداد کے مطابق یَا لَطِیْفُ یَا خَبِیْرُ کا ورد کرلیا کریں تا کہ عمل قابو میں رہے۔ بہت بے ضرر اور فائدہ مند عمل ہے۔ ہمیشہ مشکل امر میں کام دیتا ہے۔

(10) حاضرات کے اعمال میں شیشے کے اور یعنی آئینے میں حاضرات کی طرح کی مشہور ہیں جو مستند اور مانی ہوئی ہیں اور تجربہ کرنے پر ہمیشہ درست ثابت ہوئے ہیں۔ ایک صاف شفاف آئینہ تقریباً لمبائی تین فٹ اور چوڑائی تقریباً سوا فٹ ہو لیں اور ایک ایسا کمرہ مخصوص کر لیں۔ اس کام کے لیے جہاں کوئی سامان نہ ہو صرف آئینہ دیوار سے لگا ہوا ہو۔ آپ آئینے کے سامنے باتمام شرائط بیٹھ جائیں اور اپنی صورت کو بغور نہ دیکھیں بلکہ سرسری طور پر دیکھیں اور مسلسل سورۃ الشمس کو پڑھتے رہیں۔ سورۃ الشمس کی تعداد جب 121 مرتبہ ہو جائے، اب آپ آئینے پر پردہ ڈھانپ دیں اور کمرے سے باہر آ جائیں۔ آپ کو گیارھویں دن ہی آئینے میں مختلف مناظر نظر آنا شروع ہو جائیں گے۔ لیکن آپ نے پورے 90 روز تک کلام نہیں کرنا ہے، جب 90 روز پورے ہو جائیں، آپ سے وہ بعد سلام کریں گے، آپ سلام کا جواب دیں اور ان سے کلام نہ کریں اور کچھ پوچھیں بھی نہیں بلکہ اپنی شرائط ان سے منوائیں اور جب وہ آپ کی شرائط مان لیں۔ اب عمل کا اختتام ہوا جب بھی ضرورت ہو آئینہ میں حاضرات کریں اور مسائل کا حل معلوم کریں، مجرب ہے۔

(11) اگر آپ اتفاق سے دریا یا سمندر کے کنارے رہتے ہوں تو آپ ایک ایسے عمل کے عامل بن سکتے ہیں جو آپ کو حاضرات کے دیگر عملوں سے بے نیاز کر دے گا، پھر یہی عمل آپ کو ہمیشہ کام دے گا۔ عمل کچھ یوں ہے:

جب پورا چاند ہو تو آپ لب ساحل کھڑے ہو جائیں اور قمر کو نظر جما کر دیکھیں کوشش کریں پلکیں نہ جھپکائیں۔

جب آپ قمر کو نظر جما کر دیکھیں گے تو سورۃ قمر باشرائط تمام پاکیزگی کے ساتھ سفید لباس تن کر کے 51 مرتبہ پڑھیں۔

جب آپ 51 مرتبہ پڑھ چکیں تو آپ محسوس کریں گے کہ آپ کو قمر کی شبیہ نظر آ رہی ہو گی۔ تین یوم تک یہ عمل کرنے کے بعد آپ عامل ہو جائیں گے۔ جب بھی کسی امر کے بارے میں معلوم کرنا ہو آپ سورۃ قمر صرف 6 مرتبہ پڑھ کر ایک طفل نابالغ پر پڑھ کر دم کریں اور بچے سے پوچھیں کہ تم کیا دیکھتے ہو اور کیا نظر آ رہا ہے؟

طفل سے کہیں کہ آنکھوں کو مضبوطی سے بند نہ کرے بلکہ ہلکے ہلکے انداز میں بند کرے زیادہ سختی سے نہ بند کرے اور جب بچہ یہ کہے کہ مجھے باریش بزرگ نظر آ رہے ہیں اور پوچھتے ہیں کیا کام ہے۔ آپ کہیں کہ بتاؤ فلاں کام کیسے ہوگا یا فلاں آدمی کہاں ہے؟ وہ آپ کو تفصیل سے بتا دے گا، مجرب الجرب ہے اور ہمیشہ کام دے گا، روزانہ 3 مرتبہ سورۃ قمر پڑھ لیں تا کہ عمل قابو میں رہے۔

(12) اگر کبھی کسی کو حاضر کرنا ہو تو آپ اسم یا بُدُوح کے مؤکل بدو حائیلُ سے کام لے سکتے ہیں جو درج ذیل طریقہ ہے یَا بدو حائیلُ یَا کمسفائیلُ رتخضائیلُ اَن تقضی حاجتی کُن فَیَکُون فلاں بن فلاں کو حاضر کرو العجل العجل الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا۔ بعد 3 یا 7 یوم کے مطلوب یقیناً حاضر ہو جاتا ہے، آزمائش شرط ہے۔ مجرب الجرب ہے۔

(13) اکثر لوگ ہتھیلی پر حاضرات کرتے ہیں اور کامیابی سے حاضرات ہوتے ہیں۔ اس کا عامل تقریباً ہر جگہ نظر آئے گا یہ عمل نہایت آسان ہے۔ یَا بدیعُ العجائب باالخیر یا بدیعُ کو چندی جمعرات سے شروع کریں۔ بعد نمازِ عصر بیٹھ کر پڑھیں۔ صرف 110 مرتبہ مغرب سے پہلے عمل ختم ہو جائے گا۔ بعد 40 روز کے آپ عامل ہو جائیں گے۔ اب جب کبھی عمل کو کرنا ہو یعنی حاضرات ظاہر کرنے ہوں۔ ایک نابالغ بچے کو سامنے بٹھا کر اس سے کہیں کہ خاموش بیٹھ جائے اور اپنی ہتھیلی پر چمکدار سیاہی سے گول دائرہ بنالیں۔ آیت الکرسی کا حصار کرنے کے بعد 21 مرتبہ یَا بدیعُ العجائب بالخیر یا بدیعُ پڑھیں اور بچے سے کہیں کہ غور سے ہتھیلی کی طرف دیکھے۔ اگر بچہ کہے کہ حاضرات نہیں کھل رہی، مجھے کچھ نظر نہیں آرہا تو 21 مرتبہ اور یَا بدیعُ العجائب بالالخیر یا بدیعُ پڑھیں۔ زیادہ سے زیادہ تین مرتبہ عمل کرنے سے حاضرات ظاہر ہونا شروع ہو جاتی ہیں جو خیر خیر آپ چاہتے ہیں بچہ سے پوچھیں، بچہ پوری تفصیل سے سب کچھ دیکھ کر بتائے گا۔ انشاءاللہ روزانہ یَا بَدِیعُ الجائب یا الخیرُ یَا بدیعُ 21 مرتبہ پڑھ لیا کریں تا کہ عمل قابو میں رہے۔

(14) ایک صاف سفید کاغذ پر 66 مرتبہ اسم اللہ کالی سیاہی سے اور اس چارٹ کو اپنے سے 3 یا چار فٹ کے فاصلے پر لگا دیں اور نظر جما کر دیکھیں۔ 7 یا 8 یوم بعد آپ محسوس کریں گے کہ کوئی اَن دیکھی قوت آپ کے ساتھ ہے اور کوئی بھی مسئلہ کھڑا ہونے پر ناگہانی آفت آنے سے پہلے وہ اَن دیکھی قوت آپ کو مطلع کر دے گی اور آپ حیرت انگیز طور سے اس پریشانی اور ناگہانی آفت سے معجزانہ طور سے بچ جائیں گے۔ انشاءاللہ اس چارٹ کو تقریباً 15 سے 20 منٹ تک غور سے دیکھیں۔

(15) اسم یَا فَتَّاحُ کو اگر باشرائط تمام بمطابق تعداد یعنی 4889 مرتبہ پڑھیں۔ بعد 21 روز کے آپ جس امر میں آگہی چاہیں تصور کر کے داہنی کروٹ سو جائیں۔ خواب میں اول شب ہی جواب موصول ہو جائے گا، مجرب ہے اور نہایت آسان ہے۔

(16) اسی طرح اسم الٰہی یَا نُورُ یَا باسِطُ کو تعداد کے مطابق یعنی 72 مرتبہ یَا باسِطُ اور 256 مرتبہ یَا نورُ کی تلاوت اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ صرف 21 یوم بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ اگر آپ کے پاس کوئی آئے اور کسی امر کے بارے میں دریافت کرے۔ آپ تعداد کے مطابق تلاوت کر کے سائل پر دم کر دیں اور اسے کہیں کہ باوضو ہو کر داہنی کروٹ سو جائے۔ انشاءاللہ پہلی شب میں ہی اسے سارا حال عیاں ہو جائے گا۔ بہت مجرب المجرب ہے۔

(17) اگر بندہ بشر یہ چاہے کہ ہر امر میں تسخیر ہو اور بڑے چھوٹے سب تعظیم کریں اور سامنے اور پیٹھ پیچھے اچھے لفظوں سے یاد کریں۔ بے انتہا محبت کریں تو اس کی ترکیب یہ ہے کہ ہرن کی جھلی پر آیت لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ تحریر کرے۔ مشک اور زعفران سے موم جامہ کر کے اسے آویزاں کرلے یا دائیں بازو پر گردن میں اور روزانہ ایک تسبیح مذکورہ آیت کی پڑھ لے۔ نوچندی جمعرات سے

شروع کریں اور 40 روز برابر ایک تسبیح پڑھے۔ انشاء اللہ دوران پڑھائی فتوحات شروع ہو جائیں گی۔ لیکن عمل برابر 40 یوم تک پورا کریں۔

(18) اگر چاہے کہ موکل نام کا خواب میں سوال کا جواب دے اور حقیقت بیان کرے تو یوں کرے اپنے نام کا موکل نکالے، مثال کے طور سے نام سلیم بن فاطمہ ہے تو موکل یوں نکلے گا۔ س (۶۰)، ل (۳۰)، ی (۱۰)، م (۴۰)، ف (۸۰)، ا (۱)، ط (۹)، م (۴۰)، ہ (۵)۔ یعنی 140 عدد سلیم کے اور فاطمہ کے 135 ہوئے، دونوں ملا کر عدد کل 275، موکل بنا رعھائیل یعنی سلیم بن فاطمہ کا موکل **رعھائیل** بنا۔ اب عبارت یوں ہوگی **یَا رعھائیل وَ بحقِّ سلیم بن فاطمہ فلاں** کا حال ظاہر کرو۔ آپ یقین کریں اول شب ہی آپ صرف 275 مرتبہ عزیمت پڑھ کر سوئیں گے تو خواب میں یا پھر کوئی انجان شخص آپ کو جاگتے میں ساری حقیقت واضح کر دے گا، مجرب ہے۔

(19) کسی گمشدہ کو حاضر کرنا ہو اور اس کا کچھ پتہ نہ چل رہا ہو تو یوں کریں کہ اس کا نام اس طرح لکھیں کہ ہر حرف کے دائیں بائیں ت، س آگے مثلاً سلیم نام ہے تو س ل ی م، تو یوں لکھیں: ت س س ت ل س ت ی س ت م س۔ اس طرح معہ والدہ کے اسم کے 75 تعویذ بنیں گے۔ 21 درخت میں لٹکا دیں تا کہ ہوا سے ہلتے رہیں، 21 کو حرارت دیں، 21 کو کسی اندھیرے کمرے میں رکھ دیں، اب بچے 12 ان کو آٹے میں لپیٹ کر حوالہ دریا یا سمندر کر دیں۔ انشاء اللہ دوسرے دن گمشدہ شخص حاضر ہو جائے گا، مجرب اور جربہ شدہ ہے۔

(20) اگر کوئی عرضی منظور کروانی ہے اور چاہتے ہیں آپ کی یہ درخواست غیبی طاقت سے منظور ہو تو یوں کریں ایسی سیپ لیں۔ جس میں سے موتی نکلا ہو، اپنی جو بھی خواہش ہو لکھ کر اس کو اس سیپ میں رکھ دیں اور اسے مضبوطی سے باندھ دیں اور سورۃ فاتحہ پڑھتے ہوئے جاری پانی میں چھوڑ دیں۔ پھر دیکھیں پردۂ غیب سے کیا ظہور میں آتا ہے۔ آپ کی درخواست فوراً قبول ہوگی، یعنی حسب منشاء کام ہو جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## تسخیر ہمزاد کا لاثانی عمل (گیارہ یوم)

**عبارت عمل:** عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَ اَقْسَمُ عَلَیْکُمْ اَجِبْ یا عزرائیلُ یا طاطائیلُ بِحَقِّ یَا اللّٰہُ لَطِیْفُ یا مُعِیْثُ یا مُطِیعُ یا بُدُّوحُ اُحْضُرُوْ اُحْضُرُوْ اُحْضُرُوْ یا قوم ہمزاد بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰہِ وَ بِحَقِّ حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام بِرَحْمَتِكَ یا ارحم الراحمین

**ترکیب عمل:** نوچندی ہفتہ رات بارہ بجے کسی پاک وصاف کمرہ میں بیٹھ کر خوشبودار بخورات روشن کر کے قبلہ رخ اپنی پشت کے پیچھے چراغ جلائے۔ چراغ میں زیتون کا تیل اور پاکیزہ روئی ہو۔ پھر اپنے گرد حصار کرے اور اپنے سائے کی گردن پر نظر جما کر اول 33 مرتبہ درود شریف پڑھ کر مندرجہ بالا عزیمت کو 525 مرتبہ پڑھ کر آخر میں پھر 33 مرتبہ درود شریف پڑھ کر عمل ختم کرے۔ گیارہویں رات یعنی آخری رات جب عامل کی پڑھائی ختم ہونے والی ہوگی، اچانک ہمزاد آپ کے سامنے حاضر ہو جائے گا۔ اب عامل کو چاہیے کہ اپنی پڑھائی کی تعداد مکمل کر کے ہمزاد سے وعدہ لے کہ میں

جس وقت آپ کو بلاؤں فوراً حاضر ہونا اور میرے ہر کام میں میری مدد کرنا۔ ہمزاد تمام باتوں کا اقرار کرے گا، پھر عامل ہمزاد سے حاضر ہونے کا طریقہ پوچھ لے۔ ہمزاد اپنے حاضر ہونے کا طریقہ بتائے گا۔ اگلے دن پنجتن پاک اور حضرت بابا فرید الدین رحمۃ اللہ علیہ پاک پتن کی 5 کلو مٹھائی پر نیاز دیں اور مٹھائی صرف بچوں میں بانٹ دیں، خود ہرگز نہ کھائیں۔ عامل جب بھی کسی کام کے لیے ہمزاد کو بلائے گا فی الفور حاضر ہو کر آپ کا کام جتنا بھی مشکل ہوگا، فوراً پورا کردے گا۔

**نوٹ**: دورانِ عمل ہر قسم کے گوشت کا پرہیز کرنا ہوگا اور جماع سے بچیں۔ کچی پیاز، لہسن اور بدبودار اشیاء استعمال نہ کریں، اجازت لینا لازمی ہے۔ بغیر اجازت کے نقصان کا اندیشہ ہوسکتا ہے، لاجواب و قابل قدر تحفہ ہے۔

۞۞۞

## حاضرات

کنگڑ کے پیر۔ امیر ڈہائی۔ ثالب پیش۔ سب ناری۔ رَتوا کلوا طورس چاندی۔ اُتارے تو اترے نہیں تو یُورَس ہتنڈ وکاری

طریقہ: 24 عدد چوراہے کی کنکریاں لے کر 7 بار کنکریوں پر عمل پڑھ کر دم کریں اور بچہ کو مٹھی بند کروا کر دے دیں۔ پھر عامل کاجل ناخن پر لگا کر مذکورہ بالا عبارت تین یا سات بار بچہ پر پڑھ کر دم کرے اور حاضرات کا مشاہدہ کرے، ہر سوال کا جواب سو فیصد درست و تسلی بخش ملے گا۔

۞۞۞



## تسخیر ہمزاد (21 یوم)

بٹ بڑنجن مُوچھیاں ناتھ ‎ ‎ ‎ ‎ مل گیا شابُو ہو گیا ساتھ
ڈرکنیڈو جانوا۔ چوتھی آبلُود ‎ ‎ ‎ ‎ واری جاؤں حسنؑ حسینؑ کے
ساتویں چیز بھسم مُوت ‎ ‎ ‎ ‎ (تعداد 336 بار)

**طریقہ**: عمل نوچندی پیر کو بعد نماز عشاء شروع کریں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے تین کلو چینی قبرستان میں ''شابو بابا'' کے نام کی ڈالیں۔ منہ قبلہ رُخ رکھیں، پرہیز جمالی کریں۔ صرف پہلے دن دو مٹی کے پیالوں میں ایک ایک پاؤ قلاقند رکھیں۔ ایک پیالہ دائیں ہاتھ کی طرف رکھیں اور دوسرا پیالہ بائیں ہاتھ پہ رکھیں۔ عمل کے اختتام پر یہ قلاقند چیونٹیوں کو ڈال دیں، کمرہ میں عورت کا داخلہ نہ ہو۔

**نکتہ**: روزانہ کھانا کھاتے ٹائم ایک لقمہ زمین پر گرا دیں اور کہیں کہ ''اے ہمزاد یہ آپ کا حصہ ہے''۔ گیارہ دن آنکھوں پر کالی پٹی باندھ کر عمل شروع کریں۔ پھر بارہویں دن سے آنکھیں کھول کر عمل شروع کریں۔ اکیسویں دن عمل کے اختتام پر ہمزاد آپ کے سامنے حاضر ہوگا جو بھی عہد و پیمان کرنا چاہیں کرلیں ہر کام پلک جھپکتے ہی کرے گا۔

۞۞۞

## تسخیر ہمزاد

جس دن نیا چاند طلوع ہوا اسی دن یہ عمل شروع کریں۔ سب سے پہلے ایک پاؤ سرسوں کا تیل ایک شیشہ کی بوتل میں لے کر اپنے پاس رکھیں اور مندرجہ ذیل عمل روزانہ 101 مرتبہ پڑھیں۔

**طریقہ:** کسی مکان کی چھت پر یا کسی کھلے میدان میں جہاں آپ کے آس پاس کوئی دوسرا نہ ہو اور نہ ہی کوئی آپ کو دیکھے۔ چاند پر نظر جما کر عمل پڑھنا ہے، روزانہ عمل مقررہ تعداد میں پڑھ کر تیل پر دم کریں۔ 21 دن کا عمل ہے، انشاء اللہ مقررہ دنوں تک ہمزاد حاضر ہو جائے گا۔ جب ہمزاد سامنے آئے تو اس سے کوئی بات چیت نہ کریں۔ بلکہ فوراً اسے تیل کی بوتل پیش کریں، وہ سارا تیل پی جائے گا اور آپ کے تابع فرمان ہوگا۔ اس سے غیر شرعی کام نہ لیں ورنہ آپ کا دشمن ہو جائے گا۔ روزانہ پڑھنے کا عمل یہ ہے:

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمَانَ وَ اَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ يَا همزاد حاضر شو العجل العجل العجل

101 بار روزانہ پڑھیں، اگر خدانخواستہ 21 دن میں ہمزاد حاضر نہ ہو تو عمل چھوڑ دیں۔



## تسخیر ہمزاد

یہ عمل بظاہر جلالی ہے لیکن حقیقتاً جلالی نہیں ہے۔ کسی قسم کا خوف وخطرہ اس میں نہیں ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ چاند کی پہلی تاریخ سے یہ عمل شروع کرے، پڑھنے کے لیے جو جگہ مقرر ہو، وہاں کوئی دوسرا نہ ہو، ایک روٹی اپنے سامنے رکھ کر اس پر عمل 101 مرتبہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر روٹی پر دم کریں اور اس روٹی کو کسی کنویں، نہر یا دریا میں ڈال دیں، روٹی ڈالتے وقت کہو کہ "اے ہمزاد یہ روٹی کھالو اور میرے سامنے آؤ"۔

یہ اکیس دن کا عمل ہے، انشاء اللہ درمیان میں ہی ہمزاد آپ کے سامنے آئے گا اور روٹی مانگے گا تو آپ اس سے عہد و پیمان لے لیں اور حاضری کا طریقہ بھی پوچھ لیں اور تمام شرائط طے کر لیں۔ پھر وہ روٹی اُسے دے دیں اور عمل ختم کر دیں۔ روٹی کسی بھی اناج کی ہو کام دے گی عمل روزانہ باقاعدگی سے کرنا ہے۔ کوئی خاص وقت معین نہیں، جب جی چاہے کر سکتے ہیں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ روٹی پر دم کرنے کے فوراً بعد پانی میں ڈال دیں۔ عمل باوضو قبلہ رخ ہو کر پڑھیں۔ عمل یہ ہے:

وَ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِى الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيكٌ فِى الملكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِىٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا (پارہ 15، رکوع 12، سورۃ بنی اسرائیل)



## تسخیر ہمزاد نورانی (21 روز)

عروج ماہ نوچندی پیر یا نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء منہ قبلہ رخ اول 100 مرتبہ درود شریف پھر درمیان میں

300 مرتبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پڑھیں۔ پھر 100 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

**طریقہ عمل**: صاف شفاف دیوار ہواور ایک خالی کمرہ ہوا پنی پشت پر چنبیلی کے تیل کا چراغ جلائیں اور اپنی گردن کنٹھ پر نظر جما کر پڑھیں۔ دوران عمل سایہ کبھی چھوٹا کبھی بڑا ہوگا۔ اب صبح اٹھ کر جب سورج سوانیزہ پر ہو تو اپنے سایہ کو دیکھ کر آسمان کی طرف دیکھیں، اسی طرح تین دفعہ کریں۔ کچھ دنوں بعد سایہ آسمان پر نظر آئے گا۔ پرہیز جلالی و جمالی کریں۔

❁❁❁

## حاضری مؤکل نورانی

**عبارت عمل**: كُلِّ شَیٍّ بِاَمْرا بِحَقِّ یا بدُوحُ یا بدُوحُ یا بدُوحُ

41 دفعہ روزانہ 40 یوم، بعد از نماز عشاء باوضو پڑھیں۔ عمل عروج ماہ نوچندی جمعرات سے شروع کریں۔ سادہ غذا کھائیں، گوشت اور بدبودار اشیاء سے پرہیز کریں۔

❁❁❁

## تسخیر مؤکل سات روز

**عبارت عمل**: الحمد شریف کو بمعہ چار مؤکل جبرائیل، میکائیل، اسرافیل، عزرائیل کے پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

**طریقہ عمل**: سوموار کا دن گزار کر جو رات آئے یعنی منگل کی رات اس رات 12 بجے کے بعد باحصار عمل کو 1100 بار سات یوم تک پڑھیں۔ ساتویں دن ایک مؤکل حاضر ہوگا، جو چھوٹے قد کا ہوگا مگر انتہائی طاقتور اور چوڑا چکلا ہوگا، آپ اس سے قول و قرار کر لیں ہر جائز کام کرے گا اور ہر طرح کی خبریں دے گا۔ پرہیز جلالی و جمالی کریں۔ عمل یہ ہے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ بِحَقِّ یا جبرائیل اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مَالِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ بِحَقِّ یا میکائیل اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ بِحَقِّ یا اسرافیل اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّالِّیْنَ بِحَقِّ یا عزرائیل۔

❁❁❁

## تسخیر ہمزاد

**عمل**: گویت رحمان، حاضر ہو، تجھے حضرت علیؑ کی آن، میری شکل بن کر جلد حاضر ہو، جلد حاضر ہو۔

طریقہ عمل: عروج ماہ کو شروع کریں۔ رات 12 بجے گھی یا تیل کا چراغ جلا کر اپنے سایہ پر نظر جما کر 1000 دفعہ عمل مذکورہ کو پڑھیں، کچھ دنوں کے بعد سایہ میں حرکت پیدا ہوگی، اگربتی سلگائیں۔ عمل چالیس یوم تک جاری

رکھیں۔ 40 دن میں ہمزاد ہم کلام ہوگا، عہد و پیمان لے لیں، ہر کام دے گا۔ پرہیز کوئی نہیں ہے البتہ رات کو کھانا کم کھائیں تاکہ غنودگی نہ ہو، عمل مجرب الجرب ہے۔



## تسخیر ہمزاد (21 روزہ)

سوار سوار من سوار۔ دیو پری کفر دیوار۔ چاندی کا کوٹ سونے کا کواڑ۔ داہنے دست پہ جبرائیلؑ، بائیں دست پہ میکائیلؑ۔

**ترکیب عمل:** بروز اتوار یا ہفتہ رات گیارہ بجے یا 12 بجے روزانہ نہا کر 21 یوم تک مندرجہ بالا عمل 41 مرتبہ پڑھیں۔ سات دن کے بعد ہمزاد نظر آئے گا اور کہے گا کہ عمل مت کرو۔ یہاں تک کہ حسین و خوبصورت عورت بن کر آئے گا اور ہر قسم کا لالچ دے گا، مگر اس کی بات نہ مانیں۔ 21 یوم بعد شرائط و عہد و پیمان طے کر کے مرید ہو جائے گا، ہر دم تابع رہے گا اور ہر کام کرے گا، مگر شرائط کے خلاف کوئی کام نہ کریں، ورنہ نقصان ہوگا۔ پرہیز ترک حیوانات با احتیاط کریں۔



## حاضری برائے زعفر جن

طریقہ عمل: ایک تھالی میں راکھ ڈال کر دن کے بارہ بجے الگ بند کمرے میں درج ذیل عمل 101 بار تین یوم تک پڑھیں، انشاء اللہ ہر جائز کام بخوشی کرے گا۔

**عمل:** بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم ٭یا عابدُ یا فاضِلُ 101 بار پڑھیں۔ پھر یہ کہیں "زعفر جن حاضر ہو، کوئی تنگ کرتا ہے، اس کو سمجھاؤ"۔

نوٹ: اس عمل کو کرنے والا انتہائی محب اہلبیتؑ ہوتا کہ عمل میں کامیاب ہو۔

واضح رہے زعفر جن وہ جن ہے جو کہ کربلا کے میدان میں امام حسینؑ کی خدمت میں حاضر ہوا تھا اور یزیدی فوج سے جنگ کی اجازت چاہی تھی۔



## حاضرات فارسی

**طریقہ عمل:** تین دفعہ الحمد شریف، تین دفعہ سورۃ اخلاص اور تین دفعہ آیت الکرسی پڑھ کر مندرجہ ذیل عزیمت 9 دفعہ یا 11 دفعہ نابالغ بچہ/بچی پر دم کریں تو حاضرات کا نزول ہوگا۔ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔ عزیمت یہ ہے:

| یا قیّومُ | ۷۸۶ | یا حیُّ |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |
| یا قیّومُ | | یا حیُّ |

شمس گفت حاضر تو حاضر گفت

دل میں محمدؐ کل آل میں حاضر

بچہ کے ہاتھ میں یہ نقش پکڑا دیں۔

سیاہ دائرہ میں بچے کو دیکھنے کو کہیں، تھوڑی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا۔ حاضرات جب حاضر ہو تو اس سے کہیں کہ میدان صاف کراؤ۔ میدان میں کرسیاں دریاں بچھوائیں۔ کھانا پکوائیں، پھر بادشاہ سلامت سے کہیں کہ کھانا کھائیں۔ یہ سب کچھ ہو چکے تو بادشاہ سلامت سے سوالات و جوابات کا سلسلہ شروع کریں۔

**خصوصی ہدایت:** حاضرات کرنے کے بعد حاضرات کو واپس بھجوا دیں، ورنہ بچہ کے ذہن پر بُرے اثرات مرتب ہوں گے۔ بچہ پر 3 دفعہ سورۃ فاتحہ اور 3 دفعہ آیت الکرسی اور 3 دفعہ درود شریف پڑھ کر دم کر دیں۔ حاضرات واپس چلی جائے گی۔



## حاضرات سورۃ فاتحہ (برائے خبر)

سورۃ فاتحہ کے مؤکل کی حاضری کے لیے ذیل میں دیا نقش آئینہ کی پشت پر تحریر کریں اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت سو مرتبہ کریں اور ہر سو کے بعد یہ عبارت پڑھو۔ دوران عمل دھنیا خشک کی دھونی دیتے رہو نہ پڑھنے کی عبارت یہ ہے:

**اُحضرو یا خادمَ هٰذِهِ السُّورةِ وَ اکشفِ الحِجَابُ بینی وَ بَیْنَكَ حَتّٰی اَرَاكَ بِعَیْنِی وَ اُخَاطِبُكَ بِلِسَانِی۔**

آئینہ پر جو نقش پشت پر تحریر کرنا ہے، وہ یہ ہے:

جبرائیل

| میکائیل القاسم | | | | عزرائیل |
|---|---|---|---|---|
| | ۴ | ۹ | ۲ | |
| | ۳ | ۵ | ۷ | |
| | ۸ | ۱ | ۶ | |

اسرافیل

محمد ﷺ

تعداد عمل کے اختتام پر آئینہ میں ایک شخص ظاہر ہو گا۔ جس سے بعد سلام اپنی حاجت بیان کرو۔ یعنی جو بھی سوال ہے اس کے سامنے پیش کرو تو وہ سوال کا جواب واضح اور درست دے گا انشاءاللہ۔ شرط یہ ہے کہ پہلے سورۃ فاتحہ

پڑھ کر اس کا ثواب چاروں خلفاء راشدین کو، اصحاب رسولؐ اور نبی کریم کو پہنچاؤ اور درج ذیل عبارت عمل پڑھو۔ یہ کام حاضرات کرنے سے پہلے کرنا۔

یَا اَصْحَابَ النُّبُوَّةِ اَخَذْتُ الْاِذْنَ مِنْکُمْ بِاِجَابَتِکُمْ اَقُوْلُ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ط



## طلسم برائے انعامی سکیم

یہ عمل نہایت ہی لاجواب و پُر تاثیر ہے جو کرے گا وہ پائے گا۔ رات کو سونے سے پہلے مندرجہ ذیل طلسم سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر عبارت عمل صرف 110 مرتبہ پڑھ کر سو جائیں۔ خوشبودار اگر بتی یا عمدہ قسم کا بخور جلائیں، باوضو عمل پڑھیں اور اپنے اوپر بھی عمدہ قسم کا عطر لگائیں۔ عمل برابر تین یوم تک پڑھیں۔ آخری رات جب آپ سو کر اُٹھیں گے تو طلسم کی پشت پر فرسٹ آٹھ، ٹنڈولہ یا پنگھوڑہ لکھا ہوگا، بس اُسی کو کھیل لیں اور دوسرے کسی کو نہ بتائیں، ورنہ نقصان ہو گا۔ یہ عمل زندگی میں صرف ایک مرتبہ کام دے گا، بار بار نہ کریں، ورنہ شدید جانی و مالی نقصان اُٹھانا پڑے گا، اگر یقین نہ آئے تو تجربہ کر کے دیکھ لیں۔ طلسم یہ ہے:




**عبارت عمل**: اَجِب یَا جبرائیلؑ یا میکائیلؑ یا اسرافیلؑ یا عزرائیلؑ یا ھیوش یا بدوح یا مطیع یا خبیر یا فتاح العجل العجل الساعۃ الوحٰا۔

**نوٹ**: دوران عمل گوشت، انڈہ، مچھلی اور بدبودار اشیاء سے پرہیز کریں۔

اس عمل کو احتیاط سے کریں، کیونکہ عمل سخت ہے اور مجھ سے اجازت ضرور لے لیں تاکہ کامیابی ہو، واضح رہے عملیاتی دنیا میں ان اعمال کے لیے اُستاد ہونا چاہیے۔ اُستاد رہبری و رہنمائی کرتا ہے اور راستہ دکھاتا ہے۔ اُستاد یا رہبر کے بغیر ہمیشہ نقصان ہوتا ہے اور کچھ بھی ہاتھ نہیں آتا ہے۔ اسی لیے عقلمند لوگ اجازت لازمی لیتے ہیں اور کامیابی و کامرانی سے ہمکنار ہوتے ہیں۔



## پوشیدہ مخلوق کو دیکھنا

مشک و زعفران کے ساتھ کسی چینی کی پلیٹ میں سورۃ فاتحہ کے الگ الگ حروف لکھیں۔ اس کے بعد بارش کے

اس عزیمت مذکورہ کی اول زکوٰۃ ادا کرے۔ طریقہ زکوٰۃ یہ ہے کہ عروج ماہ میں بروز یکشنبہ، دوشنبہ یا پنجشنبہ کو شروع کرے۔ روزانہ 3125 مرتبہ پڑھے۔ اول وآخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھے۔

مخصوص لباس ایک عمل کی جگہ اور مصلیٰ بھی ایک، پرہیز جمالی کرے، صوم وصلوٰۃ کی پابندی کرے، جماعت کا اہتمام کرے، چالیسویں روز عمل ختم کرے اور ایصال ثواب بروح پاک سیدنا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وآل واصحاب اور سلسلہ چشتیہ کے بزرگان کو کرے اور شیرینی تقسیم کرے، صبح کو میٹھے چاول پکا کر گیارہ نمازیوں کو کھلائے، انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہوگی۔ بعدۂ گیارہ مرتبہ روز ورد میں رکھے۔

**چند فوائد:**

جن، آسیبات، دیو، پری، کفتاران وساروسمریان وعفریت سے اگر کوئی کسی مریض کو ستاتا ہو تو اکیس مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائے، انشاء اللہ جن وآسیب کے ضرر وشر سے محفوظ رہے۔ یہی عزیمت مذکورہ لکھ کر گلے میں باندھے، مگر دیگر مذاہب والوں کو نہ دے۔ اگر کوئی شخص سحر سفلی وعلوی وعطائی وسیفی وٹونہ البطال وغیرہ کا شکار ہو تو اس عزیمت مذکورہ کے عامل کو چاہیے کہ 21 مرتبہ پانی پڑھ کر پینے کے لیے صبح وشام دے، ایک ہفتہ تک اور سرسوں کے تیل پر پڑھ کر دے اور بتائے کہ سارے بدن پر ملے، کم از کم بھنوؤں پر لگائیں، کان کی پاپڑیوں پر، ناک کے نتھنوں میں، جیسوں ناخنوں پر لگائے۔ انشاء اللہ چند روز میں صحت یاب ہو جائے۔

❁❁❁

## حاضرات

**طریقہ:** اتاروکات بطریق

حاضرات یہ ہے کہ عزیمت کا مذکورہ نقش عربی لکھے اور چاروں طرف عزیمت لکھے اور سولھویں خانہ میں سیاہی بھرے اور سیاہی کی جگہ خوشبودار تیل یا عطر لگا دے اور ایک جگہ حاضرات کی الگ بنا دے۔ وہاں ہر ناپاک آدمیوں کا گزر نہ ہو، ہر طرح سے کمرہ کو پاک وصاف رکھا جائے۔ اگر کہیں دوسری جگہ حاضرات کرنے کا اتفاق ہو تو وہاں بھی الگ جگہ کا انتظام کرے جو کہ پاک صاف ہو، کمرہ روشن دان اگر ہوں تو ان کو بند کرا دے تاکہ باہر کی روشنی اندر نہ آئے۔ کیونکہ جتنی تاریکی ہوگی اتنا ہی حاضرات دیکھنے میں آسانی ہوگی۔ مؤکلات وجنات وپری یا احوال مریض صاف نظر آئیں گے۔ جگہ کا انتظام ہونے کے بعد پاک صاف کپڑا یا مصلیٰ قبلہ رو بچھائیں اور عامل قبلہ رو بیٹھے سامنے حاضرات کا سٹینڈ بنائے یعنی ایک مٹی کی ہانڈی جو کوری اور نئی ہو اُلٹا کر کے رکھیں۔ اب اس کے اوپر (پشت پر) نیا چراغ مٹی کا رکھے، اس میں سرسوں کا تیل ڈالے اور روئی کی بتی یا فتیلہ پر نئی روئی لپیٹ کر رکھے اور ثابت اڑد منگائے۔ اگر بتی یا لوبان جلائے اور عطر نقش مذکور میں سیاہی میں دیکھے، اولاً حصار کرے اور خود عامل عزیمت مذکو پڑھنا شروع کرے، اکیس بار پڑھنے پائے گا کہ ایک مؤکل سیاہی میں نمودار ہوگا جو کہ ایک بوڑھا بزرگ آدمی کے

حلیہ وسفید لباس میں ہوگا۔ جس کا نام عبدالاحد ہوگا، چند ساعت میں دوسرا مؤکل حاضر ہوگا، جو نوجوان ہوگا، جس کا نام عبدالصمد ہوگا۔ چند منٹ بعد تیسرا مؤکل حاضر ہوگا، جس کا نام عبدالرحمٰن ہوگا، کچھ ہی دیر میں چوتھا مؤکل حاضر ہوگا، جس کا نام عبدالرحیم ہوگا، جب مریض چاروں مؤکلوں کو دیکھ لے اور اقرار واظہار کرلے کہ چاروں مؤکل نظر آ رہے ہیں۔ تب عبدالاحد کو مع ساتھیوں کے سلام علیکم کرے۔ بعدہ کہے کہ مریض فلاں بن فلاں آپ کے سامنے ہے اس کو جو بھی جن، آسیب، دیو، پری، مری، سحر وغیرہ کا آزار ہے۔ دیکھیں اور جسم میں یا جسم سے باہر، مکان سے باہر کہیں پر بھی ہو بحق سمیت ہذا حاضر کریں۔ چند منٹ میں عبدالصمد جائے گا، جو بھی آزار اذیت رساں جنات وغیرہ ہوئے، انکو سامنے حاضر کرے گا۔ اب عامل عبدالرحمٰن کو ہدایت کرے کہ ان کو بحق عزیمت ہذا اپنی تحویل وگرفت میں لے لیں، چنانچہ وہ باندھ لے گا۔ مریض کے جسم سے اس آزار کو نکالنا جو جنات وغیرہ کے دخول سے مریض کے جسم میں پیدا ہو جاتا ہے۔ وہ اس طرح کہ عزیمت مزکور کو 7 مرتبہ عامل اپنے بائیں ہاتھ پر پڑھ کر دم کرے اور مریض کے سر کو اوپر سے پکڑے اور عبدالاحد کو ہدایت کرے کہ مریض کے سر سے پیر تک جو بھی اثرات ہوں، باآسانی نکالے اور تین مرتبہ عزیمت پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ مریض کے سر سے پیر تک جو بھی اثرات ہوں باآسانی نکالے اور تین مرتبہ عزیمت پرھ کر مریض پر دم کرے۔ مریض کے جسم میں سنسناہٹ پیدا ہوگی اور وہ سنسناہٹ پیروں سے سر کی طرف کھینچنا شروع ہوگی یہاں تک کہ آنکھوں کے ذریعہ یعنی آنکھوں کے راستہ گرمی سی نکلتی محسوس ہوگی اور مریض کا جسم ہلکا پھلکا ہو جائے گا۔ درد وغیرہ نکالنے کی اسی طرح دوبارہ ہدایت کرے۔ انشاء اللہ سب درد وغیرہ نکل جائیں گے۔ اسی طرح سحر سفلی وعلوی وغیرہ کے اثرات ذرات کو جسم سے نکالنے کی ہدایت کرے اور کہے کہ عبدالاحد! مریض پر یا مریض کے جسم میں یا مکان میں جو بھی سحر سفلی وعلوی وعطائی یا ٹوٹکے ٹونہ کے اثرات ہوں، ان کی بحق عزیمت ہذا مکمل کاٹ کریں۔ سات روز تک اسی طرح حاضرات کریں اور کاٹ کرتے رہیں۔ انشاء اللہ سات روز میں مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ احتیاطاً باندھنے کا تعویذ اور پینے وغیرہ کے تعویذ دے دے جو آگے اپنے باب میں آئیں گے۔ وہ نقش عربی یہ ہے، اس کو صاف صاف خوش خط لکھیں۔

جبرائیل ۷۸۶ میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰه | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
| الرَّحِيْمِ | الرَّحْمٰنِ | اللّٰه | بِسْمِ |
| اللّٰه | بِسْمِ | الرَّحِيْمِ | الرَّحْمٰنِ |
| الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | بِسْمِ | اللّٰه |

اسرافیل عزرائیل

